

منی ناول

# گمشدہ جنت

صائمہ اکرم

ابر نیساں کا بدن اوڑھے گلابی کاسنی شام بڑی سرعت کے ساتھ اس چھوٹے سے بنگلے پر پھیلی تھی۔ دھوپ کی زردی دم توڑ چکی تھی اور دبے دبے قدموں کے ساتھ آنے والی شام کی تاریکی آہستہ آہستہ دن کے اجالے کو نگل رہی تھی..... فضا میں جنگلی پھولوں کی بڑی خوشگوار سی مہک تھی۔

سفید ماربل کے ٹائلوں سے سجے اس گھر کے لان کو ایک نظر دیکھنے سے اندازہ ہو جاتا تھا کہ گھر

کے مکینوں کو باغبانی سے کوئی خاص شغف نہیں، اس لیے لان میں لگے امرود، انار اور آم کے درختوں پر اداسی دور ہی سے پر پھیلائے نظر آتی تھی۔ لان سے چار پانچ سیڑھیوں سے ذرا اوپر چھوٹے سے برآمدے میں داخلی دروازہ تھا۔ برآمدے کی سیڑھیاں گرد اور سوکھے پتوں سے اٹی ہوئی گھر والوں کی بے توجہی کا کھل کر اعلان کر رہی تھیں۔

اسلام آباد کے اس سیکٹر میں یہ چھوٹا سا بنگلا مین روڈ پر ہی واقع تھا۔ سامنے سڑک پر دائیں بائیں لگے سفیدے کے درخت اور ان کے پس منظر میں مارگلہ کی پہاڑیوں کا نظارہ پہلی دفعہ آنے والوں کو مبہوت کر دیتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ یہ شہران دونوں کو پہلی ہی نظر میں بھا گیا تھا۔ وہ دونوں جو یہاں آنے سے پہلے ہزاروں اندیشوں کا شکار تھیں کم از کم اس سرسبز علاقے کو تو انہوں نے فوراً ہی پاس کر دیا تھا۔ رہی سہی کسر اس جاذبِ نظر بنگلے کو دیکھ کر پوری ہو گئی۔ جس کے گیٹ پر ''الجنت'' نام کی تختی آویزاں تھی۔

سیاہ گیٹ کے آگے ایک پیلی ٹیکسی اور بھورے سے رنگ کی پک اپ بڑی تیزی سے آگے پیچھے آ کر رکیں۔ اسی لمحے گھر کے داخلی دروازے سے اسود کسی کام سے ابھی ابھی باہر نکلا تھا۔ گیٹ بہت چھوٹا اور سلاخوں پر مشتمل ہونے کی وجہ سے باہر کا منظر بالکل صاف دکھائی دیتا تھا۔ اپنے گھر کے گیٹ پر ٹیکسی اور پک اپ دیکھ کر وہ کچھ چونکا۔ اندر کے مقابلے میں باہر کا موسم خاصا خوشگوار تھا۔ صبح کھل کر بارش ہو جانے کے بعد ہر چیز ہی تر و تازہ لگ رہی تھی۔

''لگتا ہے کہ اوپر والے پورشن کے مکین آ ہی گئے......'' اس نے جینز کی جیبوں میں ہاتھ ڈالتے ہوئے بالکل درست اندازہ لگایا۔ وہ اب بھی اپنی جگہ پر جما کھڑا تھا لیکن اس کی نظریں سخت حیرانی سے سامنے سامان اترواتی خواتین پر جمی ہوئی تھیں۔

''پروفیسر صاحب نے تو کہا تھا کہ ایک خالہ اور بھانجی ہوں گی لیکن ان میں خالہ کون ہے......؟''

اس نے شدید حیرت سے اپنے سے کچھ فاصلے پر کھڑی بلیک جینز پر گلابی شرٹ پہنے لیڈی ڈیانا ہیر کٹ میں ایک کامنی سی لڑکی کو دیکھا۔ وہ اتنے فاصلے پر بھی اس خاتون کے چہرے کے دلکش نقش اور سرخی مائل رنگت کا اندازہ کر سکتا تھا۔

اس کے ساتھ بلیو جینز پر بلیک لمبی ٹخنوں کو چھوتی قمیص کے ساتھ کھڑی لڑکی کے تیکھے نقش میں دل کو چھو لینے والی معصومیت اور جاذبیت تھی۔ اس کا قد خاصا دراز اور پوری شخصیت میں نمایاں بھورے سلکی بال تھے جنہیں ہیر بینڈ میں جکڑ کر اونچی سی پونی ٹیل بنا رکھی تھی لیکن اس کے باوجود وہ اس کی کمر کو چھو رہے تھے۔

اسود نے سخت حیرت اور توصیفی انداز سے اس لڑکی کو دیکھا۔ اس کی خوب صورت پیشانی پر کچھ سلوٹیں تھیں اور وہ اپنے مدِمقابل موجود محترمہ کی کسی بات پر بیزاری سے سر جھٹک کر نفی میں سر ہلا رہی تھی جس کی وجہ سے اس کی پونی کسی پنڈولم کی طرح دائیں بائیں گھوم رہی تھی۔ یہ بہت دلچسپ منظر تھا لیکن وہ زیادہ دیر اس سے محظوظ نہیں ہو سکتا تھا کیونکہ ان میں سے ایک خاتون اس کی موجودگی سے آگاہ ہو چکی تھیں۔

اسود کچھ قدم چل کر آگے بڑھ آیا۔ پک اپ سامان اتار کر واپس جا چکی تھی۔ ان میں سے لمبے بالوں والی کی نظر اس پر پڑی۔ اس کی حسین آنکھوں میں نیند کا خمار تھا۔ اسود کو ایک لمحے کو ایسا لگا جیسے پہاڑوں پر اترتی دلکش شام تھک کر چور ہو گئی ہو۔

''تم تو کرایہ ایسے مانگ رہے ہو جیسے ہمیں راول پنڈی ائرپورٹ سے نہیں اسپین سے ڈائریکٹ لے کر آ رہے ہو......'' لیڈی ڈیانا کی جھنجلائی ہوئی آواز پر اسود نے اپنے چہرے پر آنے والی مسکراہٹ کو بہ مشکل چھپایا۔ ٹیکسی والے اور ان کے درمیان شاید نہیں یقیناً کرائے کے سلسلے میں کوئی تنازعہ چل رہا تھا۔





''ہاں تو بی بی آپ نے بھی تو مجھے آئی ایٹ سیکٹر کا کہا تھا جو اسلام آباد ایکسپریس وے سے بالکل نزدیک ہے اور وہاں آ کر پتا چلا کہ آئی ایٹ سیکٹر نہیں ایف ایٹ سیکٹر جانا ہے۔ آپ خود دیکھ لیں کہ اس سیکٹر سے بھی یہاں تک فاصلہ کتنا بنتا ہے۔'' ڈرائیور ان خاتون سے بھی زیادہ اکتایا ہوا تھا۔ اس لیے پھاڑ کھانے والے لہجے میں بولا تھا۔

''ہاں تو ہم کون سا اسلام آباد کے رہائشی ہیں جو یہاں کے چپے چپے سے واقف ہوں گے پھر ان رہائشی علاقوں کے اے بی سی والے ناموں سے اچھا خاصا عقلمند بندہ بھی کنفیوژ ہو سکتا ہے......'' محترمہ کی اس انوکھی منطق پر اسود کے ساتھ ساتھ ٹیکسی ڈرائیور بھی ہونق ہو کر رہ گیا۔

''واہ بی بی' یہ بھی خوب کہی۔ آپ کی ذرا سی غلط یادداشت سے میرا اتنا سارا پیٹرول جل گیا اور آپ کے نزدیک کوئی بات ہی نہیں......'' ٹیکسی ڈرائیور مزید جھلایا۔ ''میں پورے دو سیکٹر درمیان میں کراس کر کے یہاں آیا ہوں اس لیے تین سو زائد ہی لوں گا۔'' ڈرائیور کے دوٹوک انداز پر خاتون کی ننھی منی سی ناک غصے کی زیادتی سے سرخ ہوئی۔ اسود نے بڑی دلچسپی سے اس منظر کو دیکھا۔

''میرا دماغ خراب ہے جو تمہیں تین سو زائد دوں......؟'' لیڈی ڈیانا کٹ والی خاتون کے باقاعدہ چیخنے پر ساتھ کھڑی لڑکی کا منہ خفت سے سرخ ہوا۔ اس نے سٹپٹا کر تھوڑا سا رخ موڑ لیا جبکہ اس کی اس حرکت پر اسود ہلکا سا مسکرایا۔ اس نے دیکھا وہی لڑکی اب دوسری کا بازو پکڑے اسپینش میں اسے شاید معاملہ رفع دفع کرنے کے بارے میں کہہ رہی تھی۔ وہ زبان اسود کے ساتھ ڈرائیور کے لیے بھی ناقابلِ فہم تھی۔

''اوہ باجی جی آپ دونوں یہ فارسی میں گفتگو گھر جا کر کیجیے گا۔ مجھے فارغ کریں پہلے ہی آپ نے میرا بہت وقت ضائع کر دیا ہے۔'' ڈرائیور نے جھنجلا کر کلائی میں بندھی گھڑی پر ٹائم دیکھا۔ اس کے رخسار غصے کی زیادتی سے سرخ ہوئے۔

''واٹ......'' وہ آپے سے باہر ہوئی۔

''یہ باجی کسے کہا ہے......؟'' وہ خاتون اسپینش بولتے بولتے اچانک مشتعل ہو کر اردو میں بولیں۔ ان کے غضب ناک انداز میں انگلی اٹھانے پر ٹیکسی ڈرائیور نے بوکھلا کر دوسری لڑکی کو دیکھا جو اس سارے معاملے سے سخت بیزار تھی۔

''مجھے کہہ رہا ہے آپ کو نہیں......'' دوسری لڑکی نے انتہائی کوفت سے ٹیکسی ڈرائیور کی جان بخشی کروائی تھی جواب ممنون نظروں سے اسے دیکھ رہا تھا۔ اسود کے لیے اپنی ہنسی روکنا سخت دشوار ہو گیا۔ وہ دونوں اب اسے دیکھ چکی تھیں جو ایک دوستانہ مسکراہٹ چہرے پر سجائے ان کے بالکل قریب آن کھڑا ہوا۔

''کیا مسئلہ ہے بھئی......؟'' اسود نے معصوم بن کر پوچھا۔

''پاکستان میں تو ہر بندہ ہی ایک دوسرے کو لوٹنے پر لگا ہوا ہے۔ اس لیے تو اس ملک کا کچھ بنتا نہیں ہے۔'' لیڈی ڈیانا ہیر کٹ والی نے اسے دیکھ کر شکایتی انداز سے کہا۔

''یہ دیکھیں بی بی غلطی ہو گئی۔ چلیں تین سو نہ سہی ڈھائی سو ہی زائد دے دیں......'' ٹیکسی ڈرائیور نے انتہائی بدلحاظی سے ہاتھ جوڑ کر معافی مانگی۔ اس کے جان چھڑانے والے انداز پر دوسری لڑکی نے بڑی عجلت میں اپنا ہینڈ بیگ کھولا اور سرخ رنگ کے تین نوٹ نکال کر ڈرائیور کی طرف بڑھائے جو اس نے فوراً جھپٹ لیے۔

''کیا کر رہی ہو شرزمہ...... یہ ہمیں بے وقوف بنا رہا ہے......'' لیڈی ڈیانا ہیر کٹ والی نے بوکھلا کر اپنے ساتھ کھڑی لڑکی کو دیکھا جس پہ خجالت اور

شرمندگی کا بھرپور حملہ ہوا تھا۔ ایک اجنبی شخص کے سامنے یہ صورتِ حال کم از کم شرزمہ کو کئی دن تک شرمندہ کرنے کو کافی تھی۔

''جہاں اتنی دنیا بے وقوف بناتی ہے وہاں ایک اور سہی......'' اس نے کندھے اچکا کر سپاٹ انداز میں کہا۔

''السلام علیکم......! جناب اب یہ کارنر میٹنگ ختم کردیں وہ ٹیکسی والا تو جا بھی چکا ہے۔'' اس نے شائستگی سے دونوں کو مخاطب کیا۔

''تم نے دیکھا کہ وہ ٹیکسی والا کیسے ہم دونوں خواتین کو دن دیہاڑے لُوٹ کر چلتا بنا......'' وہ اس لیڈی ڈیانا ہیرکٹ والی کی بے تکلفی پر ابھی سنبھل ہی نہیں پایا تھا کہ دوسرا حملہ اس سے بھی زیادہ سرعت سے ہوا تھا۔

''یہ شرزمہ تو شروع ہی سے انتہائی اسٹوپڈ ہے۔ میں ابھی سوچ ہی رہی تھی کہ اس ٹیکسی والے سے کیسے جان چھڑاؤں اس نے فوراً تین سو نکال کر اس کے ہاتھ میں تھما بھی دیے حتیٰ کہ وہ اب ڈھائی سو پر آ بھی چکا تھا......'' ان کا غصہ کسی طور کم ہونے میں ہی نہیں آرہا تھا۔

''ہنی فار گاڈ سیک......!'' دوسری لڑکی کے تیور خاصے خطرناک تھے۔ اس کی نگاہوں میں چھپی تنبیہہ کی وجہ سے ہی دوسری نے فوراً موضوع بدلا۔

''ہاں بھئی ینگ مین......! یہ پروفیسر آفاق صاحب ہی کا بنگلا ہے ناں......!'' ہنی صاحبہ کرائے کا غم بھول کر اب توصیفی نظروں سے سامنے کاسنی رنگ کی بوگن ویلیا کی بیل کو دیکھ رہی تھیں۔ گھر پہلی ہی نظر میں ان کو بھا گیا تھا اس لیے چہرے پر اطمینان کے رنگ نمایاں تھے۔

''جی جناب، یہ اسی کا غریب خانہ ہے......''

وہ دونوں بازو سینے پر باندھے بڑی انکساری کے ساتھ بولا لیکن اس کی نظریں اب بھی پنڈولم کی طرح جھولتی لمبی پونی ٹیل پر تھیں۔

''سبحان اللہ......! یہ پہلا غریب خانہ اتنا شاندار دیکھا ہے جس کی مالیت کم سے کم دو ڈھائی کروڑ تو ہوگی۔ اللہ ایسے غریب خانے سب کو دے۔''

اسود کو ان کے لہجے میں طنز کے بجائے شرارت کی فراوانی محسوس ہوئی تو وہ بے ساختہ ہنس پڑا۔

''آپ کی تعریف......؟'' محترمہ نے تیکھی نظروں سے گھورا تو وہ مردتا مسکرایا۔

''میں پروفیسر صاحب کا بھانجا ہوں......''

اس نے تھوڑا سا گردن کو تعظیماً خم دے کر بتایا۔

''بھانجے صاحب کا کوئی نام تو ہوگا۔ جیسے میری اس بے وقوف بھانجی کا نام شرزمہ ہے......'' وہ ان کے شرارتی انداز پر اب قہقہہ لگا کر ہنسا۔ اسے دوستانہ مزاج کی یہ بے تکلف سی محترمہ پہلی ہی نظر میں اچھی لگی تھیں۔

''ہوں تو آپ ان کی خالہ ہیں......؟'' اس کے لہجے میں خوب صورت ہنسی کا تاثر تھا۔

''جی نہیں صرف اور صرف شرزمہ کی ہی خالہ ہوں......'' انہوں نے بے ساختہ ابرو اچکا کر سامنے کھڑے ہینڈسم سے لڑکے کو دیکھا۔ ''لیکن اسے بھی خالہ کہنے کی اجازت میں نے کبھی نہیں دی۔'' ان کی اطلاع پر وہ تعجب بھرے انداز میں دیکھنے لگا جو کہہ رہی تھیں۔ ''میں ہنی ہوں ساری دنیا کے لیے......'' ان کی شرارتی آنکھوں میں کچھ تھا کہ اسود جیسا پُراعتماد بندہ بھی ایک لمحے کو پزل ہوا۔

''آف کورس......! میں بھی کوئی ایسا بدذوق بندہ نہیں کہ آپ جیسی اسمارٹ اور حسین و جمیل خاتون کو خالہ کہہ کر اپنی طبیعت مکدر کردوں......'' وہ کون سا کسی سے کم تھا اس کی بات پر ہنی کا قہقہہ شرزمہ کے لیے سخت کوفت کا باعث بنا۔ وہ ساری گفتگو کے درمیان بالکل خاموش تھی۔ اسود نے محسوس کیا تھا کہ اس میں عجیب سی تمکنت اور وقار تھا۔





''اگر آپ اسی گھر کے مکین ہیں تو اللہ کا نام لے کر ہمارا سامان اندر منتقل کریں۔ شاباش......'' ہنی نے مسکراہٹ دبا کر اسے اشارہ کیا۔

''اُف مائی گاڈ......اس بیگ میں کیا آپ اینٹیں بھر کر لائی ہیں......؟'' اس نے سامان اندر منتقل کرنے کی غرض سے بیگ اٹھایا تو وزن کے احساس سے بے اختیار دُہرا سا ہوا تھا۔

شرزمہ کے چہرے پر ایک مبہم سی مسکراہٹ لمحے بھر کو نمودار ہو کر معدوم ہوگئی تھی جبکہ ہنی نے ہنستے ہوئے اطلاع دی۔ ''دھیان سے، اس میں شرزمہ کی بکس ہیں......''

''اُف لگتا ہے کہ اسپین کے سارے کتب خانے ہی خالی کرآئی ہیں محترمہ......'' وہ بیگ اٹھائے بہ مشکل چل رہا تھا۔

ہنی نے اپنا ہینڈی اور شرزمہ نے بھی ایک بیگ اٹھا رکھا تھا۔ وہ سارا سامان اٹھا کر ٹی وی لاؤنج میں لے آئے۔ اسود کو پورے تین چکر لگانے پڑے تھے جبکہ وہ دونوں ایک ہی چکر میں تھک کر اب بے تکلفی سے صوفوں پر براجمان تھیں۔

''کیا پروفیسر صاحب نے تمہیں ہماری آمد سے مطلع کر رکھا تھا یا پھر ایسے ہی مروت میں مارے گئے ہو؟'' ہنی نے اسے اپنی سانس بحال کرتے دیکھ کر شرارت سے پوچھا جو اَب صوفے پر گرنے کے انداز میں بیٹھا ہوا تھا۔

''میں آپ کو شکل سے کیا اتنا ''بامروت'' لگتا ہوں......؟'' اس کے انداز میں شوخی کا عنصر نمایاں تھا۔

''ہرگز نہیں......'' ہنی نے ٹانگیں پھیلاتے ہوئے صاف گوئی کی انتہا کردی۔ وہ لمحے بھر کو ہکا بکا ہوا۔

''بالکل ٹھیک کہا۔ میں ہوں بھی نہیں......'' اس نے بھی تائید کرنے میں ایک لمحے کا بھی توقف نہیں کیا۔ اب وہ انہیں حیران کرنے کو کہہ رہا تھا۔

''میں تو دو خوب صورت لڑکیاں دیکھنے کے چکر میں مارا گیا۔ سوچا کہ دور سے اتنی لشکارے مار رہی ہیں تو قریب جا کر دیکھتے ہیں۔'' اس نے بے تکلفی سے مزید اضافہ کیا۔ ''مجھے کیا پتا تھا کہ آپ مجھے قلی بنا دیں گی......'' اس کی آنکھوں میں شرارت کے سبھی رنگ تھے۔ شرزمہ نے سخت تعجب اور حیرانی سے ان دونوں کو دیکھا جو ایک دوسرے سے ایسے محوِ گفتگو تھے جیسے صدیوں کی آشنائی ہو حالانکہ یہ ان کی پہلی ملاقات تھی۔

وہ ہنی کے بے تکلفانہ مزاج سے تو واقف تھی کہ انہیں بس ایک سامع میسر آنا چاہیے خواہ وہ کوئی بھی ہو لیکن اگلا بندہ بھی ہنی کے جیسا ہی ہوگا، اس کا تجربہ اسے پہلی دفعہ ہوا تھا۔ وہ بے تکلفی سے ہنی کی شان میں زمین، آسمان کے قلابے ملا رہا تھا جبکہ اپنی تعریف پر ہنی کے گال اسٹرابیری کی طرح سرخ ہو رہے تھے۔

''یہ پروفیسر صاحب خود کہاں ہیں اور گھر میں کوئی نسوانی چہرہ نظر نہیں آرہا۔ خیریت......؟'' ہنی کو بڑی دیر بعد خیال آیا تو جھٹ سے پوچھ بیٹھیں۔

''کوئی ہوگا تو نظر آئے گا ناں......'' اس نے بڑا جاندار قہقہہ فضا میں بلند کیا۔ اس کی بات پر آرام سے صوفے کی پشت سے ٹیک لگائے بیٹھے شرزمہ کو جھٹکا لگا۔ وہ فوراً سنبھل کر بیٹھ گئی جبکہ اس کے سامنے براجمان ہنی کا اطمینان ہنوز قابلِ دید تھا۔

''کیا مطلب بھئی......؟'' ہنی نے ابرو چڑھا کر سوالیہ نظروں سے استفسار کیا تو اس نے ہنستے ہوئے اطلاع دی۔

''بھئی اس گھر میں دو چھڑے چھانٹ رہتے ہیں۔ پروفیسر ماموں صاحب شادی کے جھنجٹ میں پڑے ہی نہیں اور اِدھر میری طرف معاملہ الٹا ہے، آج تک کسی محترمہ نے لفٹ ہی نہیں کروائی اس لیے تاحال کنوارہ ہوں۔'' وہ اچھا خاصا غیر سنجیدہ بندہ تھا۔ اس کی شوخی پر شرزمہ نے بلا مبالغہ کوئی تیسری

دفعہ بیزاری سے پہلو بدلا تھا جو اسود کی زیرک نگاہوں سے پوشیدہ نہ رہ سکا۔

''اور والدین......؟'' ہنی کا تجسس کبھی کبھی شرزمہ کی برداشت کا امتحان لینے لگتا تھا۔ اس وقت بھی یہی صورتِ حال تھی۔

''والدین میرے سان فرانسسکو میں ہوتے ہیں۔ ماموں جی کی خدمت کرنے کے لیے مجھے پاکستان بھیج رکھا ہے۔ بس میں اور پروفیسر صاحب ہی یہاں ہوتے ہیں یا پھر ہمارا ملازم فضلو، جو خود بھی ہماری طرح چھڑا چھانٹ ہے......'' اس نے تفصیل سے بتایا۔

''اور تم صرف ماموں جی کی خدمت ہی کر رہے ہو یا پھر کچھ ڈگری وگری بھی حاصل کی ہے۔'' ہنی کی تسلی نہیں ہو پا رہی تھی۔

''خیر ایسی بھی کوئی بات نہیں، یہاں رہنے کا میرا ایک مقصد اپنی تعلیم مکمل کرنا بھی تھا۔'' وہ کچھ سنجیدہ ہوا۔

''واہ پہلا عقلمند بندہ دیکھا ہے جو تعلیم حاصل کرنے کے لیے امریکا سے پاکستان آیا ہوا ہے......'' ہنی کے طنزیہ انداز پر بھی وہ سادگی سے گویا ہوا۔

''جی میں ایسا ہی عقلمند بندہ ہوں۔ پروفیسر صاحب کی اور اپنے وطن سے محبت کی وجہ سے میں یہاں ٹِکا ہوا ہوں اور الحمدللہ مجھے اپنے اس فیصلے پر کوئی پچھتاوا نہیں۔'' اپنی بات کہہ کر وہ اٹھا اور سامنے بنے امریکن طرز کے کچن کی طرف بڑھا شرزمہ نے پہلی دفعہ اسے غور سے دیکھا اس کا قد چھ فٹ اور آنکھیں بالکل بھوری سی تھیں۔ وہ متناسب جسم کا ایک خوش شکل نوجوان تھا۔ اس کی شخصیت میں ایک محسوس کی جانے والی سادگی تھی۔

''اب بھی وقت ہے، سوچ لیں' دو چھڑے چھانٹ بندوں کے گھر میں کیسے رہیں گے آپ لوگ......؟'' وہ ساس پین میں پانی ڈالتے ہوئے ایک دفعہ پھر شرارت کر گیا۔

''کیا مطلب کہ کیسے رہیں گے؟'' ہنی نے ناک چڑھائی۔ ''ہمارا پورشن تو بالکل الگ تھلگ ہے اور ویسے بھی مجھے خواتین کی کمپنی بالکل پسند نہیں۔'' ہنی کی بات پر وہ چائے میں پتی ڈالنا بھول کر حیرانی سے ان منہ پھٹ خاتون کو دیکھنے لگا۔

''وہ کیوں جی......؟'' اس نے سنبھل کر دریافت کیا۔

''بھئی میں تو ان گھریلو ٹائپ خواتین سے سخت گھبراتی ہوں۔ جنہیں فیشن، ٹی وی، میوزک، کوکنگ اور ایک دوسرے کی چغلیوں کے علاوہ کوئی دوسرا کام ہی نہیں ہوتا......'' وہ بڑبڑاتے ہوئے ان کی بات سن کر مسکرایا۔

''آپ بہت صاف گو لیکن پُراعتماد خاتون ہیں۔'' اس نے کھلے دل سے سراہا۔

''مجھے معلوم ہے۔'' ہنی، ہنسیں ''آپ لوگ بس اپنی خیر منائیں......'' انہوں نے اپنے ڈیانا کٹ بالوں میں ہاتھ پھیرتے ہوئے متبسم لہجے میں خبردار کیا۔

''اور جی ہم کیوں اپنی خیر منائیں......؟'' وہ اب ایپرن باندھتے ہوئے حیران ہوا۔

''اس لیے کہ میں بلیک بیلٹ ہولڈر ہوں۔ جب غصہ آئے تو منہ کا استعمال کم اور ہاتھوں اور ٹانگوں کا زیادہ کرتی ہوں......'' ہنی نے سائڈ ٹیبل پر پڑے ڈرائی فروٹس کا جار کھولتے ہوئے شوخی سے لبریز لہجے میں اسے اپنی ایک اور خفیہ صلاحیت کا بتایا جسے سنتے ہی اسود نے ایک چھت پھاڑ قسم کا قہقہہ لگایا۔

''یہ تو واقعی خطرناک بات ہے۔ اچھا کیا کہ آپ نے پیشگی بتا دیا' میں پروفیسر صاحب کو بھی خبردار کر دوں گا......'' وہ بھی بلا کا شریر، بذلہ سنج اور زندہ دل تھا۔

''اوپر والا پورشن کیسا ہے؟ میرا مطلب ہے کہ کیا نیچے والے پورشن جیسا ہی ہے......'' ہنی کو اچانک یاد آیا تو پوچھ لیا جبکہ وہ جو چائے کا پانی رکھ کر اب





فریج سے نگلس نکال رہا تھا۔ ان کی بات پر چونکا۔

''بے فکر رہیں۔ وہ اس سے اچھا سیٹ کیا ہوا ہے۔ پروفیسر صاحب تو اسے کبھی رینٹ پر نہ دیتے لیکن فاروق بھائی ان کے بہت اچھے دوست ہیں اس لیے انہیں انکار نہیں کر سکے۔ آپ فاروق صاحب کی کیا لگتی ہیں......؟'' وہ نگلس والا پیکٹ کھولتے ہوئے بے پروائی سے پوچھ رہا تھا۔

''وہ میرے بہنوئی حسن بھائی یعنی شیری کے پاپا کے بہت اچھے دوست تھے اس کے علاوہ بار سلونا میں ہمارے پڑوسی بھی...... ہم لوگوں کا بیس بائیس سال کا ساتھ ہے۔'' وہ ہنی کی بات پر چونکا۔

''کون شیری......؟''

''میں شرزمہ کو شیری کہتی ہوں......'' ہنی نے باداموں پر ہاتھ صاف کرتے ہوئے اطلاع دی تو اسود نے حیرت سے شیری صاحبہ کو دیکھا جو اُن کی گفتگو سے بے نیاز انگلش اخبار پڑھنے میں مگن تھی اس نے ساری گفتگو میں کوئی حصہ نہیں لیا تھا جس سے اسود نے اس کی کم گو طبیعت کا اندازہ لگایا۔

''سوری بھئی ہمارا لاڈلا اور نخریلا ملازم چھٹی پر ہے اس لیے آپ کو میرے ہاتھ کی بنی بدمزہ چائے پر گزارہ کرنا پڑے گا۔'' وہ اب کباب فرائی پین میں ڈال کر تل رہا تھا۔ کبابوں کی مہک اور چائے کے دم ہونے کی خوشبو نے دونوں خواتین کی بھوک کو چمکا دیا۔

''بھئی بس کچھ بھی لے آؤ۔ شدید بھوک لگی ہوئی ہے۔'' ہنی کی بے تکلفی پر وہ مسکرایا اور سلیقے سے ٹرالی میں برتن سیٹ کرنے لگا۔

''یہ پروفیسر صاحب کب تک آجاتے ہیں......؟'' ہنی نے وال کلاک پر نظر ڈالتے ہوئے یونہی پوچھا اس وقت شام کے سات بج رہے تھے۔

''وہ تو پچھلے تین دن سے ایک ایجوکیشنل کانفرنس اٹینڈ کرنے کراچی گئے ہوئے ہیں۔'' اسود کی اطلاع پر ہنی بری طرح چونکیں۔

''اوہ، انہوں نے بتایا ہی نہیں......'' ہانیہ کی پیشانی پر ہلکا سا بل آیا۔

''وہ صبح آجائیں گے انشاءاللہ......'' اسود نے انہیں تسلی دیتے ہوئے مزید کہا۔ ''میں خود بھی پاکستان میں نہیں تھا۔ پرسوں ہی واپس آیا ہوں۔ صبح مجھے پروفیسر صاحب نے فون پر بتایا کہ ان کے بیسٹ فرینڈ فاروق صاحب کے توسط سے کوئی خالہ بھانجی صاحبہ آرہی ہیں۔'' لاؤنج میں چائے کے دم دینے کی مہک بڑی سرعت سے پھیلی تھی۔

''ایک تو تم مجھے بار بار خالہ کہہ کر کس چیز کا احساس دلانا چاہتے ہو؟ اب میری اتنی بھی عمر نہیں۔ پاکستان میں تو بتیس سال کی عمر میں لڑکیوں کی شادیاں ہو رہی ہیں۔'' ہنی کی شوخ آنکھیں شرارت سے جگمگائیں۔

...... وہ ٹرالی میں کباب رکھتے ہوئے ایک دم مڑا۔

''بائے گاڈ میرا ہرگز یہ مقصد نہیں تھا۔'' اس نے فوراً تردید کرتے ہوئے کہا۔ ''ویسے بھی آپ دونوں کو دیکھ کر کوئی بھی اندازہ نہیں لگا سکتا کہ آپ کے درمیان خالہ بھانجی کا رشتہ ہے۔'' اس نے تسلی دیتے ہوئے فلاسک میں چائے ڈالی۔

''اچھا...... پھر کیا لگتا ہے؟'' ہنی کا اشتیاق دیدنی تھا۔ شرزمہ نے کوفت اور جھنجلاہٹ بھرے انداز سے انہیں دیکھا جو اسود کی طرف متوجہ تھیں۔

''زیادہ سے زیادہ یہ ہی لگتا ہے کہ دونوں چھوٹی بڑی بہنیں ہیں......'' بڑے سرسری سے انداز میں کہہ کر وہ ٹرالی ان کے پاس لے آیا تھا۔ نگلس، چکن رول اور کباب دیکھ کر دونوں کی بھوک چمک اٹھی اور انہوں نے رسماً بھی تکلف کا مظاہرہ نہیں کیا۔

''اب آپ تفصیل سے اپنے بارے میں بتائیں۔'' وہ چائے کا کپ لے کر ان دونوں کے بالکل سامنے آن بیٹھا۔ براؤن جینز پر اس نے نیوی بلیو ٹی شرٹ پہن رکھی تھی۔ اس کے گھنے سیاہ بال ماتھے پر بکھرے ہوئے تھے جبکہ اس کی آنکھوں میں

ایک مسحور کن سی چمک تھی۔

”مجھے ہانیہ مصطفیٰ کہتے ہیں، اسپین میں ہی پیدا ہوئی.....“ بالوں میں انگلیاں پھیرتے ہوئے ہنی شروع ہوئیں۔ ”ہم دو ہی بہنیں تھیں ہماری مدر اسپینش جبکہ ڈیڈی پاکستانی تھے۔ ددھیال نے اسپینش لڑکی سے شادی کرنے کی وجہ سے پاپا کا بائیکاٹ کردیا اس لیے کوئی رابطہ نہیں.....“ انہوں نے چند جملوں میں مکمل معلومات دینے کی کوشش کی۔

”پہلے ماما اور پھر ڈیڈی کی ڈیتھ کے بعد میں، سمیعہ آپی کے گھر ہی آگئی۔ آپی اور ان کے میاں حسن بھائی کی روڈ ایکسیڈنٹ میں ڈیتھ کے بعد ہم دونوں یعنی میں اور شرزمہ اسپین میں اکیلے رہ گئے تھے، شرزمہ آپی کی اکلوتی اولاد تھی۔ اس لیے فاروق بھائی نے ہمیں زبردستی پاکستان بھجوادیا۔ ورنہ میں اس حق میں ہرگز نہیں تھی۔“ انہوں نے ایک اور کباب اپنی پلیٹ میں ڈالتے ہوئے بے تکلفی سے بتایا تھا جبکہ شرزمہ نے اس گفتگو میں بالکل حصہ نہیں لیا تھا وہ سر جھکائے کھانے میں مگن تھی۔

”اور شرزمہ کے والد کی فیملی کا تعلق کیا پاکستان سے نہیں تھا؟“ اسود کے سوال پر وہ لقمہ چبانا بھول کر حیرت سے دونوں کو دیکھنے لگی۔

”وہ تو میرے بھی ددھیال والوں سے چار ہاتھ آگے نکلے.....“ ہانیہ کے لہجے میں طنز کی کاٹ تھی۔

”یہ پاکستانی والدین اپنے بچوں کو کمانے کے لیے باہر تو آرام سے بھیج دیتے ہیں لیکن ان بیچاروں پر باقی تمام خوشیاں حرام کردیتے ہیں۔“

”کیا مطلب؟“ ان کے استہزائیہ انداز پر وہ چونکا۔

”مطلب یہ کہ ان کا کیس بھی میرے ڈیڈی جیسا ہی تھا یعنی پسند کی شادی کے جرم میں گھر والوں نے واپسی کے دروازے ان پر بند کردیے۔ اس لیے وہ وہیں بارسلونا کے ہی ہو کر رہ گئے۔“ ہانیہ نے بے پروائی سے کہتے ہوئے چائے کا گھونٹ لیا۔

”ان کی وفات کے بعد بھی کوئی رابطہ نہیں کیا.....؟“ اسود کے سوال پر شرزمہ نے ایک خفا سی نگاہ ہنی کے چہرے پر ڈالی۔ اسے اس موضوع پر بات کرنا بالکل پسند نہیں تھا۔

”نہیں.....“ ہانیہ نے مختصراً جواب دے کر صوفے سے ٹیک لگائی۔

”اور آپ کیا کرتی ہیں.....؟“ اسود نے خالی چائے کا کپ میز پر رکھتے ہوئے موضوعِ گفتگو پھر انہی کی ذات تک محدود کیا۔

”میں نے اسپین سے فیشن ڈیزائننگ میں ماسٹرز کیا۔ پہلے ڈیڈی کے ساتھ پھر ان کی ڈیتھ کے بعد حسن بھائی کی بزنس میں مدد کرواتی تھی۔ ہم لوگوں کا بارسلونا میں اچھا خاصا بزنس اسٹیبلش ہوچکا تھا پھر حالات کچھ ایسے ہوگئے کہ سب کچھ سمیٹ سانٹ کر یہاں آنا پڑا۔ اب آگے دیکھتے ہیں۔“ ہانیہ نے چند جملوں میں ساری داستان کو سمیٹا۔

”اس کا مطلب ہے کہ اب آپ کا یہاں مستقل رہنے کا ارادہ ہے۔“ اس نے بالکل ٹھیک اندازہ لگایا۔

”کچھ کہہ نہیں سکتے.....“ ہانیہ نے کمال استغنا سے جواب دیا۔ ”اگر تو بزنس سیٹ ہوگیا تو ٹھیک ہے ورنہ پھر ستاروں سے آگے جہاں اور بھی ہیں.....“

”مجھے تو پروفیسر صاحب بتا رہے تھے کہ آپ کا بحریہ ٹاؤن میں کوئی پلاٹ ہے اور وہاں گھر وغیرہ بنوانے کا بھی ارادہ ہے۔“ اسود کی بات پر وہ دونوں چونکیں۔

”ہاں فاروق بھائی نے ان کو بتایا ہوگا لیکن اب یہاں رہنے کے بعد ہی ہم کچھ اور لائحہ عمل طے کرسکیں گے.....“ ہانیہ نے مزید کہا۔ ”ویسے تو میرے بزنس کے حوالے سے کچھ اور لوگوں سے بھی کونٹیکٹس تھے لیکن فاروق بھائی نے سختی سے منع کیا تھا کہ انجان لوگوں پر اعتبار نہیں کرنا۔ تم لوگ پہلی دفعہ





اس ملک میں جا رہے ہو جب تک اپنا گھر نہیں بن جاتا تم لوگ ان کے دوست پروفیسر آفاق صاحب کے گھر کا پورشن رینٹ پر لے لیں۔ اس سے انہیں بھی تسلی رہے گی اور ہمیں بھی کوئی مسئلہ نہیں ہوگا.....“ انہوں نے اس کی طرف دیکھ کر کہا۔ ”اور تم کیا کرتے ہو.....؟“ اب انٹرویو لینے کی باری ہنی کی تھی جبکہ شرزمہ اس سارے سیشن سے جی بھر کر بوریت کا شکار ہو رہی تھی۔

”کچھ بھی نہیں، بزنس ایڈمنسٹریشن کی ڈگری لینے کے بعد آج کل انٹرویو، انٹرویو کھیل رہا ہوں یا پھر پروفیسر صاحب کے صبح شام لیکچر سنتا ہوں۔“ اس کے مبہم انداز پر ہنی مسکرائیں۔

”تم پروفیسر صاحب کو ماموں کیوں نہیں کہتے.....؟“ ہانیہ نے اچانک ہنستے ہوئے پوچھا تو وہ دوبدو بولا۔

”آپ شرزمہ کو خالہ کیوں نہیں کہنے دیتیں.....؟“ اس کے برجستہ انداز پر ایک مبہم سی مسکراہٹ شرزمہ کے لبوں پر بھی ابھری۔

”آف کورس..... میں کہیں سے بھی بھاری بھرکم خالہ جو نہیں لگتی.....“ ہانیہ کون سا کسی کم تھیں۔

”ہائے گاڈ..... وہ بھی کہیں سے بھاری بھرکم ماموں نہیں لگتے.....“ ہنستے ہوئے اس نے بھی ایک نعرہ اچھالا۔

”بہت تیز ہو تم.....“ ہانیہ کی بات پر اسود کا انتہائی جاندار اور محظوظ کن قہقہہ پورے لاؤنج میں گونجا تھا۔

”میرا خیال ہے ہنی اب ہمیں اٹھنا چاہیے.....“ شرزمہ کی برداشت کی حد ختم ہوگئی تھی۔ اس نے ہاتھ میں پکڑی خالی پلیٹ میز پر رکھتے ہوئے فیصلہ کن انداز میں کہا۔

”ہوں، میرا بھی یہی خیال ہے.....“ انہوں نے بھی بادلِ ناخواستہ وال کلاک پر نگاہ ڈالی۔ ”بھئی اوپر کے پورشن کی سیڑھیاں کدھر ہیں؟“

”اوپر کی سیڑھیاں پورچ سے جاتی ہیں، یہ ٹی وی لاؤنج سے اوپر جانے والا دروازہ تو ہم نے دونوں طرف سے لاک کر رکھا ہے۔“ اسود بھی دونوں ہاتھ پینٹ کی جیبوں میں ڈال کر کھڑا ہوا تو شرزمہ نے سکون کی سانس لی۔ اسے اندازہ تھا کہ ہنی اس وقت مزید گپ شپ کے موڈ میں ہیں جبکہ وہ جسمانی اور ذہنی طور پر سخت تھکن کا شکار تھی اور اب صرف اور صرف بستر کی طلب تھی۔ وہ دونوں اسود کی پیروی میں اوپر پہنچیں تو ٹھیک ٹھاک کھلا اور کشادہ پورشن دیکھ کر دونوں نے ہی اطمینان کی سانس لی۔

دو بیڈ رومز، ڈرائنگ، ڈائننگ کے ساتھ ٹی وی لاؤنج اور وسیع ٹیرس انہیں خاصا پسند آیا تھا۔ ان کی توصیفی نظریں اس فرنشڈ پورشن کے چاروں اطراف کا جائزہ لے رہی تھیں۔ فاروق بھائی کا انتخاب غلط ثابت نہیں ہوا تھا۔ وہ دونوں فاروق بھائی کے بے تحاشا اصرار پر ہی یہاں رہنے کو تیار ہوئی تھیں ورنہ ہنی کا تو مکمل ارادہ تھا کہ علیحدہ سے اپنا سیٹ اپ شروع کیا جائے لیکن فاروق بھائی جو شرزمہ کے والدین کے اچانک انتقال کے بعد انہیں بھی اپنی بیٹیوں کی طرح ہی سمجھتے تھے وہ اس بات کے لیے بالکل تیار نہیں ہوئے۔ اس لیے انہیں یہاں آنا پڑا۔

✠✠✠

اگلا سارا دن انہوں نے اپنا سامان الماریوں میں سیٹ کرنے میں لگا دیا۔ اسود نے اس سلسلے میں کافی مدد کی تھی۔ وہ ساتھ والے بنگلے سے ایک خاتون ملازمہ کو لے آیا جس سے ان کا کافی مسئلہ حل ہوگیا تھا۔ سارے دن کی تھکن کے بعد وہ دونوں جو سوئیں تو اگلے دن ہی صبح نو بجے آنکھ کھلی۔

شرزمہ نے ٹیرس کی جانب کھلنے والے دروازے کو دھکیلا تو باہر موسم بہار کی خوشگوار ہوا نے اس کا استقبال کیا۔ وہ بلیک ڈھیلے ڈھالے سے ٹراؤزر

پرکاسنی رنگ کی شرٹ پہنے ہوئے تھی۔ اس کے لمبے بھورے رنگ کے سلکی بال کسی آبشار کی طرح پشت پر گرے ہوئے تھے۔ سامنے انار کے درخت پر چڑیوں نے اودھم سا مچا رکھا تھا۔ پورے لان میں بوگن ویلیا اور انار کے درختوں کے پتے بکھرے ہوئے تھے۔

’’اس لان کو ایک اچھے مالی کی اشد ضرورت ہے.....‘‘ کل سے یہ خیال بارہا اس کے ذہن میں آچکا تھا۔ اس نے ریلنگ سے جھک کر لان میں دیکھا سامنے آم کے درخت کے نیچے سفید رنگ کے بلی کے بچے کو دیکھ کر وہ کچھ بے تاب ہوئی اور لپک کر نیچے لان میں آگئی۔ بے دھیانی میں تیزی سے چلتے ہوئے اس نے بے ساختہ بلی کے بچے کو اٹھا کر پیار کیا تو وہ کچھ مچلا۔ وہ اسے اٹھا کر اوپر لے جانے کی غرض سے مڑی تو ایک نفیس سی آواز اس کی سماعتوں سے ٹکرائی۔

’’اس کے پاؤں پر چوٹ لگی ہوئی ہے۔ فضلو اندر میرا میڈیکل بکس لینے گیا ہے میں اس کی پٹی کر دوں تو آپ لے جایئے گا۔‘‘ وہ ہڑبڑا کر مڑی اور اپنی راج ہنس جیسی گردن اٹھا کر سامنے لان میں راکنگ چیئر پر براجمان شخص کو اخبار گود میں رکھے دیکھا تو بوکھلا کر سلام کر دیا۔

’’میں تین دن سے یہاں نہیں تھا کسی نے بھی اس کا خیال نہیں کیا۔ میں نے بھی صبح دیکھا ہے جبکہ اس کا زخم تو دو تین دن پرانا ہے۔‘‘ وہ بڑے مہذب اور شستہ انداز میں اسے بتا رہے تھے۔ ان کے چہرے پر بڑی اپنائیت بھری مسکراہٹ تھی۔

’’میں نے بھی آج پہلی دفعہ ہی اسے دیکھا ہے.....‘‘ اس نے بوکھلا کر فوراً صفائی دینے والے انداز میں کہا تو وہ ایک دفعہ پھر مسکرا دیے۔ انہوں نے بات بدلتے ہوئے بہت سرسری سے انداز میں دریافت کیا تھا۔

’’آپ ہانیہ مصطفیٰ کی بھانجی ہیں.....؟‘‘ ان کی نگاہ شرزمہ کے بے داغ چہرے پر جمی ہوئی تھی۔

’’میں ہانیہ مصطفیٰ بھی تو ہو سکتی ہوں.....‘‘ اس کے منہ سے بے اختیار پھسلا اگلے ہی لمحے اس نے خفت زدہ انداز سے اپنا گلابی لب دانتوں تلے دبایا تھا۔

’’جی آپ بالکل ہانیہ ہو سکتی ہیں اگر میری نزدیک کی نظر کمزور ہو تو۔‘‘ ان کے متبسم انداز پر شرزمہ کا چہرہ سرخ ہوا۔

’’مجھے معلوم ہے کہ آپ ہانیہ مصطفیٰ نہیں ہیں اس لیے کہ میری ان سے کئی دفعہ فون پر بات ہو چکی ہے۔‘‘ انہوں نے اجلی دھوپ جیسے اس کے چہرے سے بہ مشکل نظریں ہٹاتے ہوئے وضاحت دی تھی۔ شرزمہ نے بلی کے بچے کو بڑی احتیاط سے سب سے اونچی سیڑھی پر رکھ دیا تھا۔

’’مجھے پروفیسر آفاق کہتے ہیں۔ ہانیہ تو مجھے جانتی ہیں لیکن آپ کے ساتھ کوئی تعارف نہیں.....‘‘ ان کے انداز میں سنجیدگی اور متانت نمایاں تھی۔ وہ چالیس کے ہندسے کو کراس کر چکے تھے لیکن اپنے ظاہری حلیے سے پینتیس سال سے زائد نہیں لگتے تھے۔

’’میں شرزمہ ہوں۔ آپ کے بارے میں فاروق انکل نے بتایا تو تھا لیکن میں نے شاید توجہ سے سنا نہیں۔‘‘ وہ بڑے جھینپے سے انداز میں بتا رہی تھی۔

’’میں فاروق کا ہی نہیں آپ کے فادر کا بھی اچھا دوست تھا۔ فاروق کے حوالے سے ان سے اچھی گپ شپ تھی اور ایک دفعہ میں بارسلونا بھی آیا تھا اور وہیں میں نے فاروق کے گھر میں آپ کو بھی دیکھا تھا۔‘‘ ان کی بات پر وہ زبردست انداز سے چونکی۔

’’کب.....؟‘‘ بے حد عجلت بھرے انداز میں اس نے ان کی بات کاٹی۔

’’یہ بہت پرانی بات ہے اس وقت شاید آپ بارہ تیرہ سال کی ہوں گی۔ اس دن فاروق نے اپنی ویڈنگ اینورسری کے سلسلے میں اپنے گھر میں پارٹی ارینج کر رکھی





تھی۔‘‘ انہوں نے یاد دلانے کی کوشش کی۔

’’اچھا.....؟ فنکشن تو مجھے یاد ہے لیکن آپ سے ملاقات ذہن میں نہیں آرہی۔‘‘ وہ شرمندہ ہوئی۔

’’اٹس اوکے، آپ بتائیں کہ کیا ہو رہا ہے؟ فاروق بتا رہے تھے کہ آپ نے یونیورسٹی میں بھی ایڈمیشن لینا ہے۔‘‘ پروفیسر صاحب نے اس کے مغرور سے انداز اور تیکھی سی ناک سے دانستہ نظریں چرائی تھیں۔

’’پتا نہیں، ابھی سوچا نہیں۔ ابھی ہنی سے مشورہ کروں گی جیسا وہ کہیں۔‘‘

’’اور کیا سبجیکٹ لیں گی آپ.....؟‘‘ انہوں نے بات بڑھانے کی غرض سے پوچھا، وہ جو جانے کے لیے پر تول رہی تھی ان کی بات پر رک گئی۔

’’ابھی کوئی آئیڈیا نہیں جو ہنی کہیں گی۔‘‘ اس کے سادہ سے انداز پر وہ کچھ جھنجلائے۔

’’یہ کیا بات ہوئی ہانیہ اگر کہیں گی کہ فارسی یا پنجابی لے لیں تو کیا آپ پڑھ لیں گی؟‘‘

’’جی پڑھ لوں گی.....‘‘ اس کا جواب پروفیسر صاحب کے لیے سخت غیر متوقع تھا۔ انہوں نے انتہائی تعجب سے اپنے سامنے کھڑی لڑکی کو دیکھا جو انہیں قدم قدم پر چونکا رہی تھی۔

’’کیا مطلب، آپ کی اپنی کوئی پسند یا ناپسند نہیں؟‘‘

’’کیوں‘ پنجابی یا فارسی برے مضامین ہیں کیا؟‘‘ ان کے قدرے برا ماننے پر وہ تعجب انگیز انداز میں گویا ہوئی۔

’’بات اچھے یا برے مضامین کی نہیں، بات آپ کی چوائس کی ہو رہی ہے۔ یہ آپ اچھی طرح جانتی ہیں۔‘‘ انہوں نے متحمل انداز میں یاد دلایا۔

’’اوہ سوری!‘‘ اس نے سادہ انداز میں مزید کہا۔ ’’اصل میں مجھے اس کا کوئی آئیڈیا نہیں ویسے مجھے اکنامکس سبجیکٹ اچھا لگتا ہے۔‘‘ اس نے بلی کے بچے کو ایک دفعہ پھر اٹھا لیا تھا جو اپنی معصوم سی کرنجی آنکھوں سے اسے دیکھ رہا تھا۔

’’یہ بلی کا بچہ کیا آپ کا ہے.....؟‘‘ اس کے لہجے میں اشتیاق کی فراوانی تھی۔

’’نہیں..... یہ بلی کا بچہ میرا نہیں ’’بلی‘‘ کا ہی ہے۔‘‘

’’میرا مطلب ہے کہ اسے آپ نے رکھا ہوا ہے؟‘‘ ان کے شرارت بھرے انداز پر وہ بری طرح جھینپ کر وضاحت دینے لگی۔

’’شیری تم یہاں ہو، میں پورے گھر میں تمہیں آوازیں دیتی پھر رہی تھی.....‘‘ ہنی بڑی تیزی سے سیڑھیاں اتر کر لان میں آئیں اور سامنے ہی پروفیسر صاحب کو دیکھ کر خوشگوار انداز میں ٹھٹکیں۔

’’آہا.....! پروفیسر صاحب بھی یہاں ہیں۔ ارے آپ اپنی آواز سے تو اتنے ینگ اور ڈیشنگ نہیں لگتے.....‘‘ ہنی کا ازلی بے تکلفانہ انداز اکثر شرزمہ کے لیے بڑی کوفت کا باعث بنتا تھا۔ اس نے جھنجلا کر اپنے سامنے کھڑی ہنی کو دیکھا جو شاید تازہ تازہ شاور لے کر سیدھی نیچے آگئی تھیں۔ اس لیے سرخ رنگ کی شرٹ میں خاصی فریش لگ رہی تھیں۔

’’جی مجھے ہی پروفیسر آفاق کہتے ہیں اور آپ کی ذرہ نوازی ہے جو ایک اچھے خاصے بوڑھے بندے کو ینگ کہہ کر خوش فہمیوں میں مبتلا کر رہی ہیں۔‘‘ ان کے انداز میں بڑی خوشگواری متانت تھی جبکہ ان کی بات پر ہنی بوگن ویلیا کے چند پھول فضا میں اچھالتے ہوئے بولیں۔

’’پروفیسر صاحب وہ اپنے ممتاز مفتی صاحب ہمارے اور آپ کے لیے ہی تو کہہ گئے ہیں کہ زندہ رہنے کے لیے خوش فہمیوں کا آلنا (گھونسلا) بنانا بہت ضروری ہے ہم تو ان کی بات پر من و عن عمل کرتے ہیں۔‘‘ ہانیہ نے بڑی ادا سے اپنے بالوں میں ہاتھ پھیرتے ہوئے پروفیسر صاحب کو دیکھا جو مسکرا رہے تھے۔

’’ویسے پروفیسر صاحب آپ نے اچھا نہیں کیا

ہمارے ساتھ۔ گھر آئے مہمانوں سے گھبرا کر خود کراچی چل دیے.....' ہنی کے شکایت بھرے انداز پر وہ ہلکے سے شرمندہ ہوئے۔

''آئی ایم سوری، وہ کانفرنس پہلے سے طے شدہ تھی اس لیے اسے منسوخ نہیں کیا جا سکتا تھا۔'' ان کا لہجہ پُروقار تھا۔

''ہوں.....اس پر تو کوئی جرمانہ ہونا چاہیے آپ پر۔'' ہنی کی ہنسی میں آج نرالی سی کھنک تھی شرزمہ کو معلوم تھا کہ اگلے چند منٹوں میں دونوں ایک دوسرے کے ساتھ یوں محوِ گفتگو ہوں گے جیسے صدیوں سے ایک دوسرے کو جانتے ہوں۔ یہ ہانیہ کی سب سے بڑی خوبی تھی وہ اگلے بندے کو ایک لمحے میں اپنے سحر میں جکڑ لیتی تھیں ان کے آنے کے بعد ہر چیز پس منظر میں چلی جاتی تھی۔ جیسا کہ ابھی ہوا تھا۔ شرزمہ خاموشی سے اوپر آ گئی تھی اور دونوں کو ہی اس کی غیر موجودگی کا احساس کافی دیر بعد ہوا تھا۔

✠✠✠

مغرب سے ذرا پہلے کا وقت تھا.....مین روڈ پر واقع ''ارجمند ولا'' پر بھی تیرگی اپنے پنکھ آہستہ آہستہ پھیلا رہی تھی۔ پورے گھر پر خاموشی کا راج تھا حالانکہ اس گھر میں دو خاندان آباد تھے۔ ارجمند ولا کے ماسٹر بیڈ روم میں الماس ابراہیم ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے رکھے اسٹول پر بیٹھی پوری توجہ سے کلینزنگ کرنے میں مصروف تھیں۔ وہ مقامی کالج میں پرنسپل تھیں اور پچھلے ہفتے اسپورٹس ویک کی وجہ سے خود پر توجہ نہیں دے پا رہی تھیں۔ آج موقع ملتے ہی وہ اپنے پسندیدہ مشغلے کی طرف متوجہ تھیں۔ پچاس سال کی ہونے کے باوجود ان کی اسکن بالکل فریش اور تروتازہ تھی اور اس کی بڑی وجہ ان کی اچھی خوراک اور اپنے اوپر ضرورت سے زیادہ توجہ دینا تھا۔ وہ کہیں سے بھی تین جوان بیٹیوں کی ماں نہیں لگتی تھیں۔

اس وقت بھی وہ اپنی صراحی کی طرح لمبی گردن پر بڑی مہارت سے مساج کر رہی تھیں۔ نزاکت اور نفاست ان کی شخصیت میں رچ بس گئی تھی۔ لمبے دبلے پتلے جسم اور دراز قد کے ساتھ وہ اپنی بیٹیوں کی ماں کم اور بڑی بہن زیادہ لگتی تھیں۔

''ماما، ماما.....'' نویرہ نے اچانک ہی بڑی تیزی سے ان کے بیڈ روم کا دروازہ کھولا تھا۔ اسے کسی طوفان کی طرح اندر آتے دیکھ کر ان کے ماتھے کی تیوری کے بل گہرے ہوئے تھے۔ انہوں نے ایک سرد سی نگاہ اپنی بیٹی پر ڈالی۔

''نویرہ کون سی آفت آ گئی ہے جو تمہیں کسی کے روم میں آنے کے مینرز ہی بھول گئے ہیں۔ ہزار دفعہ کہا ہے کہ کمرے میں آنے سے پہلے ناک کیا کرو۔'' انہوں نے ہاتھ میں پکڑا ٹشو غصے سے ڈسٹ بن میں اچھالتے ہوئے اپنی انیس سالہ بیٹی کے سرخ چہرے کو دیکھا تھا۔ جو اُن کے اس انداز سے چڑ کر اب قدرے بدلحاظی سے بولی۔

''آفت نہیں بلکہ سمجھیں طوفان آ رہا ہے۔''

''اس گھر میں طوفان آنا بھی کون سی نئی بات ہے۔ چھوٹے موٹے جھگڑے تو روز ہی چلتے ہیں۔'' انہوں نے ڈریسنگ ٹیبل کے شیشے میں اپنا چہرہ تنقیدی نظروں سے دیکھتے ہوئے نویرہ کو کوئی خاص لفٹ نہیں کروائی تھی کیونکہ وہ ان کے اس خاص کام میں مخل ہوئی تھی جس میں تھوڑی سی بھی ڈسٹربنس ان کا مزاج برہم کر دیتی تھی۔ وہ ایک دفعہ پھر کلینزنگ کریم اب اپنے ہاتھوں پر لگا رہی تھیں۔

''ماما میں آپ سے مخاطب ہوں.....'' الماس بیگم کی بے نیازی نے نویرہ کے تن بدن میں آگ لگا دی تبھی وہ احتجاجاً قدرے بلند آواز میں بولی تھی۔

''تو میں بھی تو تمہاری ہی سن رہی ہوں اور کون سا کمرے کی دیواروں کی طرف متوجہ ہوں.....'' انہوں نے سامنے پڑے لکڑی کے منقش ٹشو پیپر بکس سے ٹشو کھینچا تھا۔ اپنے ہاتھوں کو بڑی نفاست سے صاف کرتے ہوئے انہوں نے بھویں اچکا کر سامنے کھڑی اپنی سب سے چھوٹی بیٹی کو دیکھا جس کے مزاج کی عجلت اور جذباتی پن کبھی کبھی انہیں سخت ناگوار گزرتا تھا۔ اوپر سے وہ نہ صرف شکل صورت میں بلکہ مزاج میں بھی ان کا پرتو تھی۔ اس لیے انہیں بعض دفعہ نہ چاہتے ہوئے بھی اس کی بہت سی چیزیں نظر انداز کرنا پڑتی تھیں ورنہ وہ طوفان اٹھا دیتی تھی۔

''ہاں بتاؤ کون سا طوفان آ رہا ہے.....؟'' اپنے کام سے فراغت پا کر انہوں نے تیکھی نظروں سے اپنی بیٹی کے برہم انداز کو دیکھا جو کمر پر ہاتھ رکھے بڑی ناراضی سے انہیں گھور رہی تھی۔ انہیں بھی معلوم تھا کہ جب تک وہ اسے مکمل توجہ نہیں دیں گی وہ منہ سے کچھ بھی نہیں پھوٹے گی اور سر پر کھڑی گھورتی رہے گی۔

''احتشام آ رہا ہے پاکستان.....!'' اس نے اطلاع نہیں دی تھی بلکہ بم پھوڑا تھا وہ بھی ان کے سر پر۔ کچھ لمحوں کے لیے وہ سن سی ہو گئیں۔

''شانی..... وہ کیوں آ رہا ہے؟'' انہوں نے بوکھلا کر نویرہ کو دیکھا جو اُن کی اڑتی رنگت اور حواس باختہ انداز سے باقاعدہ لطف اندوز ہو رہی تھی۔

''تمہیں کس نے بتایا؟'' انہوں نے سخت پریشانی سے اس کا پُرسکون چہرہ دیکھا۔

''دادو بتا رہی تھیں.....'' اس نے کندھے اچکا کر بڑے لاابالی پن سے ماما کو دیکھا جن کا پورا وجود ہی زلزلوں کی زد میں تھا جبکہ دل و دماغ سخت کھولن کی زد میں تھے۔

''وہ آخر کرنے کیا آ رہا ہے.....؟'' وہ بری طرح جھنجلا کر اٹھ کھڑی ہوئیں اور آگے بڑھ کر کھڑکیوں کے سارے پردے پیچھے کر دیے تھے۔ سامنے لان تاریکی میں ڈوبا ہوا تھا۔ ایسی ہی تاریکی ان کے اندر بھی بڑی تیزی سے پھیل رہی تھی۔



''مجھے کیا پتا ماما کہ وہ کیا کرنے آ رہا ہے۔ دادو اپنی بات کرتے ہوئے کسی دوسرے کی تھوڑی سنتی ہیں اور میں تو ان کی ناپسندیدہ لسٹ میں سرفہرست ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ رومیصہ خالہ کو بتایا ہو۔'' وہ اپنی ماں کی حالت سے دل ہی دل میں لطف اندوز ہوتے ہوئے بظاہر سپاٹ سے انداز میں انہیں بتا رہی تھی۔ رومیصہ خالہ جو اس کی چچی بھی لگتی تھیں اور اپنے میاں کی وفات کے بعد بھی ایک بیٹی کے ساتھ اسی گھر میں مقیم تھیں۔ ان کے اپنی ساس کے ساتھ تعلقات کچھ بہتر تھے۔

''رومی کو کیا پتا، وہ تو صبح شام ایک مشین کی طرح گھر کے کاموں میں مگن رہتی ہے۔ اس کی ناک کے نیچے اس گھر میں اللہ جانے کون، کون سے ڈرامے ہوتے رہے اور اس بے وقوف کو پتا تک نہیں چلا۔'' الماس بیگم نے زہر خند لہجے میں کہا انہیں اپنی سگی بہن سے بھی ہزاروں شکوے تھے۔

''خیر اس میں رومی خالہ کا کیا قصور، وہ بے چاری تو سیدھی سی ہیں۔'' نویرہ نے اپنی خالہ کی طرفداری بڑے ہی غلط موقع پر کی تھی جس کا خمیازہ بھی اسے فوراً ہی بھگتنا پڑ گیا تھا۔ الماس بیگم نے خاصے کڑے انداز میں اسے دیکھا اور سلگ کر بولیں۔

''تم اپنی چونچ بند ہی رکھو۔ یہ تم لوگوں کی حرکتوں کی وجہ سے میں ذلیل ہو رہی ہوں ورنہ کسی کی جرأت تھی کہ الماس ابراہیم کے سامنے بول سکے۔''

''ماما آپ کی اطلاع کے لیے عرض ہے کہ بیٹیاں اپنی ماں کا ہی پرتو ہوتی ہیں۔'' وہ بے خوف انداز میں انہیں دیکھ کر مزید گویا ہوئی۔ ''اور آپ کو دن میں کئی دفعہ یاد دلانا پڑتا ہے کہ یہ آپ کا کالج نہیں، گھر ہے۔ اس لیے اپنی پرنسپل شپ کالج میں چھوڑ کر ہی آیا کریں۔'' نویرہ کی بات پر وہ حد درجہ مشتعل ہوئیں۔

''شٹ اپ، جسٹ شٹ اپ اینڈ گیٹ

لاسٹ۔'' اشتعال اور غصہ کسی سیال مادے کی طرح ان کے وجود میں دوڑ رہا تھا۔ نویرہ نے سخت ناگواری سے ماما کو دیکھا جن کی آنکھوں سے چنگاریاں اڑ رہی تھیں۔ ان کا بس نہیں چل رہا تھا کہ نویرہ کی... بدتمیزی پر اس کا بازو پکڑ کر کمرے سے باہر نکال دیں۔ وہ بڑی سرعت سے کمرے سے نکلی اور پوری قوت سے دروازہ بند کر کے باقاعدہ اپنی ناراضی کا اظہار کیا۔

الماس ابراہیم نے کھا جانے والی نظروں سے بند دروازے کو دیکھا جہاں سے ابھی ابھی نویرہ نکل کر گئی تھی اور انہیں لگا تھا کہ وہ دروازہ بند کر کے نہیں بلکہ ان کے منہ پر مار کر گئی تھی۔ اس سوچ نے ان کے سارے جسم میں انگارے بھر دیے تھے۔

''آ لینے دو اس کے باپ کو۔ اس کا تو دماغ سیٹ کرواتی ہوں......'' ان کا دھیان وقتی طور پر احتشام کی طرف سے ہٹ کر نویرہ کی بدتمیزی اور ہٹ دھرمی کی طرف چلا گیا تھا۔ وہ روز بروز گستاخ ہوتی جا رہی تھی۔

✠✠✠

''یہ پروفیسر آفاق تو بڑے کمال کے بندے ہیں......'' ہنی کے توصیفی انداز پر وہ چونکی۔ وہ دونوں ٹی وی لاؤنج کے صوفے پر براجمان تھیں۔ شرزمہ نے ہاتھ میں ہاشم ندیم کی ایک محبت اور سہی کھولی ہوئی تھی جو اس نے اب بند کر دی تھی کیونکہ یہ تو طے تھا کہ ہنی کی موجودگی میں کم از کم مطالعے کا کام یکسوئی سے نہیں ہو سکتا۔

''کیا کہا آپ نے......؟'' شرزمہ نے اپنے سامنے بڑی محویت سے نیل پالش لگاتی ہانیہ کو غور سے دیکھا۔

''میں بتا رہی تھی کہ آفاق صاحب تو بہت زبردست بندے ہیں......'' وہ پھونکیں مار کر ناخن پالش سکھا رہی تھیں۔

''کیوں وہ موت کے کنویں میں موٹر سائیکل چلاتے ہیں یا آگ کے گولے پر کوئی کرتب دکھاتے ہیں؟'' اس کے لہجے میں طنز کی آمیزش محسوس کر کے وہ ہلکا سا ہنس دی تھیں۔

''نہیں یار......! ان کی گفتگو کرنے کا انداز بہت دل نشین، پُراثر اور سحر انگیز ہے۔ خوب صورت بولنا ایک آرٹ ہے اور وہ اس سے بخوبی واقف ہیں۔'' انہوں نے نیل پالش کا ایک اور کوٹ لگاتے ہوئے اسے بتایا تھا جبکہ شرزمہ نے ان کی بات پر تبصرہ کرنے کے بجائے ایک لمبی جمائی لی تھی۔

''پتا ہے شیری ان کا مطالعہ خاصا وسیع ہے۔ ہر موضوع پر ان کے پاس معلومات کا ایک خزانہ ہے۔'' ہانیہ نے ہاتھ کی انگلیوں کو موڑ کر ایک دفعہ پھر پھونک ماری۔

''پھر تو وہ انسان کے بجائے انسائیکلو پیڈیا ہوئے ناں......'' شرزمہ نے اکتاہٹ سے ان کے مشغلے کو دیکھتے ہوئے کہا تھا۔

''بہت خبیث روح ہو تم......'' وہ بے ساختہ ہنسیں اور احتیاط سے نیل پالش کی شیشی کا ڈھکن بند کرنے لگیں۔ ''کل وہ نپولین بونا پارٹ کی اپنی فاتح فوج کے سامنے کی گئی تقریر کے اقتباسات سنا رہے تھے۔ ان کا انداز اتنا متاثر کن تھا کہ میں تو بس فدا ہوتے ہوتے رہ گئی۔''

''حالانکہ مجھے معلوم ہے کہ آپ کو نپولین بونا پارٹ سے کوئی دلچسپی نہیں۔'' شرزمہ کے بے ساختہ انداز پر وہ کھلکھلا کر ہنس دیں جبکہ ان کے یوں ہنسنے پر وہ بھی مسکرا دی۔

''ویسے تم نے نوٹ کیا ناں کہ پروفیسر صاحب کتنی نفیس طبیعت کے حامل ہیں اور ڈریسنگ سینس تو کمال کا ہے......'' وہ ایک دفعہ پھر شروع ہو گئیں۔

''ہنی، آپ کی طبیعت ٹھیک ہے ناں، یہ پروفیسر نامہ آج ضرورت سے زیادہ نہیں ہو گیا......؟'' شرزمہ نے اپنی طرف سے ہلکے پھلکے





انداز سے چوٹ کی تھی لیکن دوسری طرف بھی ہانیہ مصطفیٰ تھیں جن کی طبیعت میں شوخی اور مزاج میں شگفتگی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔

''تمہیں پتا ہے ناں کہ مردوں کی اچھی پرسنالٹی میری کمزوری ہے۔ ہینڈسم لوگوں کو دیکھ کر میری طبیعت ایک دم فٹ ہو جاتی ہے۔'' ہنی نے ایک آنکھ دبا کر شرارت سے کہا۔

''شرم کریں ہنی، شرم......'' ان کے اس انداز پر شرزمہ خفت زدہ انداز سے ہنس دی۔

''یار شرم ہی تو نہیں آتی، یاد نہیں کہ سمیعہ آپی کو میری شادی کی کتنی ٹینشن تھی مگر اپنی طبیعت کہیں ٹھہرتی ہی نہیں......'' انہوں نے شانِ استغنا کا لاجواب مظاہرہ کیا۔

''قسم سے ہنی اگر آپ مرد ہوتیں تو ایک دم فلرٹ ہوتیں......'' شیری کی صاف گوئی پر انہوں نے قہقہہ لگا کر تصدیق کی۔

''ویسے میں اب بھی کچھ کم فلرٹ نہیں۔''

''ہونہہ...... پتا ہے مجھے یہ سب۔'' شرزمہ نے بے پروائی سے گردن جھٹکی۔ ''پتا ہے کہ بس شغل میلا لگانے کو ایسی باتیں کرتی ہیں آپ۔ ورنہ آپ پر کون سا کوئی پابندی تھی...... یا اب ہے......'' اس نے کشن سر کے نیچے رکھتے ہوئے انہیں یاد دلایا۔

''تمہیں کیا پتا مائی ڈیئر، یہ نئے چہروں کی دید کا شوق کتنا کٹھن اور ظالم ہوتا ہے......'' وہ اب بھی غیر سنجیدہ تھیں۔

''آپ مجھے کہہ رہی ہیں کہ مجھے نہیں پتا......'' وہ جوشِ جذبات سے اٹھ کر بیٹھ گئی۔ ''اس دنیا میں اگر کوئی آپ کو جاننے کا دعویٰ کر سکتا ہے تو یاد رکھیے گا کہ وہ صرف شرزمہ حسن ہے اس کے علاوہ اور کوئی نہیں......'' اس کے ٹھونک بجا کر بولنے والے انداز پر وہ زیرِ لب مسکرائیں۔

''میں نے دنیا میں آنکھ کھولتے ہی جو چہرہ دیکھا وہ آپ کا تھا۔ ماما میری پیدائش پر کتنا بیمار ہو گئی تھیں۔ پورے چھ ماہ آپ نے مجھے سنبھالا۔ مجھے انگلی پکڑ کر چلنا سکھایا۔ مجھے قلم پکڑ کر پہلا لفظ لکھنا سکھایا۔ میں نے جو پہلا لفظ بولنا سیکھا تو وہ 'ہنی' تھا۔ میری بہترین دوست، استاد، بہن، خالہ اور بعض دفعہ تو آپ مجھے اپنی ماما ہی لگتی ہیں۔'' وہ اچھی خاصی جذباتی ہو گئی تھی۔

''خبردار لڑکی جو مجھے ماما، شاما کہا، سخت مائنڈ کروں گی میں......'' اُن کے لہجے میں شرزمہ کے لیے محبت ہی محبت تھی۔

''آپ مجھ سے تیرہ یا چودہ سال بڑی ہیں لیکن مجھے ہمیشہ اپنی ہم عمر ہی محسوس ہوئی ہیں۔ مجھے آپ کی موجودگی میں کبھی کوئی دوست بنانے کی ضرورت محسوس ہی نہیں ہوئی۔'' وہ اٹھ کر ان کے پاس آ گئی تھی اور انتہائی محبت سے ان کے ماتھے کا بوسہ لیا تھا۔ محبت کے اس مظاہرے پر ہانیہ کی آنکھیں کچھ لمحوں کے لیے نم ہو گئیں۔ انہیں معلوم تھا کہ شرزمہ محبتوں کے اظہار کے معاملے میں بالکل کوری ہے۔ وہ انتہائی کم گو اور اپنے آپ میں مگن ایسی لڑکی ہے جسے لوگوں کے ہجوم سے وحشت ہوتی ہے۔ ان دونوں کے مزاجوں میں زمین آسمان کا فرق تھا لیکن اس کے باوجود ان دونوں میں قابلِ رشک ذہنی ہم آہنگی تھی۔

''ویسے یار پروفیسر صاحب کو متاثر کرنے کا کوئی طریقہ تو بتاؤ......'' ہنی کی سوئی وہیں اٹکی ہوئی تھی۔ شرزمہ کو اچھی طرح علم تھا کہ وہ صرف اور صرف اسے تنگ کرنے کے لیے بار بار ان کا ذکر کر رہی ہیں اس کے باوجود وہ اس بات سے چڑ گئی تھی۔

''کیا ہو گیا ہے ہنی آپ کو، ساری دنیا تو آپ سے متاثر ہے اگر ایک آدھ بندہ نہیں بھی ہے تو کیا فرق پڑتا ہے اور ویسے بھی آپ کو پتا ہے کہ یہ لڑکوں کے بارے میں بات کرنا اور انہیں اس طرح ڈسکس کرنا میرا مشغلہ کبھی نہیں رہا بلکہ مجھے تو ایسی باتوں

سے الجھن ہوتی ہے......'' اس کی جھنجلاہٹ ان کے لیے نئی نہیں تھی لیکن اس کے باوجود وہ ہر بار اس سے لطف اندوز ہوتی تھیں۔

''میری جان، یہی تو سارا مسئلہ ہے کہ اگر ساری دنیا میں سے ایک بندہ نہیں ہے تو آخر کیوں نہیں ہے......؟'' وہ کشن گود میں رکھ کر بیٹھ گئیں اور اپنا چہرہ دونوں ہاتھوں کے پیالے میں جما کر شرزمہ کے چہرے پر پھیلی کوفت سے حظ اٹھایا۔

''ہوجائیں گے متاثر وہ بھی! اور اس کے بعد پتا ہے کیا ہوگا......؟'' شرزمہ نے ان کے تجسس کو ہوا دی۔

''ہاں کیا ہوگا......؟ بولو، بولو......'' وہ بے تاب ہوئیں۔

''اس کے بعد آپ کا ان میں انٹرسٹ ختم ہو جائے گا۔ جیسا کہ ماضی میں ہوتا آیا ہے......'' شرزمہ کی سو فیصد درست بات پر وہ ہنستی چلی گئیں۔

''ویسے پتا نہیں یار، میں ایسی کیوں ہوں۔ ماما مجھے بتاتی تھیں کہ تم بچپن میں جس کھلونے کے لیے پاگل ہو جاتی تھیں اسے حاصل کرنے کے پندرہ منٹ کے بعد ہی تمہاری اس میں دلچسپی ختم ہو جاتی تھی اور تم اسے پھینک کر کسی اور چیز کے پیچھے لپک جاتی تھیں...... کتنی بری عادت ہے ناں یہ؟'' ہانیہ کے معصومانہ انداز پر وہ بے ساختہ بولی۔

''یہ انسانی فطرت ہے جو چیز جتنی دور اور ناممکن نظر آتی ہے اس میں کشش بھی اتنی ہی زیادہ نظر آتی ہے۔ فاصلے بہت سی چیزوں کے عیب اور خامیاں چھپا لیتے ہیں۔ جو چیزیں دور سے بہت خوب صورت دکھائی دیتی ہیں ان کے بہت نزدیک جانے پر کچھ بھدے رنگ بھی دکھائی دینے لگتے ہیں جو دل کو بھاتے نہیں ہیں اور ان سے اکتاہٹ ہونے لگتی ہے۔''

''شاید تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔'' وہ زیرِ لب مسکرا کر مزید بولیں۔

''یہ بھی تو ہوسکتا ہے ناں بعض لوگوں کو منزل سے زیادہ اس کے لیے کی جانے والی جستجو سے عشق ہو کیونکہ ایسی جستجو انسان کو زندہ رہنے کا بہترین جواز فراہم کرتی ہے۔ اسے معلوم ہوتا ہے کہ ستاروں سے آگے والے جہان زیادہ دلفریب ہیں۔ چھپی ہوئی چیزیں زیادہ دلکش لگتی ہیں۔ انسان ان کو پانے کو مچل جاتا ہے۔ ان کو اپنی دسترس میں لینے کی دھن انسان کو ہر لحہ متحرک رکھتی ہے جبکہ منزلیں انسان کو سست کر دیتی ہیں...... جمود کا شکار کر دیتی ہیں۔ اسی لیے مجھے منزل سے زیادہ اسے حاصل کرنے کی لگن سے لگاؤ ہے۔''

''یہ تو بہت عجیب سی تھیوری ہے ہنی، اس کا مطلب ہے کہ منزل کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی......'' وہ الجھن کا شکار ہوئی۔

''مائی ڈیئر اصل چیز تو منزل ہی ہے ناں، اسی لیے تو اس کو حاصل کرنے والے راستے اچھے لگتے ہیں۔'' ہانیہ کی وضاحت پر بھی اسے تسلی نہیں ہوئی تھی۔

''پتا نہیں آپ بھی کبھی اتنی مشکل باتیں کیوں کرنے لگتی ہیں......'' اس نے بے پروائی سے ریموٹ کنٹرول اٹھا کر ٹی وی چلایا۔

''جب ہم کسی چیز کو سمجھنا نہیں چاہتے تو اس پر ''مشکل'' ہونے کا لیبل لگا کر ایک سائڈ پر رکھ دیتے ہیں تاکہ کل کو ہمیں اس کے لیے کہیں جواب دہ نہ ہونا پڑے۔'' ہنی کے لہجے میں کچھ تھا کہ اس نے چونک کر ان کی شکل دیکھی۔ ان کے چہرے پر بڑا عجیب سا تاثر تھا۔

✠✠✠

''آپ کو پتا ہے کہ احتشام پاکستان کیوں آرہا ہے......؟'' ناشتے کی میز پر الماس ابراہیم نے توس پر جیم لگاتے ہوئے بڑی فکرمندی سے پوچھا تھا۔ ابراہیم صاحب آدھے گھنٹے پہلے ہی فلائٹ سے کراچی سے آئے تھے۔ گزشتہ رات ان کی بیگم نے بڑی ذہنی پراگندگی کے ساتھ گزاری تھی۔

''بھئی میں کیا کہہ سکتا ہوں......'' ان کے انداز میں موجود بے پروائی نے الماس بیگم کو سلگا کر





رکھ دیا تھا۔

''میرا اسٹرابیری شیک کہاں ہے......؟'' انہوں نے ایک نظر میں سینٹرل ٹیبل پر اپنی پسندیدہ چیز کی غیر موجودگی محسوس کرلی تھی۔

''آپ کی آمد کی اطلاع نہیں تھی اس لیے میں بنوایا ہی نہیں، آپ یہ فریش جوس لے لیں......'' الماس بیگم نے قدرے ناگواری سے جگ ان کی طرف بڑھایا۔

''آپ نے شفق آپا سے پوچھا تو تھا۔'' الماس بیگم کو آج سارا ناشتا ہی زہر لگ رہا تھا اور وہ اس وقت صرف اور صرف ابراہیم صاحب کے لیے بیٹھی تھیں کیونکہ انہیں علم تھا کہ وہ ناشتا کرتے ہی آفس کے لیے نکل جائیں گے اور مزید انتظار کی ان میں ہمت نہیں تھی۔

''کس چیز کا پوچھنا تھا......؟'' ابراہیم صاحب کی توجہ اخبار میں اسٹاک ایکسچینج کے اتار چڑھاؤ پر تھی اس لیے انہوں نے بے توجہی سے جواب دیا تھا جسے سن کر الماس بیگم سر سے لے کر پاؤں تک سلگ اٹھیں۔

''یہ اخبار اپنے آفس جا کر پڑھ لیجیے گا......'' انہوں نے غصے سے اخبار جھپٹ کر ان کے سامنے سے اٹھا کر اپنی گود میں رکھا۔ اپنی بیٹیوں کے سامنے اس عزت افزائی پر وہ کچھ جھینپ سے گئے تھے۔

''بھئی کیا پوچھنا تھا شفق آپا سے......؟''

''آپ نے ان سے پوچھنا تھا کہ احتشام کس سلسلے میں پاکستان آرہا ہے......؟'' وہ لفظوں کو چبا چبا کر بمشکل تحمل انداز میں گویا ہوئیں لیکن ان کی اس بات پر خلافِ توقع ابراہیم صاحب بھڑک اٹھے۔

''کمال کرتی ہیں آپ بھی الماس بیگم، میں بھلا کیسے آپا سے پوچھ سکتا ہوں کہ ان کا بیٹا کیا کرنے آرہا ہے پاکستان؟'' وہ بری طرح جھلا اٹھے۔

''کیوں، آپ کیوں نہیں پوچھ سکتے......؟'' وہ پھاڑ کھانے کو دوڑیں۔

''اس لیے کہ ایک تو یہ اس کے تین، تین ماموؤں کا گھر ہے پھر الحمدللہ اماں جان حیات ہیں جو غلطی سے اس کی نانو لگتی ہیں اور پھر اسی گھر کے اوپر والے پورشن میں اس کی سگی بہن بیاہ کر اپنے ماموں کے ہاں آئی ہے۔ اب تین، تین رشتے داریوں کی موجودگی میں، میں کس طرح یہ احمقانہ سوال کروں کہ وہ کیوں آرہا ہے اور وہ کون سا پہلی دفعہ آرہا ہے......'' ابراہیم کا سخت طنزیہ لہجہ الماس کو خائف کر گیا۔ وہ بہت کم غصے میں آتے تھے لیکن آتے تو اگلے بندے کو چھٹی کا دودھ یاد دلا دیتے تھے۔

''اس کا مطلب ہے کہ وہ عطیہ کے پاس آرہا ہے۔'' انہوں نے بلند آواز میں اندازہ لگایا۔ عطیہ ان کی دیورانی تھیں اور اوپر والے پورشن میں اماں جان کے ساتھ مقیم تھیں۔ جن کے ساتھ ان کی پہلے دن سے ہی نہیں بنی تھی۔

''عطیہ بھابی کا تو پتا نہیں لیکن مجھے شفق آپا نے فون کر کے کہا ہے کہ شامی کو ائرپورٹ سے پک کر لوں......'' بے پروائی سے توس کھاتے ہوئے انہوں نے ایک دفعہ پھر اپنی بیگم کا سکون غارت کیا تھا۔

''کیوں؟'' انہوں نے تیکھی نظروں سے اپنے میاں کے پُرسکون چہرے کو دیکھا اور طنزاً بولیں۔ ''احمر کے پیروں میں مہندی لگی ہوئی ہے کیا، وہ نہیں جاسکتا......؟''

''مہندی تو میرے بھی پیروں میں نہیں لگی ہوئی......'' انہوں نے سنجیدگی سے اطلاع دینے والے انداز میں کہا تو بیگم الماس نے بے چینی سے پہلو بدلا انہیں اپنے میاں کے مزاج سے اندازہ ہوگیا تھا کہ وہ آج کچھ بھی سننے کے موڈ میں نہیں۔ اپنی گزشتہ ازدواجی زندگی کے تجربات سے انہیں اچھی طرح علم تھا کہ ویسے تو ابراہیم صاحب خاصے بے ضرر، کم گو اور ان کے ساتھ اختلافی امور پر بات کرنے سے حتی الامکان گریز ہی کرتے تھے۔ جس







www.paksociety.com

کی وجہ الماس بیگم کی ہٹ دھرمی، ضدی طبیعت کے ساتھ ساتھ اپنی ہی بات منوانے کی عادت تھی۔ انہوں نے بہت جلد الماس بیگم کی اس بات سے سمجھوتا کر کے اپنی زندگی آسان کر لی تھی لیکن اس عرصے میں الماس بیگم کو بھی اچھی طرح یہ تلخ تجربہ ہو چکا تھا کہ جب وہ کسی بات پر اڑ جاتے تھے تو انہیں ایک انچ بھی اپنی جگہ سے ہلانا مشکل ہو جاتا تھا۔

”پتا نہیں یہ بیٹھے بٹھائے آپ کی بہن صاحبہ کو کیا سوجھی جو صاحبزادے کو یہاں بھجوا رہی ہیں.....“ وہ ابھی تک اپنی کوفت اور بیزاری کے احساس پر قابو نہیں پا سکی تھیں۔

”ان کا تو مجھے پتا نہیں لیکن آپ کے ساتھ ضرور کوئی نہ کوئی مسئلہ ہے جو آپ اپنے گھر کو بھی کالج سمجھ کر چلانے کی کوشش کرنے لگتی ہیں۔ ہزار دفعہ سمجھایا ہے کہ اپنا بیسواں گریڈ کالج میں ہی چھوڑ کر گھر آیا کریں۔ اب یہ کیا تک بنتی ہے کہ رشتے دار اور عزیز و اقارب اس گھر میں آنے کے لیے آپ سے اسپیشل پرمٹ لیں؟“ انہوں نے ہاتھ میں پکڑا توس باقاعدہ پلیٹ میں پٹخا تھا۔ نویرہ نے ہراساں نظروں سے دونوں کو دیکھا۔

”کیا ہو گیا ہے آپی آپ کو؟ کیوں ٹمپر لوز کر رہی ہیں آپ؟“ کچن سے گرما گرم پراٹھا لاتی ہوئی روبی خالہ نے ایک لمحے میں ماحول کی سنگینی کو محسوس کیا جبکہ ان کی بات پر الماس بیگم کا چہرہ ایک دم سرخ ہوا۔ ناشتے کی میز پر ہونے والی اس بدمزگی سے ان کی دونوں بیٹیاں بھی گھبرا گئی تھیں۔

”مجھے کیا ضرورت پڑی ہے اپنا دماغ خراب کرنے کی، انہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ میں کیوں اتنی ٹینس ہوں......؟“ ان کے لہجے میں چھپی تپش کو وہاں موجود سبھی لوگوں نے محسوس کیا اسی لمحے ابراہیم صاحب کو بھی اپنی غلطی کا ادراک ہوا۔

”جو ہونا تھا، وہ ہو گیا تو کیا اب ہم اپنی، اپنی زندگیاں اسی ایک بات کے پیچھے خراب کر لیں.....؟“ ابراہیم صاحب نے دانستہ اپنا لہجہ نرم کر کے ان کے ہاتھ پر اپنا ہاتھ رکھا۔ الماس بیگم کا سارا غصہ اور اشتعال بھک کر کے اڑ گیا۔ نویرہ نے معنی خیز انداز سے اپنی بڑی بہن کو جنگ ختم ہونے کا اشارہ کیا اور خود آملیٹ کی پلیٹ پر جھک گئی۔

”وہ ایک بات نہیں تھی ابراہیم صاحب۔ آپ کو نہیں پتا کہ کتنے عذابوں کی فصل کاٹی ہے میں نے؟ سر جھکا کر اور آنکھیں چرا کر بات کرنا الماس ابراہیم کی سرشت میں ہی شامل نہیں تھا۔“ انہوں نے اورنج جوس کے گلاس پر پھیلے ہوئے جھاگ کو غور سے دیکھتے ہوئے کہا۔ ان کے لہجے میں دکھ اور اذیت کی جو آنچ تھی اس کی تپش کو سبھی نے محسوس کیا تھا۔ کمرے میں ایک چبھنے والی خاموشی اور سناٹے نے اپنے قدم مضبوطی سے جما لیے تھے۔

⌘⌘⌘

”شیری تم بہت بیوقوف لڑکی ہو......“ ہنی نے صوفے پر دھڑام سے بیٹھتے ہی اعلان کیا۔ ان کا مزاج برہم اور تیور خاصے خطرناک تھے۔

”یہ تو کافی پرانی خبر ہے۔ کوئی نئی بات بتائیں......“ شرزمہ نے کھوجتی نظروں سے ان کے چہرے پر پھیلی ناراضی کی شکنوں کو بڑی سرعت سے پڑھا تھا۔ اس کی غیر سنجیدگی پر انہوں نے لب بھینچ لیے اور پیشانی پر کئی لکیریں نمودار ہو گئیں۔

”آخر ہوا کیا ہے؟“ شرزمہ نے ہاتھ میں پکڑا انگلش میگزین کارپٹ پر اچھالا۔ ”آپ تو خیر سگالی کے دورے پر نکلی ہوئی تھیں، کیا انہوں نے ہری مرچوں کا سوپ پلا دیا ہے؟“ اس نے معصومیت سے ٹھوڑی پر انگلی رکھ کر شریر انداز میں پوچھا۔

”تمہیں آخر ضرورت کیا پڑی تھی پروفیسر صاحب کو یہ کہنے کی کہ تمہارے مضامین کا انتخاب میں کروں گی......“ ان کے ناگوار انداز پر وہ حیران ہوئی۔





”تو اس میں کون سی غلط بات ہے؟ میں کیا پہنوں گی، کیا خریدوں گی، کون سی چیز مجھے سوٹ کرے گی اور کیا چیز میرے لیے بہتر ہے، ان تمام چیزوں کا انتخاب آپ ہی تو کرتی آئی ہیں۔“ ہنی کے چہرے کے تنے ہوئے نقوش دیکھ کر شرزمہ نے سنجیدگی سے وضاحت دی۔

”مائی ڈیئر وہ سب چیزیں تو میں تمہاری محبت میں کرتی ہوں کیونکہ دنیا کو علم نہیں کہ تم میرے لیے کتنی اہم ہو......“ ہنی نہ جانے کیوں خفا ہو رہی تھیں وہ سمجھنے سے قاصر تھی۔

”تو آخر ہوا کیا ہے؟“ وہ الجھ کر ہنی کا جھنجلایا چہرہ دیکھنے لگی۔

”دنیا ہمارے دلوں میں جھانک کر نہیں دیکھتی بلکہ ظاہری باتوں اور چیزوں سے اندازے لگاتی ہے۔ تمہیں اس چیز کی خبر نہیں۔ اس لیے محتاط رہا کرو۔“ انہوں نے نصیحت کی۔

”تو لگانے دیں اندازے، ہمیں اس سے کیا فرق پڑتا ہے......“ شرزمہ نے بے ساختگی سے کہہ کر ہنی کو تعجب اور بے یقینی سے دیکھا۔ وہ تو بڑی سی بڑی بات کو بھی چٹکیوں میں اڑا دیتی تھیں لیکن آج چھوٹی سی بات پر پتا نہیں کیوں ان کی سوئی اٹک سی گئی تھی۔

”میری جان فرق پڑتا ہے۔ لوگ ہماری زندگیوں سے کبھی نہیں نکل سکتے۔ ہم ان سے کٹ کر زندگی بسر نہیں کر سکتے۔ اسی لیے تو انسانوں کو معاشرتی جانور کہا گیا ہے۔“ وہ پتا نہیں اسے کیا سمجھانا چاہ رہی تھیں۔

”اچھا، اب مجھے سیدھے سادے الفاظ میں یہ بتا دیں کہ آخر ہوا کیا ہے......؟“ شرزمہ نے تحمل سے کہا۔

”ہونا کیا تھا......“ انہوں نے اپنے لیڈی ڈیانا کٹ ہیر اسٹائل میں ہاتھ پھیرتے ہوئے قدرے ناراض انداز میں کہا۔ ”وہ پروفیسر آفاق صاحب مجھے سمجھا رہے تھے کہ شرزمہ کو اپنے فیصلے خود کرنے دیا کریں ورنہ اس کی شخصیت مسخ ہو جائے گی۔“

”اوہ مائی گاڈ......“ شرزمہ ہنس دی۔ ”آپ اس چھوٹی سی بات کی وجہ سے پریشان ہو رہی تھیں خوامخواہ۔“ اس نے مصنوعی تعجب سے پوچھا۔

”یہ چھوٹی سی بات نہیں ہے شیری۔“ وہ نروٹھے پن سے بولیں۔ ”وہ میرے بارے میں کیا سوچتے ہوں گے کتنی ظالم اور ہٹلر ہوں میں۔“ ان کا صدمہ کم ہونے میں ہی نہیں آ رہا تھا۔

”اگر وہ ایسا سوچتے ہیں تو سوچنے دیں۔ ہمارا کیا جاتا ہے؟......“ اس نے اپنی طرف سے بڑا عقلمندانہ مشورہ دیا تھا مگر وہ ہنی کو بالکل نہیں بھایا۔

”کیسی بچوں جیسی باتیں کرتی ہو شرزمہ تم......“ وہ ٹھیک ٹھاک برا منا گئیں۔

”کیوں؟“ شرزمہ کے تحمل میں رتی بھر بھی فرق نہیں آیا تھا۔

”ان کے ذہن میں میرے بارے میں کتنا غلط اور منفی قسم کا امیج بن گیا ہوگا۔“ ان کی پریشانی پر شرزمہ کو اپنی حماقت کا احساس ہوا۔

”اوہ، آئی ایم سوری ہنی......“ وہ اپنی انگلی میں موجود چھلے کو گھماتے ہوئے سنجیدہ ہوئی۔

”مجھے اندازہ نہیں تھا کہ وہ اس قدر سنجیدہ ہو جائیں گے حالانکہ کوئی ایسی خاص بات بھی نہیں ہوئی تھی۔ یہ پروفیسر حضرات کا تو پڑھ پڑھ کر ویسے ہی دماغ گھوما ہوتا ہے۔ پتا نہیں آپ کو کیا کچھ کہہ گئے......“ شرزمہ نے بڑے نرم انداز میں ان کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر دلاسا دیا تو وہ کچھ پُرسکون ہوئیں۔

”پھر آپ نے اپنی بوتیک کے لیے کہاں مناسب جگہ دیکھی......؟“ شرزمہ نے ان کا دھیان بٹانے کو گفتگو کا رخ بدلا۔

”بوتیک کے لیے جناح سپر اور سینٹورس مال میں کچھ جگہیں مجھے اسود نے دکھائی ہیں۔ بزنس کے معاملے میں اس کی اپروچ خاصی شارپ ہے۔ اس

کے ساتھ میں نے مارکیٹس کا وزٹ کیا ہے اور اسی نے مجھے مشورہ دیا ہے کہ میں عفان صاحب سے پارٹنرشپ کرنے کے بجائے اپنا کام اکیلے ہی شروع کروں۔'' ان کی بات پر شرزمہ بری طرح چونکی۔ عفان صاحب کے ساتھ وہ اسپین میں رہتے ہوئے پاکستان میں پارٹنرشپ کی مدد سے کام کر رہی تھیں۔

''کیا.....دماغ ٹھیک ہے اسود صاحب کا؟'' شرزمہ پریشان ہوئی۔ ''عفان صاحب نے سارا سیٹ اپ یہاں اچھے طریقے سے بنا رکھا ہے تو آپ کو کیا ضرورت پڑی ہے نئے تجربے کرنے کی.....؟'' شرزمہ کو یہ مشورہ بالکل پسند نہیں آیا تھا۔

''عفان صاحب نے یہاں سارا سیٹ اپ اپنی بیٹی کے نام سے جما رکھا ہے تو مجھے کیا ضرورت پڑی ہے میں ان کے نام کو مزید مستحکم کروں۔'' ہنی کا انداز بے لچک اور دوٹوک تھا۔

''آپ اکیلے کیسے کریں گی سب کچھ.....؟''

وہ سخت بے یقینی سے ان کا پرعزم چہرہ دیکھ رہی تھی۔

''کیوں، میں کوئی بچی ہوں کیا.....؟'' انہوں نے تیکھی نظروں سے اسے دیکھا تو وہ چپ کی چپ رہ گئی۔ ''دیکھو شرزمہ میں تمہاری عمر میں تھی جب ڈیڈی مجھے بزنس میں لے آئے تھے۔ ان کی ڈیتھ کے بعد کافی عرصہ میں نے اکیلے ہی سارا بزنس سنبھالا تھا اور تمہارے پاپا بھی کاروباری معاملات میں میری رائے کو کتنی اہمیت دیتے تھے یہ تو تمہیں بھی پتا ہے۔'' ان کے لہجے میں خود ستائشی کی جھلک شرزمہ کے لیے نئی نہیں تھی لیکن اس کے باوجود وہ خود کو بولنے سے نہیں روک پائی۔

''ہنی وہ اسپین تھا جہاں ہم پیدا ہوئے، پلے بڑھے۔ سبھی اپنی کمیونٹی کے لوگ تھے اور بہت اچھی طرح سے جانتے تھے۔ یہ پاکستان ہے جہاں ملک سے لے کر تجارت، بزنس، صنعت، ہر چیز کے حالات خراب ہیں اور سب سے بڑھ کر کہ ہم یہاں کسی کو زیادہ جانتے بھی نہیں۔ ایسے میں اکیلے اتنا پیسہ انویسٹ کرنا دانشمندی نہیں۔''

''دیکھو شرزمہ، مجھے ان سب چیزوں کا بخوبی علم ہے لیکن اس کے ساتھ ساتھ مجھے اپنی قابلیت، تجربے کاری اور ذہانت پر بھی کوئی شک نہیں۔ الحمدللہ میں نے بزنس میں بہت جلدی اپنا ایک مقام ایسے ہی نہیں بنا لیا تھا۔ تم بس اپنی اسٹڈی پر توجہ دو۔'' انہوں نے بات کو ختم کرنے کے لیے چینل تبدیل کیا۔

''ہنی میری بات کو سمجھنے کی کوشش کریں، کوئی بھی کام عجلت میں کرنے کی ضرورت نہیں اور پھر ہر جگہ حالات ایک جیسے نہیں رہتے۔ ہمیں کیا پتا تھا کہ ماما، پاپا کی اس طرح اچانک روڈ ایکسیڈنٹ میں ڈیتھ ہو جائے گی اور ان کے بزنس پارٹنر کی ایسے نیت بدل جائے گی۔ آپ کے سامنے ہی تھا کہ کس طرح اس نے ہمیں ناکوں چنے چبوا دیے تھے۔ مجبوراً ہمیں انکل فاروق کی بات مان کر پاکستان آنا پڑا۔'' شرزمہ نے اس تلخ حقیقت کو ان کے سامنے دہرایا تو وہ جھنجلا گئیں۔

''وہ سب فاروق بھائی کی بزدلی تھی جس نے ہمیں بھی بوکھلا کر رکھ دیا تھا.....'' ان کا لہجہ دل دکھانے والا تھا۔ ''اوپر سے تم اس خبیث کے اوباش قسم کے بیٹوں سے ڈر گئی تھیں جو تمہارے پیچھے کالج میں آنے لگے تھے۔ ورنہ مجھے پاکستان آنے کا قطعاً کوئی شوق نہیں تھا میں صرف اور صرف تمہاری وجہ سے یہاں آئی ہوں۔'' ان کے اس طرح جتانے پر وہ ایک دم خفت کا شکار ہو کر چپ ہو گئی۔

''ان لوگوں کی کیا اوقات تھی مجھے اچھی طرح سے علم ہے۔ کیا بگاڑ لیتے وہ ہمارا؟ تمہاری اور فاروق بھائی کی جذباتیت اور کم اعتمادی نے ہی ان کے حوصلے بلند کیے تھے۔ ورنہ میں تو ان کا دماغ ٹھیک ٹھاک درست کرنے والی تھی۔'' ہانیہ کو ابھی تک اس بات کا غصہ تھا یہ تو شرزمہ اور فاروق انکل





ہی جانتے تھے کہ انہوں نے ہنی کو کس طرح سے وہاں سے آنے پر راضی کیا تھا۔ وہ کسی صورت بھی بارسلونا چھوڑنا نہیں چاہتی تھیں۔

''میں کبھی سوچ بھی نہیں سکتی تھی زندگی میں مجھے یعنی ہانیہ مصطفیٰ کو اس طرح سب کچھ سمیٹ سمٹا کر چوروں کی طرح اسپین سے نکلنا ہوگا۔ آج بھی سوچتی ہوں تو ذلت کا احساس ہوتا ہے۔'' وہ ان کی تکلیف اور شرمندگی کا اندازہ کر سکتی تھی لیکن اس کی سب سے بڑی مجبوری یہ تھی کہ وہ ان کی طرح، نڈر، پراعتماد اور بے خوف نہیں تھی۔ ان دونوں کے مزاجوں میں زمین، آسمان کا فرق تھا۔

''اُف ہانیہ کیا ہو گیا ہے؟ اب بس بھی کر دیں، زندگی میں جب کبھی دوبارہ موقع ملے گا تو جا کر اپنا حساب بے باق کر آئیے گا.....'' شرزمہ نے دانستہ اپنے لہجے کو بے پروا کیا۔

''ہاں تو تمہارا کیا خیال ہے کہ میں ایسا نہیں کروں گی کیا؟'' ان کے چہرے پر عجیب سا تاثر تھا۔ ''مجھے ذرا اپنا بزنس یہاں سیٹ کر لینے دو، دیکھنا سب کے کیسے دماغ سیٹ کر کے آتی ہوں، ہانیہ اپنے دشمنوں کو کبھی معاف نہیں کرتی.....'' ان کے چہرے پر تناؤ کی کیفیت اب بھی نمایاں تھی۔

''ہاں ناں، ضرور جائیے گا۔ ایسے ہی تو پاپا آپ کو شیرنی نہیں کہتے تھے.....'' شرزمہ کے مصنوعی پُر انداز پر ہنی کے تنے ہوئے اعصاب ڈھیلے پڑ گئے، وہ خاموش رہیں۔ کمرے میں پھیلی بوجھل خاموشی کو ختم کرنے کے لیے اس نے مزید کہا۔ ''قسم سے یہاں آ کر عجیب پوستی سی بن گئی ہوں میں۔ ہر وقت سستی اور کاہلی سوار رہتی ہے مجھ پر.....'' شرزمہ نے ایک لمبی جمائی لی۔

''تو تم بھی میرے ساتھ مور والی کوٹھی میں بنے جم کو جوائن کر لو، مسز شیرازی بہت مزے کی خاتون ہیں.....'' دوسری جانب سے فوراً کھٹ کر کے مشورہ آیا۔ شرزمہ نے آنکھیں پھاڑ کر سامنے صوفہ کم بیڈ پر بے ترتیبی سے لیٹی ہوئی ہانیہ کو دیکھا۔ جن کا موڈ تبدیل ہو گیا تھا وہ کسی بھی چیز کو زیادہ دیر تک اپنے سر پر سوار رکھنے کی قائل نہیں تھیں۔

''مائی گاڈ، آپ وہاں سے بھی ہو آئیں؟ ابھی جمعہ جمعہ آٹھ دن نہیں ہوئے، ہمیں یہاں آئے ہوئے۔ کیا چیز ہیں آپ؟'' شرزمہ کمر پر ہاتھ رکھ کر بالکل ٹی وی اسکرین کے سامنے آن کھڑی ہوئی۔

''افوہ شیری پیچھے ہٹو ناں، فیشن شو کی رپورٹ آ رہی ہے۔'' وہ ایک دم جھنجلائیں تو شرزمہ نے ٹی وی اسکرین پر ایک نگاہ ڈالی۔

''بے فکر رہیں یہ یورپ کا فیشن شو ہے یہاں پر یہ پتوں، پھول بوٹوں والے لباس نہیں چلیں گے۔'' اس کے جل کر بولنے پر وہ نہ چاہتے ہوئے بھی ہنس دیں۔

''جتنا ایڈوانس پاکستان ہوتا جا رہا ہے مجھے تو یہ وقت بھی دور نہیں لگتا۔ قسم سے کبھی کبھی تو اس ملک پر بھی یورپ کا گمان ہونے لگتا ہے۔ ماما پتا نہیں کون سے دور کے قصے کہانیاں سنایا کرتی تھیں جس میں ٹوپی والے برقعے، پردہ، تانگے اور ڈولیوں کا ذکر ہوتا تھا۔'' وہ جوش سے اٹھ بیٹھیں۔

''ہاں مجھے بھی یہاں آ کر خاصی مایوسی ہوئی ہے۔ پتا نہیں نانو کس دور کے قصے سنایا کرتی تھیں۔'' شرزمہ کچن کی طرف جاتے جاتے رکی۔ اسے یاد آیا۔

''آپ نے بتایا نہیں کہ آپ وہ مور والی کوٹھی میں کیسے پہنچیں.....؟'' اس نے تعجب بھرے انداز میں دریافت کیا۔

''تمہیں پتا ہے یار کہ میں اپنی صحت کے معاملے میں کتنی کونشس ہوں۔ یہاں آنے کے بعد سب سے پہلے بہترین پارلر اور جم کا پتا کروایا ہے۔ کل دوپہر جب تم سو رہی تھیں تو اسود کے ساتھ جا کر

جسم کا دزٹ بھی کر آئی۔'' انہوں نے مزے سے اپنا کارنامہ سنایا۔

''توبہ ہے ممی، اتنی فریش اسکن اور زبردست فگر ہے آپ کا۔ آپ کو کہاں ان چیزوں کی ضرورت ہے؟'' شرزمہ نے برا سا منہ بنایا تو وہ آہستگی سے بولیں۔

''مائی ڈیئر عورت کی زندگی کے کیلنڈر میں پہلے بیس سال خوشنما تتلی کی طرح ہوتے ہیں۔ اسے سارے موسم سرخ گلابوں کے موسم لگتے ہیں۔ بیس سے تیس کی عمر میں بھی عورت کو زندگی اپنی دسترس میں محسوس ہوتی ہے وہ خود کو جگنوؤں کی بستی کا مکیں سمجھتی ہے۔ تیس کا ہندسہ کراس کرتے ہی واہمے، اندیشے اور عمر کے ڈھلنے کا خوف کسی مکڑی کی طرح عورت کے ذہن میں جالے بنانے لگتا ہے۔ وہ بے چینی اور خوف کے عالم میں بار بار آئینہ دیکھتی ہے۔ چالیس کا سن عورت کو بالکل پژمردہ کر دیتا ہے اور وہ ہتھیار پھینک کر بڑھاپے کو تسلیم کرنا شروع کر ہی دیتی ہے اور یہ ہی سب سے کڑا مرحلہ ہوتا ہے۔''

''آپ بھی ناں ممی بہت عجیب ہیں.....'' شرزمہ ان کے فلسفے پر حیران ہوئی تو انہوں نے سوالیہ نظروں سے دیکھا۔ اس نے فوراً وضاحت کی۔

''آپ ڈرنے والی چیزوں سے ڈرتی نہیں اور جو چیزیں فطری ہیں ان سے خوف زدہ ہو رہی ہیں......'' وہ مسکراتے ہوئے فریج کھول کر چکن نکالنے لگی۔ اسی لمحے اس نے مڑ کر دیکھا ممی انتہائی سنجیدگی سے اپنا چہرہ آئینے میں دیکھ رہی تھیں۔

✠✠✠

''کہاں ہوتی ہیں شرزمہ آپ؟ نظر ہی نہیں آتیں؟''

وہ جو گلِ داؤدی، موتیا اور چمپا کے نئے پودوں کا بغور جائزہ لینے میں مگن تھی۔ اس اچانک آواز پر اس کے ہاتھ میں پکڑا چائے کا کپ لرز کر رہ گیا۔ اس نے مڑ کر اپنے پیچھے بڑے مگن سے انداز میں کھڑے اسود کو دیکھا۔ جو نہ جانے کب اس کے پیچھے آن کھڑا ہوا تھا اور اسے پتا ہی نہیں چلا۔

''اوہ سوری......! لگتا ہے کہ میرے یوں اچانک بولنے سے آپ ڈر گئیں۔'' شرزمہ کے ہراساں چہرے کو دیکھ کر اس نے بالکل سو فیصد درست اندازہ لگایا۔

''جی ایسا ہی ہوا ہے......'' اس نے صاف گوئی سے کہتے ہوئے گلِ داؤدی کے پیلے پھول پر بیٹھی تتلی کو غور سے دیکھا۔

''سوری، میں نے اپنے کمرے کی کھڑکی سے آپ کو لان میں بیٹھے دیکھا تو خود کو باہر آنے سے نہیں روک سکا۔ آپ تو نظر ہی نہیں آتیں۔'' وہ بڑی شائستگی سے اس کے ساتھ مخاطب تھا جبکہ وہ قصداً تھوڑا سا ہٹ کر کھڑی ہوگئی۔ اس کا محتاط انداز اسود کو بہت اچھا لگا۔

''میں کون سا پہلے ہر وقت یہاں پائی جاتی تھی جو آپ میرے نظر نہ آنے کا گلہ کر رہے ہیں......؟'' اس کے سپاٹ اور لاتعلق انداز پر وہ تھوڑا سا شرمندہ ہوا۔

''آپ مجھ سے خفا ہیں کیا......؟'' اس کی بے رخی سے اس نے ایک اور اندازہ لگایا۔

''میں......؟'' اس نے جھٹکے سے سر اٹھا کر اپنے سامنے کھڑے شخص کو دیکھا۔ ''اور آپ سے ناراض...... مگر کیوں؟'' اس کے لہجے میں اس قدر حیرانی اور اجنبیت تھی کہ اسود کو فوراً ہی اپنے سوال کے بے تکے ہونے کا احساس ہوا۔

''اصل میں ممی تو دن میں ہمارے پورشن کے کافی چکر لگا جاتی ہیں اور آپ نہیں آتیں اس لیے میں نے سوچا کہ شاید خفا ہیں۔'' وہ اب کہ قدرے محتاط انداز میں بولا تھا۔

''وہ تو آپ سے اپنے بزنس معاملات میں گفت و شنید کے لیے آتی ہوں گی لیکن میرے ساتھ ایسا کوئی ایشو نہیں۔'' وہ خاموشی سے اب اپنے





پیروں سے لپٹی بلی کو غور سے دیکھ رہی تھی جو اس سے کافی مانوس ہوگئی تھی۔

''کس ڈیپارٹمنٹ میں ایڈمیشن لیا ہے آپ نے......؟'' وہ گفتگو کو طول دینے کی ہر ممکن کوشش کر رہا تھا۔

''بی بی اے میں......'' اس سے مختصر جواب وہ نہیں دے سکتی تھی۔

''ہوں، اس کا مطلب ہے کہ بزنس ایڈمنسٹریشن پڑھ کر آپ بھی اپنی خالہ کی طرح بزنس کی دنیا میں آئیں گی۔'' اسود کو سنہری رنگت اور لمبے بالوں والی باربی ڈول جیسی لڑکی پہلی ہی نظر میں اچھی لگی تھی۔ اس لیے وہ اس کی کم گوئی اور لاتعلق انداز کے باوجود اس سے زبردستی بات چیت کرنے کا مشکل مرحلہ انجام دے رہا تھا۔ جبکہ وہ اس سے زیادہ اپنے پیروں سے لپٹی بلی کو اہمیت دے رہی تھی۔

''بزنس......اور میں؟'' اس کے چہرے پر اس قدر بے یقینی اور حیرت تھی کہ اسود کو لگا کہ اس نے کوئی انتہائی مشکل سوال کر لیا ہے۔

''مجھے بزنس سے کبھی دلچسپی نہیں رہی اور جہاں تک بات ممی کی ہے تو انہوں نے بھی یہ سبجیکٹ پڑھ کر بزنس اسٹارٹ نہیں کیا وہ فیشن ڈیزائننگ کی اسٹوڈنٹ تھیں۔'' اس کے لفظوں سے زیادہ لہجے میں رکھائی کا عنصر نمایاں تھا۔ اسود نے خفت زدہ انداز سے اسے دیکھا جو بڑی سنجیدگی سے بلی کی طرف متوجہ تھی۔

''آپ آج کل کیا کر رہے ہیں......؟'' اس نے اچانک ہی پوچھا تھا۔

''کچھ خاص نہیں چھوٹا موٹا بزنس!'' اسود نے انتہائی تحیر سے اسے دیکھا اور نپے تلے انداز میں جواب دیا۔

''کس طرح کا بزنس......؟'' شرزمہ نے اسے مزید حیران کیا۔

''بس ایسے ہی اِدھر اُدھر ہاتھ پاؤں مارتا رہتا ہوں، ورنہ میرے جیسا نکما بندہ کیا خاک بزنس کرے گا۔'' اس نے استہزائیہ انداز میں اپنا مذاق خود اڑایا جو شرزمہ کو اچھا نہیں لگا۔

''خیر اب تو آپ ضرورت سے زیادہ ہی کسرِ نفسی سے کام لے رہے ہیں۔ آپ جیسا بندہ سارے ہی کام کر سکتا ہے۔'' اس نے مانو بلی کو لان کی گھاس پر کھیلنے کے لیے چھوڑ دیا تھا۔

''آپ کو معلوم نہیں میں حقیقت میں بہت ہی بے پروا، غیر سنجیدہ اور بے وقوف انسان ہوں۔'' وہ اسے نہ جانے کیا چیز سمجھانے کی کوشش کر رہا تھا۔

''خیر اپنے بارے میں آخری بات تو آپ نے بالکل غلط کہی ہے۔ آپ بے پروا یا غیر سنجیدہ تو ہو سکتے ہیں لیکن بے وقوف نہیں۔'' شرزمہ نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر یہ بات کہی تھی وہ اس کے اس انداز پر سٹپٹا سا گیا۔ اپنی بات کہہ کر وہ رکی نہیں جبکہ اسود اس کی پشت پر ناگن کی طرح لہراتی چوٹی کے بلوں میں ہی الجھ کر رہ گیا۔

ممی پچھلے چند دنوں سے بے تحاشا مصروف تھیں حتیٰ کہ ان کی اور شرزمہ کی تفصیلی ملاقات کو بھی کافی دن گزر گئے۔ بس آتے جاتے ہلکی پھلکی سی ہیلو ہائے ہو جاتی تھی۔ نئے بزنس نے ان کے ہاتھ پیر پھلا رکھے تھے۔ وہ سارا وقت کمپیوٹر، فون اور لوگوں کے ساتھ میل ملاپ میں الجھی رہتیں۔ رات کو جب انہیں فراغت ملتی تب تک شرزمہ سو چکی ہوتی اور صبح ان کے اٹھنے سے پہلے وہ یونیورسٹی جا چکی ہوتی۔

اس دن اتوار تھا۔ ملازمہ نے واشنگ مشین لگا رکھی تھی۔ یہ ملازمہ بھی اسود کی مہربانی سے ہی دریافت ہوئی تھی۔ موسم خاصا بدل گیا تھا۔ اب دھوپ جسم کو چبھنے لگی تھی۔ شرزمہ ناشتے کی ٹرے اٹھا کر ٹیرس پہ لے آئی۔ جہاں پنکھا لگا ہوا تھا۔ بوگن ویلیا کے کاسنی پھول چاروں طرف بکھرے ہوئے

تھے۔ ٹیرس پر ہانیہ نے سنگِ مرمر کے گملے لا کر شاید پچھلے ہی دنوں رکھے تھے۔ جس کی وجہ سے کشادہ سا ٹیرس بڑا ہرا بھرا سا لگنے لگا تھا۔

''مجال ہے کہ پاکستانی اخباروں میں ایک بھی ڈھنگ کی خبر ہو۔ ان اخباروں کے اوپر اداروں کو لازمی لکھنا چاہیے کہ خبردار ہائی بلڈ پریشر کے مریض ان منحوس خبروں کو پڑھنے سے اجتناب کریں۔'' ہنی چائے کا بڑا سا مگ اٹھا کر وہیں آگئیں۔ ان کے ہاتھ میں تازہ اخبار تھا جسے انہوں نے لا کر باقاعدہ میز پر پٹخا تھا۔

''تو آپ کے لیے کیا مسئلہ ہے؟ آپ کون سا ہائی بلڈ پریشر کی مریضہ ہیں.....''؟ شرزمہ نے ان کا تروتازہ چہرہ دیکھتے ہوئے انہیں چھیڑا۔ آج کافی عرصے بعد دونوں کو ایک ساتھ بیٹھنا نصیب ہوا تھا۔

''ہوں تو نہیں لیکن لگتا ہے کہ اگر اسی طرح روزانہ نیوز پیپر پڑھتی رہی تو ضرور کسی دن میرا بی پی شوٹ کر جائے گا.....'' وہ دھپ کر کے کرسی پر بیٹھیں۔

''ہاں رات فاروق بھائی کا فون آیا تھا تم سو رہی تھیں اس لیے میں نے جگایا نہیں.....'' انہیں اچانک یاد آیا تھا۔ وہ اب سامنے رکھی کرسی پر ٹانگیں پھیلا کر بے تکلفی سے بیٹھ گئیں۔

''ارے فاروق انکل کا فون آیا تھا.....؟''

ایک بے ساختہ سی خوشی اس کے چہرے پر چھلکی۔ ''کیا کہہ رہے تھے؟ وردہ اور ثمرہ کا کیا حال تھا؟''

''کچھ خاص بات نہیں ہوئی، بس انہیں ہماری ٹینشن تھی۔ میں نے خوب تسلی کروا دی اور پروفیسر آفاق اور اسود کو کیریکٹر سرٹیفکیٹ بھی دے دیا۔ اس لیے وہ مطمئن ہو گئے۔'' انہوں نے اسے ہنستے ہوئے بتایا۔

''کچھ خدا کا خوف کریں ہنی، وہ کیا سوچتے ہوں گے کہ آپ کیسی باتیں کرتی ہیں۔'' شرزمہ چائے کا گھونٹ لینا بھول کر فکرمندی سے ان کا چہرہ دیکھنے لگی جس پر شرارت ہی شرارت تھی جبکہ آنکھوں میں مچلتی شوخی بھی اس کی آنکھوں سے پوشیدہ نہیں رہ سکی۔

''لو، وہ کون سا مجھے پہلی دفعہ سن رہے ہیں۔ انہیں پتا ہے کہ میں پیدائشی ایسی ہوں اور رہی بات پروفیسر آفاق اور اسود کی شرافت کا تعلق تو ان کے بارے میں انہیں ہم سے زیادہ علم ہے تبھی تو یہاں بھیجا ہے۔ ورنہ وہ ایسے ہی کم از کم ہمیں یہاں رہنے کا مشورہ نہ دیتے۔'' ہنی نے چائے پیتے ہوئے اسے تسلی دی۔

''خیر فاروق انکل کے خلوص پر تو ہم کبھی بھی شبہ نہیں کر سکتے۔ جس طرح انہوں نے سگی بیٹیوں کی طرح ہمارا خیال رکھا اور اب تک رکھ رہے ہیں۔'' شرزمہ اب سکون سے ناشتا کر رہی تھی جبکہ ہنی نے دوبارہ اخبار کھول لیا۔

''ہاں فاروق بھائی بتا رہے تھے کہ وردہ کی اگلے مہینے شادی ہے.....'' ہنی کی اطلاع پر وہ اچھل کر رہ گئی۔

''اتنی جلدی، ابھی تو اس نے اپنا بی ایس مکمل نہیں کیا۔'' شرزمہ کو اپنے سے دو سال بڑی ان کی بیٹی کی شادی کی خبر نے حیران کر دیا تھا۔ اس کی اس کی دوستی بھی تو خوب تھی۔

''میں نے بھی کہا تھا کہ اتنی جلدی کی ضرورت ہے لیکن وہ کہنے لگے کہ تعلیم شادی کے بعد بھی مکمل ہوتی رہے گی۔ اب میں کیا کہتی، ظاہر ہے کہ ان کی بیٹی ہے وہ زیادہ مناسب سمجھتے ہیں۔'' انہوں نے سستی اور کاہلی سے انگڑائی لی۔ ''ہاں وہ ایک اور بات بھی بتا رہے تھے کہ ہمارے جانے کے بعد تمہارے تایا آئے تھے۔ انہیں کسی نے تمہارے ڈیڈی کی وفات کی اطلاع دی تھی۔'' ہنی کی اس بات پر وہ منہ میں ڈالا نوالہ چبانا بھول گئی تھی اور ہاتھ میں پکڑا فرنچ ٹوسٹ بھی پلیٹ میں رکھ کر سخت تعجب سے ہانیہ کا پُرسکون سا انداز دیکھا۔

''وہ کیا کرنے آئے تھے وہاں.....؟'' اسے

ایک دم ہی غصہ آیا۔

''ظاہر ہے کہ افسوس کرنے آئے تھے اور فاروق بھائی بتا رہے تھے کہ خاصے رنجیدہ تھے وہ۔'' ہنی کا انداز ہنوز سرسری سا تھا۔

''ان کی رنجیدگی کا اب ہمیں کیا فائدہ، جب ڈیڈی کو ان کی ضرورت تھی اور وہ بار بار انہیں فون کرتے تھے تب تو انہوں نے کوئی گھاس نہیں ڈالی تھی۔'' شرزمہ کو بہت کم غصہ آتا تھا اور جب آتا تھا تو اس کا چہرہ غصے کی زیادتی سے تپنے لگتا۔

''وہ فاروق بھائی سے تمہارا ایڈریس مانگ رہے تھے......'' ہنی کی بات پر اس کی سانس اٹکی۔

''کہیں فاروق انکل نے دے تو نہیں دیا......؟'' اس نے عجلت میں بات کاٹی۔

''بے وقوف ہو تم بھی، وہ بھلا ہماری اجازت کے بغیر کیسے ایڈریس دے سکتے ہیں۔ ان سے کیا چیز پوشیدہ ہے۔ ہر بات سے تو وہ آگاہ ہیں۔ انہوں نے ٹال دیا اور کہا کہ جب وہ پاکستان آئیں گے تو ملاقات کروا دیں گے......'' ہنی کی بات پر اس نے ایک طویل سانس لی۔

''مجھے کسی سے نہیں ملنا، نہ اب اور نہ بعد میں کبھی......'' اس نے قدرے ناگواری سے ناشتے کی ٹرے بھی سائیڈ پر کھسکا دی۔ ہانیہ کو افسوس ہوا کہ وہ اس وقت اس بات کا ذکر نہ ہی کرتیں تو اچھا تھا۔

''شرزمہ، کیسی بچوں والی باتیں کرتی ہو۔'' انہوں نے انتہائی محبت سے اپنی بھانجی کا ناراض چہرہ دیکھا جو منہ پھلائے بیٹھی تھی۔

''تمہیں کون ان سے ملنے کو کہہ رہا ہے۔ تمہیں پتا ہے کہ مجھے خود اس خاندان سے شدید چڑ ہے۔'' انہوں نے اسے مطمئن کرنے کی بھرپور کوشش کی وہ ہنوز خاموشی سے اپنے ناخنوں کو غور سے دیکھنے میں مگن تھی۔ ''اب آرام سے اچھے بچوں کی طرح ناشتا کرو، ورنہ آئندہ میں ایسی کوئی بات تم سے شیئر نہیں کروں گی۔'' ہانیہ کے لہجے میں جھلکتی سنجیدگی [illegible] کر کے اس نے بیزاری سے دودھ کا گلاس [illegible] زبردستی پینے لگی۔ وہ ان کی کوئی بات ٹال [illegible] تھی۔ اس بات کا ہنی کو بھی اندازہ تھا۔ اسے [illegible] دیکھ کر وہ ایک دفعہ پھر کسی فیشن شو کی تصاویر [illegible] متوجہ ہو گئیں۔

''ہیلو ینگ گرلز......! کیا ایک ہینڈسم [illegible] کی کمپنی کو جوائن کر سکتا ہے......؟'' پانچ [illegible] اسود کی شوخ آواز پر وہ دونوں چونکیں اور [illegible] وہ ہاتھ میں کوئی ڈونگا اٹھائے منتظر نگاہوں سے [illegible] طرف دیکھ رہا تھا۔ چہرے پر ایک شوخ سی مسکراہٹ اور آنکھوں میں چمکنے والی جوت نمایاں تھی۔

''اگر تو میری پسند کی کوئی چیز لائے [illegible] موسٹ ویلکم اور اگر ایسا نہیں ہے تو [illegible] ویلکم......'' ہنی نے ہاتھ میں پکڑا میگزین میز پر [illegible] ہوئے شوخ لہجے میں کہا۔

''بھئی ہمیں پتا ہے کہ ہانیہ مصطفیٰ کو حلیم [illegible] پسند ہے، کل سارا دن اس فضلو کے بچے کی [illegible] ہیں تب جا کر اس نے آج یہ بنایا۔ سوچا کہ [illegible] کے جذبات کے ساتھ آپ کی خدمت میں پیش [illegible] آؤں۔'' اس کا انداز بھی شریر تھا۔

''اوہ فنٹاسٹک، جم جم آؤ، اگر بتا کر آتے تو اندر سے پلاسٹک کے پھول لا کر آپ کی راہوں [illegible] بکھیر دیتے۔'' ان کا مزاج ایک دم خوشگوار ہوا [illegible] اب ڈھکن اٹھا کر گرما گرم حلیم کو للچائی ہوئی نظروں سے دیکھ رہی تھیں۔

''اے خوب صورت خاتون، دھیان سے کہیں اس ڈونگے میں اپنا سر مت دے دیجیے گا۔ ورنہ پروفیسر صاحب میرا سر قلم کر دیں گے۔'' اس نے کرسی پر بیٹھتے ہی انہیں ایک دفعہ پھر چھیڑا جبکہ بے تکلفی کا یہ مظاہرہ شرزمہ کو خاصا حیران کر گیا۔

''یہ تم کیا ہر وقت انہیں پروفیسر صاحب پروفیسر صاحب کہتے پھرتے ہو، سیدھی طرح انہیں انکل کہا کرو......'' ہنی نے اسے ایک دفعہ پھر ٹوکا۔

''اُف کتنی دوغلی خاتون واقع ہوئی ہیں آپ، سارا دن شرزمہ آپ کے سامنے ہنی ہنی کی گردان کرتی رہتی ہے، اسے تو کبھی آپ نے نہیں کہا کہ مجھے خالہ کہا کرو جبکہ میرے ماموں صاحب نے آپ کا کیا بگاڑا ہے جو ان کو زبردستی ماموں کہلوانے پر بضد ہیں۔'' اس نے سخت شکایتی نظروں سے شرزمہ کو دیکھا جس کے انداز میں ایک محسوس کی جانے والی لاتعلقی اور بے نیازی تھی اور اسود کو لگتا تھا کہ یہ بے نیازی اس کی شخصیت کے حسن کو دوبالا کر دیتی ہے۔

''بھئی سادہ سی بات ہے کہ میں تو سخت مائنڈ کرتی ہوں جبکہ وہ تو بالکل بھی برا نہیں مناتے، انہوں نے مجھے خود بتایا کہ میں نے اسود سے کئی دفعہ کہا ہے کہ مجھے ماموں کہا کرے لیکن اس پر اثر ہی نہیں ہوتا۔'' وہ اب چمچ کے ساتھ ڈونگے ہی میں حلیم کھانا شروع ہو گئی تھیں۔

''توبہ ہے، آپ نے ان کے ساتھ بھی...... بے تکلفانہ اپنے دکھ سکھ پھرولنے شروع کر دیے، کم از کم اس شہر میں اپنے واحد دوست کا ٹائٹل تو میرے پاس رہنے دیتیں۔'' اس نے مصنوعی دکھی لہجے میں کہہ کر چمچ اٹھایا اور خود بھی حلیم کھانے کے مشن میں شریک ہو گیا۔ ہنی نے بھویں اچکا کر اسے گھورا۔

''خبردار اس ڈونگے پر کوئی غلط نگاہ ڈالی، اپنے گھر جا کر کھانا......'' انہوں نے فوراً اس کے آگے سے ڈونگا اٹھا کر ملازمہ کو کچن میں لے جانے کا مشورہ دیا۔

''کتنی ظالم خاتون ہیں آپ، نیچے پروفیسر صاحب نے کھانے نہیں دیا کہ پہلے اوپر بیچاری خواتین کو دے کر آؤ اور یہاں آپ نے بے مروتی کی انتہا کر دی، ختم ہو جاتا تو اور لا کر دے دیتا، کم از کم بچے کا دل تو نہ توڑتیں......'' اس کی اداکاری عروج پر تھی جبکہ ہنی آج اس کے چکر میں آنے کے موڈ میں نہیں تھیں۔

''اچھا کیا کہ تم نے بتا دیا کہ یہ پروفیسر صاحب نے بھجوایا ہے، میں خواہ مخواہ تمہارے خیر سگالی کے جذبے سے متاثر ہونے والی تھی۔'' وہ بھی کون سا کسی سے کم تھیں۔ ان کی بات پر وہ کان کھجاتے ہوئے شرارت بھرے انداز میں گویا ہوا۔

''اتنا ہی پروفیسر صاحب کو ان بیبیوں کا خیال ہوتا تو بیس سیڑھیاں چڑھ کر خود اوپر نہ آجاتے، یہ میں معصوم ہی تھا جو 'ایچ بی او' چینل پر ایک چٹخارے دار فلم ادھوری چھوڑ کر ادھر آیا۔'' اس کی آنکھوں میں شوخی ابھی تک رقصاں تھی۔ شرزمہ بے تاثر چہرے کے ساتھ دونوں کی نوک جھونک سن رہی تھی۔

''ہنی یہ آپ کی بھانجی کچھ خشک اور بورنی نہیں ہیں......'' وہ اب ہنی کی طرف قدرے جھک کر سرگوشی میں پوچھ رہا تھا، یہ اور بات کہ اس کی سرگوشی اتنی بلند تھی کہ سامنے بیٹھی شرزمہ نے صاف سن لی تھی اور سن کر بھی اس کا چہرہ سپاٹ رہا تھا۔ وہ اب میز پر سے اخبار اٹھا کر زبردستی پڑھنے کی کوشش کر رہی تھی۔

''خیر ایسی بھی کوئی بات نہیں، شیری کو ہر ایرے غیرے کے منہ لگنے کی عادت نہیں، وہ بہت سلیکٹو لوگوں کو گھاس ڈالتی ہے......'' انہوں نے سراسر اسے چڑایا تھا۔

''شکر الحمدللہ کہ میں گدھا نہیں، ورنہ مجھے بھی گھاس کھانی پڑتی، آپ کو تو دن رات گھاس ڈالی جاتی ہوگی، ہے ناں۔'' اس کا جوابی حملہ خاصا زوردار تھا۔ ہنی کے چہرے کی رنگت پل بھر کو متغیر ہوئی تھی اور شرزمہ ان کے چہرے پر نظر ڈالے بغیر بھی جان سکتی تھی کہ انہوں نے بہ مشکل خود کو مشتعل ہونے سے روکا ہوا ہے۔

''جی، میرے پاس ضرورت سے زیادہ ہی گھاس اکٹھی ہو گئی ہے، میں آج کل ایک اور گدھے کی تلاش میں ہوں اور مجھے لگتا ہے کہ آج میری

تلاش ختم ہو گئی ہے۔'' ہانیہ نے دانستہ اپنا لہجہ ہلکا پھلکا رکھا تھا۔

''ارے، آپ تو مائنڈ ہی کر گئیں۔ ورنہ آپ تو ہیلن آف ٹرائے ہیں۔ آج بھی آپ کے لیے سرحدوں پر جنگ شروع ہو سکتی ہے۔'' اس نے اپنی خارجہ پالیسی میں واضح تبدیلی کر کے ''مکھن پالیسی'' کا استعمال کیا تھا۔ جس کا خاطر خواہ اثر ہوا تھا۔

''باتیں بنانا تو کوئی تم سے سیکھے۔'' ان کا مزاج کچھ خوشگوار ہوا تھا۔

''یہ آپ کے گھر میں مہمانوں کو چائے، پانی پوچھنے کا کوئی رواج نہیں.....'' اسود نے ترچھی آنکھوں سے شرزمہ کے سامنے پڑا چائے کا فلاسک دیکھا۔

''میری کتاب میں تو ایسی کوئی چیز درج نہیں، شرزمہ سے پوچھ لو، اگر وہ تمہارے لیے ہاتھ پیر ہلا سکتی ہو تو.....'' انہوں نے صاف ہری جھنڈی دکھائی۔

''دلیں، وہ تو مجھے ایڈ ولف ہٹلر کی بھانجی لگتی ہیں، آپ سے تو پھر بھی امید کی جا سکتی ہے لیکن وہ تو لگتا ہے کہ نظروں سے ہی الٹا لٹکا دیں گی.....'' اس کی بلند آواز میں کی جانے والی سرگوشی نے شرزمہ کو کوفت اور جھنجلاہٹ میں مبتلا کیا۔ اپنی ذات کو موضوعِ گفتگو بنانے سے اسے سخت چڑ تھی۔

''بھئی اب ہر کوئی ہانیہ مصطفیٰ کی طرح، زندہ دل، ہنس مکھ، مخلص، ذہین اور دوستانہ مزاج کا حامل تو نہیں ہو سکتا ناں.....'' انہوں نے اپنے فرضی کالر اوپر کیے تو وہ مسکرا دیا۔ ''اصل میں میرے ڈیڈی بہت زندہ دل انسان تھے۔ بلا کے پُراعتماد اور ذہین، مٹی کو ہاتھ لگا کر سونا بنا دینے والے اور ہمارے سرکل کے لوگوں کا کہنا ہے کہ میں بالکل ان کا پَرتو ہوں۔''

ان کے چہرے پر پھیلنے والی ''خود پسندانہ'' سی مسکراہٹ اسود جیسے زیرک بندے کی آنکھوں سے پوشیدہ نہیں رہ سکی۔ ''اپنا تو زندگی کا نظریہ ہے کہ ہر لمحے کو انجوائے کیا جائے۔ پابندیاں، روک ٹوک، قواعد و ضوابط سے میرا کوئی واسطہ نہیں۔ میں اپنی زندگی کا نصاب خود مرتب کرنے کی قائل ہوں۔'' ان کی بات پر شرزمہ نے چونک کر ان کا چہرہ دیکھا جس پر ایک عجیب سا تاثر نمایاں تھا۔ اسی لمحے اسود نے بھی اس کا چونکنا محسوس کیا جبکہ ہانیہ ان دونوں کے تاثرات سے بے خبر اپنی کامیابی کی داستان سنانے میں مگن تھیں۔

⌘⌘⌘

اس دن موسم بہت عجیب اور روکھا سا تھا۔ فضا میں عجیب سی اداسی اور وحشت رقص کر رہی تھی۔ وہ صبح سے کچھ سست سی تھی۔ پچھلے کچھ دنوں سے اسے ہلکا ہلکا ٹمپریچر بھی محسوس ہو رہا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ یہ تھکاوٹ کی وجہ سے ہے۔ اس دن وہ یونیورسٹی سے سیدھی ایک پرائیویٹ کلینک چلی گئی۔ وہیں اسے پتا چلا کہ وہ ملیریا بخار کا شکار ہو چکی ہے۔ ادویات لے کر وہ باہر نکلی تو چھتم سے آنے والی گرد آلود آندھی کی وجہ سے اس کی آنکھیں اور گلا گرد سے بھر گیا تھا۔ طبیعت سخت مکدر ہوئی۔ وہ بہ مشکل گھر پہنچی تو گیٹ حسبِ معمول کھلا ہوا تھا۔

''اوہ نو.....!'' اسے اچانک یاد آیا کہ اپنے پورشن کی چابیاں تو صبح وہ عجلت میں ڈائننگ ٹیبل پر ہی بھول گئی تھی۔ اس نے سخت مایوسی کے عالم میں ہنی کو فون کرنے کے لیے سیل نکالا تو پتا چلا کہ رات انجلا میں فاروق انکل کو کی جانے والی کال کی وجہ سے بیلنس بھی ختم ہے اور اسے آج کیمپس میں کارڈ لینا بھی یاد نہیں رہا۔

''یہ بھی ابھی ختم ہونا تھا.....'' اس نے سخت بیزاری اور کوفت سے سیل فون اپنے بیگ میں پھینکا تھا۔ اس کا حلق تک کڑوا ہو چکا تھا۔ آج واقعی اس کے ستارے گردش میں تھے۔ جسم بخار کی وجہ ٹوٹ رہا تھا اور سر میں گویا کوئی ہتھوڑا مار رہا تھا۔ اوپر سے





اسے دو دن سے فلو کی بھی شکایت تھی۔ گرد آلود آندھی کی وجہ سے باہر فضا میں اب بھی مٹی اور ریت کے ذرے محسوس ہو رہے تھے۔ اس نے چاروں طرف پھیلے درختوں کے پتوں اور بوگن ویلیا کے کاسنی پھولوں کو بڑی بیزاری سے دیکھا۔ کچھ لمحے سوچنے کے بعد وہ نچلے پورشن کی طرف بڑھی لیکن دروازے میں ہی وہ ٹھٹک کر رہ گئی۔

کوئی اندر بڑی مہارت اور خوب صورتی کے ساتھ ستار بجا رہا تھا۔ سازوں کے ردھم سے بجانے والے کی مہارت کا بخوبی اندازہ ہو رہا تھا۔ چاروں طرف پھیلی خاموشی میں فیض کی غزل کی دھن پوری قوت سے دل و دماغ پر اثر کر رہی تھی۔

مجھ سے پہلی سی محبت میرے محبوب نہ مانگ
میں نے سمجھا تھا کہ تو ہے تو درخشاں ہے حیات
تیرا غم ہے تو غمِ دہر کا جھگڑا کیا ہے؟
تیری صورت سے ہے عالم میں بہاروں کو ثبات
تیری آنکھوں کے سوا دنیا میں رکھا کیا ہے

وہ کچھ دیر تو بڑی محویت سے کھڑے ہو کر سنتی رہی لیکن طبیعت کی خرابی نے اسے زیادہ دیر کھڑے ہونے نہیں دیا۔ مجبوراً اس نے دروازے کی ڈور بیل پر ہاتھ رکھا۔ بیل کی آواز کے فوراً بعد ستار بجنا بند ہو گیا تھا ایسے لگا تھا کہ جیسے کوئی طلسم ٹوٹ گیا ہو۔

''السلام علیکم.....!'' اس نے اپنے سامنے کھڑے حیران سے پروفیسر صاحب کو دیکھ کر جھٹ سے سلام کیا۔ ''آئی ایم سوری میں اوپر والے پورشن کی چابیاں گھر میں ہی بھول گئی تھی، کیا میں آپ کے گھر سے ہنی کو کال کر سکتی ہوں۔'' اس نے ٹشو سے اپنی ناک رگڑتے ہوئے فوراً مدعا بیان کیا۔

''آپ کی طبیعت تو ٹھیک ہے.....؟'' پروفیسر صاحب اس کی سرخ آنکھیں اور تپتے رخسار دیکھ کر چونکے تھے۔ سیاہ جینز پر سرخ شرٹ پہنے، گلے میں اسکارف ڈالے وہ کہیں سے بھی ٹھیک نہیں لگ رہی تھی۔ حالانکہ بخار نے اس کی دلکشی کو اور بڑھا دیا تھا۔

''نہیں مجھے بخار ہے اور طبیعت ٹھیک نہیں۔ آپ کے پاس اگر اوپر والے پورشن کی ایکسٹرا چابیاں ہوں تو پلیز مجھے دے دیں۔'' وہ بہ مشکل کھڑی تھی۔

''اٹس او کے، میں چیک کرتا ہوں، آپ پلیز اندر آ جائیں، یوں کھڑے رہنا ٹھیک نہیں۔'' انہوں نے سائڈ پہ ہو کر اسے راستہ دیا جو کچھ تذبذب کا شکار لگ رہی تھی۔

''ڈونٹ وری، آپ اندر آ جائیں، آج کل فضلو کی والدہ بھی گاؤں سے آئی ہوئی ہیں، وہ کچن میں ہیں.....'' پروفیسر صاحب کا انداز بہت سادہ تھا لیکن اس کے باوجود وہ ایک دم شرمندہ ہو گئی تھی۔ انہوں نے اس کی ہچکچاہٹ کو بھانپ کر ہی شاید یہ وضاحت دی تھی۔ وہ فوراً اندر آ گئی تھی اور سامنے ٹی وی لاؤنج کے صوفے پر گرنے والے انداز میں بیٹھی تھی۔ اس کے ہر انداز سے نقاہت اور کمزوری عیاں تھی۔ وہ اسے بٹھا کر خود فوراً اندر اپنے بیڈ روم کی طرف بڑھ گئے تھے۔ شرزمہ نے صوفے کے پاس رکھے ستار کو بڑے اشتیاق سے دیکھا۔

''بیٹا طبیعت ٹھیک ہے آپ کی.....؟'' ایک بوڑھی سی خاتون سامنے امریکن طرز کے کچن میں سبزیوں کے ساتھ الجھی ہوئی تھیں اسے دیکھ کر لپک کر آ گئیں۔

''بس آنٹی جسم کچھ گرم سا ہو رہا ہے اور سردی لگ رہی ہے.....'' اس کی بات اندر آتے آفاق صاحب نے بہت دھیان سے سنی۔

''بوا آپ شرزمہ کو گیسٹ روم میں لے جائیں.....'' انہوں نے فوراً ہدایت جاری کی تو اس نے حیرت سے انہیں دیکھا جو بتا رہے تھے۔ ''سوری شرزمہ، کوئی بھی ایکسٹرا کیز (keys) نہیں ہیں،

اگر ہیں بھی تو اسود کو پتا ہوگا۔ میں نے ابھی ہانیہ کو کال کی ہے وہ اسود کے ساتھ کسی بزنس میٹنگ میں مصروف ہیں اور ان کو آنے میں ڈیڑھ دو گھنٹے لگ سکتے ہیں۔ اب مجبوری ہے آپ کو یہیں قیام کرنا ہوگا.....'' انہوں نے اس کے بخار کی حدت سے تپتے چہرے سے نظریں ہٹا کر بہ مشکل بتایا۔

''اوہ نو.....!'' اسے یہ بات سن کر سخت مایوسی ہوئی۔ سر کا درد تھا کہ بڑھتا ہی جا رہا تھا۔

''بوا، آپ گیسٹ روم میں فضلو سے کہہ کر کمبل رکھوا دیں اور شرزمہ کے لیے کوئی سوپ وغیرہ بنائیں۔''

''نہیں، پروفیسر صاحب میں یہیں ٹی وی لاؤنج میں ٹھیک ہوں.....'' اس نے عجلت میں ان کی بات کاٹ کر کہا تھا۔ وہ ہلکا سا چونکے اور سوالیہ نظروں سے دیکھا۔

''اصل میں میری طبیعت عجیب سی ہو رہی ہے اور وہاں اکیلے، میں ڈسٹرب رہوں گی، یہاں کم از کم .....سامنے کچن میں بوا تو ہوں گی ناں.....'' اس نے بوکھلا کر وضاحت دی اور صوفے کی پشت سے ٹیک لگا لی۔ اس کے لیے بیٹھنا سخت دشوار ہو رہا تھا۔ اوپر سے وہ گیسٹ روم میں اکیلے کسی صورت بھی نہیں لیٹنا چاہتی تھی اس لیے دو ٹوک انداز میں انکار کر دیا تھا۔ اگلے بندے کو بھی شاید اس سے اسی بات کی توقع تھی اس لیے اس نے کوئی بحث نہیں کی۔

''یہ بھی ٹھیک ہے، چلیں فضل دین آپ اسٹور سے ایک کمبل یہیں لا دیں.....اور بوا سوپ بعد میں بنائیے گا، پہلے ایک کپ چائے بنا دیں شرزمہ کو.....'' انہوں نے ایک دفعہ پھر ہدایات جاری کیں اور اس دفعہ وہ بالکل خاموش رہی۔ اسے ہانیہ پر سخت غصہ آ رہا تھا جو اس کی خرابیِ طبیعت کا سن کر بھی اپنی میٹنگ جاری رکھے ہوئے تھیں۔

''یہ میڈیسن بھی ساتھ لیں اور خاموشی سے اچھے بچوں کی طرح یہ چائے کے ساتھ بوا... بھی لیں.....'' پندرہ بیس منٹ بعد ان کی... آواز پر اس نے بہ مشکل آنکھیں کھولیں... اوڑھے کشن سر کے نیچے رکھے پتا نہیں کب غنودگی کا شکار ہوئی۔ اس نے سرخ، متورم آنکھوں سے اپنے سامنے کھڑے مہربان سے شخص کو دیکھا جن کے انگ انگ سے فکرمندی جھلک رہی تھی... انہوں نے کچھ فاصلے پر بوا کو بھی وہیں بٹھا دیا تھا۔ بوا کی مدد سے اس نے اٹھ کر میڈیسن لی اور بسکٹس اور بوائلڈ ایگ کے ساتھ چائے پی کر اسے کچھ توانائی کا احساس ہوا تھا۔

اس نے اب غور سے اپنے سامنے صوفے پر بیٹھے کتاب پڑھتے پروفیسر صاحب کو دیکھا جن کا ڈریسنگ سینس کمال کا تھا۔ ان کے لباس، گفتگو، مزاج میں ایک محسوس کی جانے والی نفاست تھی۔ ان کی شخصیت میں خوداعتمادی کے ساتھ ساتھ بڑی بے ساختہ سی بے نیازی جھلکتی تھی۔ ان تمام چیزوں کے امتزاج نے ان کی شخصیت کو ایک خاص قسم کا وقار بخشا تھا۔ اسے پہلی دفعہ ہانیہ کی بات کا یقین آیا تھا وہ اپنے ہی نہیں ان سے متاثر ہوئی تھی۔

''کیا ہوا شرزمہ؟ اتنے غور سے کیا دیکھ رہی ہیں.....؟'' انہوں نے بڑے شائستہ انداز میں زیرِ لب مسکرا کر کہا تھا لیکن اس پر تو گھڑوں پانی پڑ گیا تھا۔

''آئی ایم سوری، میں وال کلاک پر ٹائم دیکھ رہی تھی کہ ہنی کب تک آئیں گی.....'' اس نے بوکھلا کر پھر ایک اور غلط بات کر دی تھی۔

''دیکھیں شرزمہ، زندگی میں ایک اصول بنا لیں اور اسے ذہن نشین کر لیں کہ جن لوگوں کو جھوٹ بولنا نہ آتا ہو، انہیں ایسی کوئی کوشش کرنی بھی نہیں چاہیے، اب سامنے ہر کوئی میرے جیسا بامروت بندہ تو نہیں ہو سکتا ناں جو فوراً منہ پھاڑ کر کہہ دے کہ وال کلاک میری پچھلی سائڈ کی دیوار پر نہیں، آپ کی بیک سائڈ پر لگا ہوا ہے۔'' وہ کچھ شرمندہ انداز میں ہنس دی۔

''خیر اب آپ ایسے بھی کوئی بامروت نہیں، بتا خود کو بنا کر پیش کر رہے ہیں.....'' اس کی طبیعت اب تھوڑے سے کچھ سنبھل گئی تھی اس لیے اس نے بھی ترکی بہ ترکی کہا تھا۔

''آپ تو بہت ظالم لڑکی ہیں، پچھلے چالیس منٹ سے میں صوفے پر ایک ہی پوزیشن پر بیٹھا ہوں.....اور صرف اس لیے اٹھ کر نہیں جا رہا کہ کہیں آپ کی طبیعت زیادہ خراب نہ ہو جائے لیکن آپ نے تو شاید دل رکھنے کا کوئی ہنر سیکھا ہی نہیں۔'' ان کے شائستہ سے انداز میں ایک ہلکا سا گلہ جھلکا تھا۔

''آئی ایم سوری، میں واقعی مذاق کر رہی تھی، بلیو می.....'' اس نے مدھم آواز میں صفائی دینے کی کوشش کی تھی۔

''آپ تو مذاق بھی اتنے جان لیوا سنجیدہ انداز سے کرتی ہیں کہ بندہ بوکھلا کر رہ جاتا ہے۔'' وہ ہلکا سا مسکرائے۔ ''یہ بتائیں کہ اسٹڈی کے علاوہ کیا مشغلے ہیں آپ کے؟''

''کچھ خاص نہیں، بس کتابیں ہی میرا اوڑھنا بچھونا ہیں۔ وہ ہی میری بیسٹ فرینڈ ہیں۔ انہی کے ساتھ مصروف رہتی ہوں۔'' اس نے ان کا مسکراتا چہرہ دیکھ کر سنجیدگی سے جواب دیا تھا۔ وہ اس کی بات پر چونکے۔

''اٹس گڈ شرزمہ.....!'' انہوں نے توصیفی لہجے میں کہا۔ ''ویسے کس قسم کی کتابیں آپ کو پسند ہیں.....؟'' ان کا انداز سرسری سا تھا۔

''ہر طرح کا فکشن مجھے پسند ہے اور اس کے لیے میں نے مختلف زبانیں بھی سیکھی ہیں کیونکہ فکشن کو اسی کی زبان میں ہی پڑھنے میں مزہ آتا ہے۔ یہ ترجمے تو تحریر کا سارا حسن غارت کر دیتے ہیں۔'' اس نے پہلی دفعہ تفصیل سے جواب دیا تھا۔ کچھ دیر بعد فضلو گرماگرم سوپ لے آیا۔

''اب اچھے بچوں کی طرح آپ کو اسے فوراً ختم کرنا ہے۔'' وہ اسے بالکل بچوں کی طرح ٹریٹ کر رہے تھے۔ اس کا اندازہ شرزمہ کو ابھی ابھی ہوا تھا۔ ان کے ہاتھ سے سوپ کا باؤل پکڑتے ہی وہ بری طرح چونکی۔ انہوں نے ایک لمحے میں اس کے چہرے پر پھیلی مایوسی کو پڑھا تھا۔ ''کیا ہوا؟''

''کچھ نہیں، بس تھوڑا سا ڈال دیں، اصل میں مجھے چکن کارن سوپ اچھا نہیں لگتا.....''

''اوہ.....'' اب کہ انہیں جھٹکا لگا۔ ''سوری مجھے پتا نہیں تھا.....'' انہوں نے شرمندگی سے وضاحت دی۔

''اس میں آپ کا کوئی قصور نہیں، مجھے بتا دینا چاہیے تھا.....'' شرزمہ کی شرمندگی کا کوئی ٹھکانا نہیں تھا۔

''اٹس او کے شرزمہ کیا ہو گیا ہے؟ ہم اور بنوا لیتے ہیں.....'' انہوں نے سنجیدگی سے اس کا خفت زدہ چہرہ دیکھا۔ وہ بالکل ایک چھوٹی سی بچی کی طرح جھینپی ہوئی لگ رہی تھی۔

''نہیں نہیں، آپ بس مجھے بغیر شوگر کے ایک اچھی سی چائے بنوا دیں.....'' اس نے اپنی خفت کو کم کرنے کے لیے فوراً فرمائش کی۔

''بغیر شوگر کے کیوں.....؟'' وہ بری طرح سے چونکے۔

''مجھے چائے میں چینی اچھی نہیں لگتی، ہاں میٹھا میں شوق سے کھاتی ہوں.....'' شرزمہ کی بات پر انہیں ایک دفعہ پھر جھٹکا لگا۔ وہ سخت حیرت، بے یقینی اور تعجب سے اس لڑکی کو دیکھ رہے تھے جس کی آنکھوں میں روشنیوں کے سوتے سے پھوٹ رہے تھے۔ ان کی نظروں کے ارتکاز اور مسلسل خاموشی سے اسے گھبراہٹ سی ہونے لگی۔

”کیا ہوا پروفیسر صاحب......؟“ اس کے منہ سے بے اختیار پھسلا تھا۔ اس کی بات پر وہ تھوڑا سا سنبھلے اور سانسوں کے ارتعاش پر قابو پاتے ہوئے قدرے سکون سے گویا ہوئے۔

”میں سوچ رہا ہوں کہ زندگی سے بڑھ کر حیران کن اور عجیب عجوبہ بھی کوئی اور ہوسکتا ہے۔ یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ جو لوگ مٹی کا ڈھیر بن جائیں، ان کی عادتیں چلتے پھرتے لوگوں میں جھلکنے لگیں اور اس قدر جھلکیں کہ اسی شخص کا گمان ہونے لگے۔“ ان کا دماغ ماؤف ہوا اور بے شمار سوچوں اور خیالات نے ذہن میں ایک بھونچال سا برپا کردیا۔ وہ سخت انتشار کا شکار لگ رہے تھے۔ شرزمہ نے انہیں تھکن بھرے انداز سے اٹھتے دیکھا۔

”آئی ایم سوری شرزمہ میری طبیعت کچھ بہتر نہیں، میں زیادہ دیر تک نہیں بیٹھ سکوں گا، میں بوا کو آپ کے پاس بھیجتا ہوں۔“ اپنی بات کہہ کر وہ رکے نہیں اور ہوا کے جھونکے کی طرح فوراً کمرے سے نکل گئے جبکہ وہ حیرانی سے انہیں کمرے سے جاتے ہوئے دیکھنے لگی۔

⌘⌘⌘

”اوہ مائی گاڈ! اٹس امیزنگ، لولی اینڈ ونڈرفل......“ ٹی وی لاؤنج کی سیڑھیوں کے نیچے رکھے خوب صورت پیانو پر ابھی ابھی شرزمہ کی نگاہ پڑی۔ اس کے چہرے پر پھیلے حیرت اور دلچسپی کے رنگ اسود کے لیے بہت انوکھے تھے۔ وہ جونی کے بے پناہ اصرار پر چکن شاشلک اور چکن میٹ بالز کی ڈشز نیچے دینے آئی تھی، پیانو پر نظر پڑتے ہی فوراً ٹرے ڈائننگ ٹیبل پر رکھی اور لپک کر پیانو کے پاس پہنچی۔

”یہ کس کا ہے......؟“ وہ اب گھوم گھوم کر اس کا انتہائی پُرشوق انداز سے جائزہ لینے میں مگن تھی جبکہ وہ اتنی ہی محویت سے اس کے چہرے پر پھیلنے والی فطری خوشی کا عکس پہلی دفعہ دیکھ رہا تھا۔

”یہ پروفیسر صاحب کا ہے، ایسے مہنگے ... ہی افورڈ کرسکتے ہیں بابا......“ وہ ایپرن باندھے ... سے نکلا اور بے خیالی میں سالن والا چمچ بھی ہاتھ ... اٹھالایا۔

”یہ حقیقت میں بہت فنٹاسٹک ہے۔ کیا ... اسے چلا کر دیکھ لوں......؟“ اس کی آنکھوں میں ... قدر التجا اور معصومیت تھی کہ اسود کے لیے ... چہرے سے نظر ہٹانا انتہائی مشکل کام تھا جو اس ... مشکل سے ہی انجام دیا۔

”آف کورس......!“ وہ سنبھل کر گویا ہوا۔ ... پیانو کے سامنے رکھے اسٹول پر بیٹھی تو اسود کو چولہے ... رکھے چاولوں کا خیال آیا تو اس کا دماغ بھک کر کے ... گیا۔ وہ آج صبح سے ایگ فرائیڈ رائس بنانے کے ... میں بے حال تھا۔ اس نے فوراً جا کر ابلے چاول ... چھلنی میں ڈال کر ٹھنڈے پانی کے نیچے رکھا۔

وہ بہت مہارت اور تیزی کے ساتھ پیانو ... پر کسی فرانسیسی سونگ کی دھن بجا رہی تھی۔ ... انگلیوں کی جنبش اور روانی سے اندازہ ہو رہا تھا کہ ... کام وہ پہلی دفعہ نہیں کر رہی۔ کمرے میں دھیمے ... میں بجتے میوزک کی آواز سن کر اندر آتے پروفیسر آفاق ٹھٹکے۔ شرزمہ کی پشت ان کی جانب تھی اس کی کمر پر کسی آبشار کی طرح گرتے سلکی بالوں کو انہوں نے بڑی توصیفی نظروں سے دیکھا تھا۔ اپنی ... والے واقعے کے بعد وہ بلا جھجک کبھی کبھار ... لگی تھی۔ وہ ٹی وی لاؤنج کے بالکل درمیان ... کھڑے تھے کہ اچانک اسود کی نظر ان پر پڑی۔ ان ... کے ہاتھ میں پکڑا انڈا اچھل کر دیگچی میں گرا۔ اس ... اوپر کی سانس اوپر اور نیچے کی نیچے رہ گئی۔ اسے ... تھا کہ وہ اس پیانو کے بارے میں کتنے حساس ہیں۔

”آپ کی متحرک انگلیوں کی حرکت بتا رہی ہے کہ آپ نے باقاعدہ پیانو چلانے کی تربیت لے رکھی ...





ہے......“ وہ اس کے سر پر پہنچ کر اچانک بولے تھے۔ ان کی آواز پر وہ بری طرح چونکی اور اس کی انگلیاں اسی پوزیشن میں ساکت ہوگئیں۔

”اوہ......! آپ نے تو مجھے ڈرا ہی دیا......“ وہ سینے پر ہاتھ رکھ کر کھلکھلا کر ہنسی۔ کمرے میں موجود دونوں نفوس کو لگا جیسے کسی مندر میں بہت سی سُریلی گھنٹیاں ایک ساتھ بج اٹھی ہوں جبکہ اس کے دانت موتیوں کی لڑی کی صورت ان کے سامنے تھے۔ ان دونوں نے ہی اتفاق سے اس کی ہنسی کا جھرنا پہلی دفعہ سنا اور دیکھا تھا۔

”مجھے میوزک سے عشق ہے اور پیانو اور ستار میرے پسندیدہ انسٹرومنٹس ہیں۔ پاپا نے مجھے ایک بہت خوب صورت پیانو جرمنی سے منگوا کردیا تھا جو ہمارے بارسلونا والے گھر میں اب بھی موجود ہے۔ میں نے اپنے اسکول میں اس کی باقاعدہ تربیت حاصل کی تھی۔“ وہ بڑے دلکش انداز سے مسکراتے ہوئے بتا رہی تھی۔

”اوہ اٹس ریئلی نائس......!“ پروفیسر صاحب بھی کھل کر مسکرائے اور انہیں مسکراتا دیکھ کر اسود کے سینے میں اٹکی سانس بحال ہوئی۔

”اوہ...... مجھے یاد آیا کہ اسود نے بتایا تھا کہ یہ پیانو آپ کا ہے، سوری میں نے آپ کی اجازت کے بغیر اسے استعمال کرلیا، اصل میں، میں، بہت ایکسائٹڈ ہوگئی تھی۔“ اسے اچانک یاد آیا تو فوراً اٹھ کھڑی ہوئی۔ اس کی اس وضاحت سے اسود کے چہرے کے پھیکے رنگوں میں بڑی سرعت سے تبدیلی آئی۔

”کم آن شرزمہ...... کیا ہوگیا ہے آپ کو......؟ اتنا فارمل ہونے کی ضرورت نہیں، آپ کا جب دل چاہے، آپ اسے استعمال کرسکتی ہیں۔“ پروفیسر صاحب کی اس حیرت انگیز بات پر اسود کے ہاتھ سے چمچ گرتے گرتے بچا۔ اس نے بہت غور سے گرے شرٹ پر میرون ٹائی لگائے بڑی جان لیوا مسکراہٹ ہونٹوں پر سجائے پروفیسر صاحب کو دیکھا تھا۔ اس کے لیے یہ بات اور ان کی مسکراہٹ دونوں ہی حیران کن چیزیں تھیں۔

”اوہ...... ریئلی، اٹس امیزنگ......!“ اس کی دلکش مسکراہٹ میں ممنونیت کے رنگ بھی شامل ہوئے تھے جبکہ پروفیسر صاحب اپنی بات مکمل کر کے رکے نہیں تھے اور اپنے بیڈروم کی طرف بڑھ گئے۔

”یہ اس صدی کی انتہائی حیران کن خبر ہے شرزمہ۔“ اسود کی بات پر اس نے چونک کر اپنے سامنے ایپرن باندھے اسود کو دیکھا۔ جس کے چہرے پر حیرت، تعجب اور بے یقینی کے سارے ہی رنگ موجود تھے۔

”کون سی خبر......؟“ وہ چونکی۔

”یہی کہ پروفیسر صاحب نے اپنے پیانو کو نہ صرف ہاتھ لگانے بلکہ استعمال کرنے کی بھی اجازت دے دی......“ وہ ابھی تک تحیر کے عالم میں مسلسل اپنا سر نفی میں ہلا رہا تھا۔

”کیا مطلب......؟“ اس نے اپنی چھوٹی سی تیکھی ناک چڑھا کر اسے دیکھا۔

”بھئی اس معاملے میں وہ بہت بے مروت اور ظالم واقع ہوئے ہیں۔ مجال ہے کہ اس پیانو کو ایک انگلی لگانے کی بھی اجازت دے دیں۔ میرا چھوٹا بھائی پچھلے سال پاکستان آیا ہوا تھا اور اس نے پروفیسر صاحب کی اجازت کے بغیر اس پیانو کو استعمال کرلیا۔ مت پوچھیں کیسا سونامی جیسا طوفان آیا تھا۔ وہ بے چارہ تو اتنا ڈر گیا کہ دوبارہ پاکستان میں بھی قدم نہیں رکھا۔“ اسود کی بات پر شرزمہ کو بالکل بھی یقین نہیں آیا تھا۔

”یہ کیسے ہوسکتا ہے......؟“

”محترمہ یہ ہوچکا ہے۔“ اس کی بڑبڑاہٹ پر اسود نے فوراً کہا۔

''میرے خیال میں اس میں کوئی حرج تو نہیں ہے......'' شرزمہ نے کندھے اچکا کر تعجب کا گہرا اظہار کیا تو اسود مسکرا دیا۔

''بس وہ اپنی کچھ چیزوں کے معاملے میں بہت حساس اور شدت پسند ہیں اور انہیں کسی کے ساتھ بھی شیئر کرنا پسند نہیں کرتے......'' اسود باتیں کرتا کرتا اب کچن کی طرف آگیا۔ پورے کمرے میں دم کیے چاولوں کی خوشبو پھیل رہی تھی۔ وہ اب اپنا ایپرن اتار رہا تھا۔

''مجھے ہرگز بھی اندازہ نہیں تھا کہ پروفیسر صاحب کو اپنی چیزوں کا استعمال کیے جانا پسند نہیں، ورنہ میں ہرگز اسے ہاتھ نہ لگاتی۔'' شرزمہ کی سوئی ابھی تک وہیں اٹکی ہوئی تھی۔

''اوہو......! اس میں ٹینشن لینے کی ضرورت نہیں، انہیں اگر برا لگتا تو فوراً ہی آپ کو منع کر دیتے کیونکہ وہ ضرورت سے زیادہ صاف گو واقع ہوئے ہیں......'' اسود نے اسے تسلی دیتے ہوئے اس کا پریشان چہرہ غور سے دیکھا وہ اس سے کچھ فاصلے پر کھڑی تھی لیکن اس کے چہرے پر پھیلی شرمندگی اسود کی نگاہوں سے پوشیدہ نہیں رہ سکی۔

''ایک بات کہوں......؟'' اسود کے چہرے پر تذبذب تھا جو شرزمہ کو فوراً محسوس ہوا۔

''جی...... ضرور۔'' وہ ہمہ تن گوش ہوئی۔

''آپ پروفیسر صاحب کی تمام چیزیں بے دھڑک استعمال کر سکتی ہیں۔ آپ کو وہ کافی مارجن دے سکتے ہیں کیونکہ......'' اس کی ادھوری بات میں چھپے ہزاروں معنی وہ سمجھنے سے قاصر تھی اس نے اسی لیے الجھ کر اسود کو دیکھا جو خاصی سنجیدگی سے دیگچی کا ڈھکن اٹھا کر چاولوں کا جائزہ لے رہا تھا۔

''وہ مجھے کیوں مارجن دیں گے بھلا؟'' اس کے انداز میں ہلکی سی الجھن بھری خفگی جھلکی۔

''یہ بھی آپ کو بہت جلد پتا چل جائے گا۔'' وہ بڑے پُراسرار انداز سے مسکرایا تو شرزمہ بری طرح جھنجلا گئی۔

''کب پتا چلے گا؟''

''جب پروفیسر صاحب پر قنوطیت کا عظیم دورہ پڑے گا اور عموماً ایسا بہار کے موسم میں ہوتا ہے جب پھولوں کے ساتھ ساتھ ان کے دل کے زخم بھی ہرے ہونے لگتے ہیں۔'' اس کے انداز میں شوخی اور شرارت محسوس کر کے شرزمہ کو ایک دم ہی غصہ آگیا۔ اسے اس کے انداز سے لگ رہا تھا کہ وہ کچھ بھی نہیں بتائے گا بلکہ اسے الٹا الجھائے گا ہی، اسی سوچ نے اس کے اندر موجود غصے کو ہوا دی۔

''بھاڑ میں جائیں آپ اور آپ کے پروفیسر صاحب......'' وہ ایک دم ہی جل کر بولی تھی۔ اپنی بات کہہ کر وہ واپسی کے لیے مڑی تو اسے سو واٹ کا جھٹکا لگا۔ اس کے بالکل سامنے پروفیسر صاحب کھڑے اسے بہت عجیب سے انداز سے دیکھ رہے تھے۔ اس نے گھبرا کر پلٹ کر اسود کو دیکھا جس کا فق چہرہ دیگچی سے نکلنے والی بھاپ میں دھندلا دھندلا سا نظر آرہا تھا۔

✠✠✠

''ویسے ایک بات تو آپ لکھ لیں ابراہیم صاحب، آپ کی والدہ محترمہ سے بڑا ڈراما کوئی نہیں ہو سکتا......'' الماس بیگم ایک جھٹکے سے بیڈ روم کا دروازہ کھول کر اندر داخل ہوئیں۔ انہوں نے شعلہ فشاں نظروں سے ابراہیم صاحب کو دیکھا۔ جو طبیعت کی خرابی کی وجہ سے آج گھر پر تھے اور لیپ ٹاپ پر کچھ کام نمٹا رہے تھے۔ انہوں نے سامنے کھڑی اپنی بیوی کو دیکھا جو کمر پر ہاتھ رکھے بالکل کسی جھگڑالو خاتون کی طرح انہیں دیکھ رہی تھیں۔

''کیوں، اب کیا ہوا ہے؟'' انہوں نے اپنے اندر سے اٹھتی ناگواری کی لہر کو بڑی مشکل سے دبا کر تحمل سے پوچھا۔





''میں نے ان سے پوچھا کہ احتشام کس لیے پاکستان آرہا ہے تو سرے سے ہی مکر گئیں کہ انہیں ایسی کوئی اطلاع ہی نہیں، اب بندہ پوچھے کہ لمحے لمحے کی رپورٹنگ ادھر کی اُدھر جاتی ہے اور وہ اگلے بندے کو بے وقوف سمجھتی ہیں جیسے ہماری عقل گھاس چرنے گئی ہوئی ہو......'' ناراضی ان کے انگ انگ سے مترشح تھی۔ انہوں نے ہاتھ میں پکڑا اسیل فون بیڈ پر پھینکا اور خود سامنے صوفہ کم بیڈ پر بیٹھ گئیں۔

''ساری زندگی ان ماں بیٹیوں نے دوسروں کو ہمیشہ پاگل ہی تو سمجھا ہے، پہلے دو تھیں پھر ان کے ساتھ وہ عطیہ بیگم بھی شامل ہو گئیں۔ شکل سے جتنی معصوم لگتی ہے اندر سے اتنی ہی گھنی اور ایک نمبر کی چاپلوس عورت ہے یہ عطیہ......'' انہیں سبھی سے ہی گلہ تھا۔ ابراہیم صاحب نے اپنے سینے میں دبی سانس کو خارج کیا۔

''اماں کو واقعی شامی کی آمد کی کوئی اطلاع نہیں، شفق آپا نے مجھے بتایا تھا کہ انہوں نے اماں کو سرپرائز دینا ہے اور جہاں تک بات عطیہ کی ہے تو وہ تو آپ کی ہزار باتوں کے جواب میں بھی خاموش رہتی ہیں۔'' انہوں نے بڑے نپے تلے انداز سے انہیں اصل حقیقت بتائی۔

''لو یہ سرپرائز والے ڈرامے بھی خوب رہے، پہلے زندگی میں کم ڈرون حملے ہوئے ہیں جو اب سرپرائز کے نام سے بم پھوڑے جا رہے ہیں۔'' وہ اور زیادہ مشتعل ہوئیں۔

''آپ کے ساتھ مسئلہ کیا ہے الماس......؟'' انہوں نے ایک سرد نگاہ اپنی بیگم پر ڈال کر بڑے تحمل سے لیپ ٹاپ بند کیا۔

''مسئلہ میرے ساتھ نہیں، آپ کے خاندان کے ساتھ ہے۔ جس نے پہلے دن سے سوچ رکھا ہے کہ میرا دماغ خراب کرنے والا ہر کام کرنا ہے۔ غضب خدا کا، میں پڑھی لکھی بیسویں گریڈ کی گورنمنٹ ملازم، جس کے ساتھ یہ لوگ درجۂ چہارم کے ملازم جیسا سلوک کرتے ہیں۔'' وہ برچھیں چبا رہی تھیں۔

''انتہائی معذرت کے ساتھ الماس بیگم، آپ کہیں سے بھی بیسویں گریڈ کی آفیسر نہیں لگتیں۔'' ان کے لہجے میں طنز کی آمیزش تھی۔

''کیا مطلب ہے آپ کا......؟'' وہ تڑخ کر بولیں۔

''آپ کی حرکات اور اکثر باتیں اخلاقیات کے نچلے درجے سے بھی کم تر ہوتی ہیں۔'' انہوں نے طنزیہ ہنکارا بھر کر الماس بیگم کا لال چہرہ دیکھا۔

''جی بجا فرمایا آپ نے، آپ کے خاندان میں شامل ہونے کے بعد سے مجھے بھی ایسا ہی لگتا ہے کہ اتنے جاہلوں کے درمیان ایک پڑھا لکھا بندہ کیا کرے گا۔'' وہ بھڑک اٹھی تھیں۔

''بعض لوگوں پر ڈگریاں بھی کوئی اثر نہیں ڈالتیں۔ وہ جب بھی گفتگو کرنے کے لیے اپنا منہ کھولتے ہیں، ان کا سارا علم، سرٹیفکیٹ اور ڈگریاں شرمندگی سے منہ چھپا کر ایک طرف ہو جاتی ہیں۔ بعض لوگوں کے اندر جہالت کی تاریکی کبھی ختم نہیں ہوتی، چاہے وہ ساری زندگی بڑی بڑی جامعات کی شمع کے نیچے ہی کیوں نہ گزار دیں۔'' ابراہیم صاحب کے ضبط کا پیمانہ بری طرح چھلکا تھا۔ ان کے ایسے انداز الماس بیگم نے کب دیکھے تھے۔ وہ تیر کی طرح اٹھیں، غضب ناک نظروں سے سامنے لیپ ٹاپ پر مصروف اپنے مجازی خدا کو دیکھا اور کمرے سے نکلتے ہوئے انہوں نے پوری قوت سے دروازہ بند کیا کہ ایک لمحے کو تو پورے کمرے کی دیواریں ہل گئیں۔

''الماس آپی کیا ہوا......؟'' رومیصہ جو دھڑام سے دروازہ بند ہونے کی آواز سن کر بوکھلا کر کچن سے نکلی تھیں ان کے ہاتھ آٹے میں لتھڑے ہوئے تھے۔

کمرے میں سیاہ گھپ اندھیرا تھا۔ تاریکی میں وحشت اور خاموشی کسی بے چین روح کی طرح گول گول چکر لگا رہی تھی۔ اس لڑکی نے سورج کی ایک ہفتے سے شکل نہیں دیکھی تھی۔ یہ ٹھیک تھا کہ مون سون کا مہینہ تھا لیکن سورج پھر بھی روز نکل رہا تھا چاہے کچھ دیر کے لیے ہی سہی۔

وہ تکیے میں منہ چھپائے پوری دنیا سے بیزار اور خوفزدہ تھی۔ اسے لوگوں سے ملنے سے نفرت تھی اس لیے اس نے خود کو ایک کمرے تک محدود کر لیا تھا۔ وہ کئی کئی ماہ تک اپنے کمرے سے نکل کر باہر نہیں جھانکتی تھی۔

وہ کئی کئی گھنٹوں تک پیٹ کے بل لیٹی رہتی اور جب تھک جاتی تو اٹھ کر پاگلوں کی طرح چکر لگانے لگتی۔ اس کا بیڈروم کافی بڑا تھا اور اس میں ایک بیڈ اور صوفے کے علاوہ تھوڑی بہت چیزیں تھیں جن میں سے ایک فریج اور ٹی وی بھی تھا لیکن وہ اس کا استعمال کئی کئی دن تک نہیں کرتی تھی۔ اسے اپنے خاندان کا کوئی بھی فرد اچھا نہیں لگتا تھا سبھی سے بری طرح چڑ تھی۔ ویسے تو دیکھنے میں وہ بالکل ٹھیک ٹھاک اور اچھی شکل صورت کی حامل، دراز قد لڑکی تھی لیکن اس کے دماغ میں بچپن سے پلنے والی منفی سوچوں نے اسے پوری دنیا سے الگ تھلگ کر دیا تھا۔ وہ ساری دنیا کو اپنا دشمن سمجھتی۔ اس لیے کسی سے بھی بات نہ کرتی۔

اس وقت بھی وہ کارپٹ پر بیٹھی دیوار کے ساتھ ٹیک لگائے اپنے ہاتھ کے ناخن دانتوں سے کترنے میں مشغول تھی۔ یہ اس کا پسندیدہ مشغلہ تھا جس کی وجہ سے اس کے ہاتھوں کے ناخنوں کی شیپ بری طرح بگڑ چکی تھی۔

اس کام سے تھکنے کے بعد وہ اٹھ کھڑی ہوئی اور سستی سے ایک انگڑائی لے کر اپنے بیڈروم کی کھڑکیوں کی طرف بڑھی جن پر میرون ویلوٹ کے بھاری بھرکم پردے لٹک رہے تھے۔ آج بہت ... کے بعد اس کے دل میں دھوپ اور سورج کو دیکھنے کی خواہش بیدار ہوئی۔ اس نے جیسے ہی پردہ ہٹایا۔ اسے گویا کرنٹ لگا۔ سامنے نیلا آسمان ... بادلوں سے بھرا ہوا تھا۔ روئی جیسے بادل جن میں ... سرمئی رنگ نمایاں تھا اس وقت اس کے لیے ... بنے کھڑے تھے۔ اس نے بہت دور بادلوں ... میں ہلکی سی بجلی چمکتے دیکھی تو اس کے پورے وجود میں خوف کی ایک لہر بڑی سرعت سے دوڑی۔ اس نے گھبرا کر پردے کھڑکیوں کے آگے کر دیے۔

باہر زور سے بادل گرجا اور اس لڑکی کے چہرے کا رنگ خوف کی زیادتی سے سپید پڑ گیا۔ وہ گھبرا کر اپنے بیڈ کی طرف دوڑی اور کمرے کی تاریکی میں اس کا گھٹنا بیڈ کے کونے سے ٹکرایا۔

”ماما......!“ اس نے درد کی زیادتی سے کراہ کر لاشعوری طور پر اپنی ماں کو پکارا۔ اسی لمحے بادلوں کی گڑگڑاہٹ کمرے کی تمام رکاوٹوں کو عبور کر کے اس کی سماعتوں تک پہنچی اور اس لڑکی کے منہ سے بے ساختہ ایک چیخ نکلی۔

باہر تیز بارش کے ساتھ بادلوں کی گرج کی آواز نے گویا اس لڑکی کی زندگی میں بھونچال برپا کر دیا اور وہ اپنے دونوں کانوں پر ہاتھ رکھے بے اختیار دل دہلا دینے والی چیخیں مارنے لگی۔ اس کا دل بے ہنگم انداز میں دھڑک رہا تھا اور پورے کمرے میں بادل بھوت بن کر اسے ڈرا رہے تھے۔

”ہاہاہا......ہاہاہا......ہی ہی ہی......ہی ہی ہی“

بادلوں کی گڑگڑاہٹ کی یہ آوازیں اس لڑکی کا تعاقب کر رہی تھیں۔ وہ آنکھیں سختی سے بھینچے اپنے دونوں کانوں کو ہاتھوں سے ڈھانپے بس روئے جا رہی تھی۔ اسے معلوم تھا کہ ہمیشہ کی طرح آج بھی کوئی اس کی مدد کو نہیں آئے گا۔

(باقی آئندہ)

# گُمشدہ جنت

صائمہ اکرم



**منی ناول**

تیسرا حصہ



''بی بی جی، بی بی جی وہ انعم بی بی کی طبیعت خراب ہو گئی ہے بہت زیادہ چیخیں مار رہی ہیں......'' گھر کی ملازمہ نے حواس باختہ انداز میں آکر اطلاع دی تو الماس بیگم نے سخت نظروں سے اپنی چھوٹی بہن رومیصہ کا فق چہرہ دیکھا۔ دونوں جلدی سے کھڑی ہوئیں اور بوکھلا کر ملازمہ کے پیچھے انعم کے کمرے کی طرف بھاگیں۔

''ایک دم جاہل ہے یہ رومیصہ بھی.....''

الماس بیگم کے ماتھے کی تیوری میں اضافہ ہوا۔ ''جب پتا ہے کہ بچی ایسے موسم میں گھبرا جاتی ہے تو اسے خود خیال کرنا چاہیے۔'' وہ مہمانوں کا خیال رکھے بغیر خاصی بلند آواز میں اس صورتِ حال پر تبصرہ کر گئیں۔ مہمان بھی کون سے ان کے پسندیدہ تھے۔ موسم اچھا ہونے کی وجہ سے ابراہیم صاحب نے خود ہی اوپر کے پورشن والوں کو چائے اور پکوڑوں کی دعوت دے دی جس کی تیاری میں رومیصہ کے ذہن سے نکل گیا کہ بارش کی آواز سے انعم ڈر جاتی ہے۔

''یہ انعم کیا ابھی تک بارش سے خوفزدہ ہوتی ہے.....'' شامی نے سخت حیرت سے پوچھا۔ کچھ سال پہلے بھی جب وہ پاکستان آیا تب بھی یہی صورتِ حال تھی۔

''ہاں، کوئی ''اومبروفوبیا'' ٹائپ چیز ہے۔ علاج تو چل رہا ہے لیکن ابھی کوئی خاص بہتری نہیں آئی۔'' ابراہیم صاحب نے اپنی بیگم کی تیوری سے نظر چرا کر وضاحت کی۔

''تو ماموں آپ لوگ سنجیدہ ہو کر کسی اور اچھی جگہ سے علاج کیوں نہیں کرواتے.....'' شامی کی بات پر الماس بیگم کے تن بدن میں آگ سی لگی لیکن وہ مصلحتاً خاموش رہیں۔

''علاج تو بہترین جگہ سے ہو رہا ہے۔'' ابراہیم صاحب فوراً بولے۔ ''لیکن اس کی ڈاکٹر کا تعلق لاہور سے ہے جس کی وجہ سے باقاعدگی سے سیشن نہیں ہو پاتے.....'' ابراہیم صاحب نے فوراً صفائی دی۔

''تو آپ لوگ یہاں اسلام آباد میں کوئی اچھا ڈاکٹر کیوں نہیں ڈھونڈتے.....'' شامی نے چائے کا خالی کپ میز پر رکھ کر اپنی عطیہ ممانی اور نانو کا سنجیدہ چہرہ دیکھا جو تنبیہی نظروں سے اسے اس موضوع پر گفتگو کرنے سے جتنا منع کر رہی تھیں اتنا ہی وہ ان سنی کر رہا تھا۔

''مسئلہ اسلام آباد میں ڈاکٹر ڈھونڈنے کا نہیں ہے.....'' ابراہیم صاحب نے فوراً صفائی دی۔

''اگر کوئی اور پرابلم ہے تو میں ماما سے بات کرتا ہوں۔ ہم انعم کو باہر لے جاتے ہیں وہاں سے اچھا ٹریٹمنٹ ہو جائے گا.....'' شامی کی آفر پر الماس بیگم نے بے ساختہ کوفت بھرے انداز سے پہلو بدلا۔ عمیرہ ہمیشہ کی طرح فوراً ہی اپنی ماں کی مدد کو آگئی۔

''احتشام بھائی مسئلہ انعم کو باہر لے جانے کا نہیں، وہ تو ہم لوگ بھی لے جا سکتے ہیں۔'' عمیرہ نے رکھائی سے کہا۔ ''اصل مسئلہ تو روحی خالہ کا ہے۔'' عمیرہ کے ایک دم بولنے پر سب کی توجہ اس کی جانب مبذول ہوئی۔

''روحی خالہ کو کیا مسئلہ ہے؟'' شامی نے جانچتی نظروں سے اپنی اس کزن کا چہرہ دیکھا جو اسے بالکل الماس ممانی کی فوٹو اسٹیٹ کاپی لگتی تھی۔

''انہوں نے انعم کو ہتھیلی کا چھالا بنا کر رکھا ہوا ہے۔ کوئی بھی ڈاکٹر ان کو پسند نہیں آتا، اوپر سے یہ ضد کہ ڈاکٹر بھی کوئی خاتون ہو، ورنہ پاپا کے ایک بہت اچھے دوست کے بھائی سائیکاٹرسٹ ہیں، انہوں نے بارہا کہا ہے کہ وہاں چیک کروانے ہیں۔'' عمیرہ نے بالکل اپنی ماں کے اسٹائل میں ناک چڑھا کر کہا۔ اس وقت یہاں نویرہ موجود نہیں تھی ورنہ ایک آدھ جنگ ہو چکی ہوتی۔

''یہ کیا منطق ہوئی بھلا بلکہ یہ تو کم عقلی ہے سراسر۔'' شامی کے لہجے میں ناگواری جھلکی۔ جبکہ وہاں موجود تینوں خواتین نے بے چینی سے ایک دفعہ پھر پہلو بدلا۔

''میرا خیال ہے کہ اب اٹھا جائے، شام کے کھانے کا وقت ہو رہا ہے اور پر حرا بیچاری اکیلی تھکی ہوئی ہوگی۔'' ارجمند خاتون نے بہت طریقے سے محفل برخاست کرنے کا اشارہ کیا کیونکہ انہیں معلوم تھا کہ ان کی بڑی بہو زیادہ دیر تک مروت نبھانے کی قائل نہیں اور پھر نتیجے کے طور پر ان کے بیٹے کو سارا جنجن بھگتنا پڑتی۔





''جی اماں، آپ بالکل ٹھیک کہہ رہی ہیں میں بابا جان کو دیکھوں کہیں ٹیپو اسے تنگ نہ کر رہا ہو.....'' عطیہ چچی سب سے پہلے بہانہ بنا کر اٹھیں اور اُن کے پیچھے ہی ارجمند خاتون نے بھی وہاں سے اٹھنے میں ہی عافیت سمجھی۔

''ارے شامی بیٹا اپنی بوڑھی نانو کو ذرا اوپر تک پہنچا آؤ، کہیں پاؤں واؤں نہ پھسل جائے.....'' ابراہیم صاحب نے کن انکھیوں سے اپنی بیگم کا برہم مزاج بھانپتے ہوئے شامی کو بھی یہاں سے اٹھایا جو خود بھی کسی بہانے کی تلاش میں تھا۔ اس نے مشکور نگاہوں سے اپنے بڑے ماموں کو دیکھا جو اکثر اسے کسی کہانی کا مظلوم سا کردار لگتے تھے۔

''عابی، یہ نویرہ مجھے کل سے نظر نہیں آ رہی، خیریت ہے؟'' ان سب کے نکلتے ہی ابراہیم صاحب نے حیرت سے پوچھا۔

''پاپا اس کا مزاج آج کل پتا نہیں کیوں سوا نیزے پر ہے۔ ہر وقت ماتھے پر تیوری چڑھائے پھرتی ہے۔'' عمیرہ نے برا سا منہ بنا کر جواب دیا۔

''کوئی اسٹڈی کا تو مسئلہ نہیں۔'' ابراہیم صاحب فوراً پریشان ہوئے۔

''اسٹڈی کو تو کبھی اس نے مسئلہ سمجھا ہی نہیں۔'' الماس بیگم طنزیہ انداز میں بھویں اچکا کر بولیں۔ ''صاحبزادی ضرورت سے زیادہ ہی اونچا اڑنے کی کوشش کر رہی تھیں ابھی پہلی پرواز ہی بھری تھی کہ فضا میں موجود عقابوں نے پر کتر کر نیچے پھینک دیا۔''

''الماس بیگم آپ نے کیا گھما پھرا کر بات کرنے کی قسم کھا رکھی ہے۔'' ابراہیم صاحب جی بھر کر بیزار ہوئے۔ ''سیدھی طرح بات کیا کریں۔'' ان کی بات نہیں سمجھے تھے۔

''سیدھی بات یہ ہے کہ آپ کی بھابی صاحبہ آج کل اپنے نورِ چشم ارسلان فہیم صاحب کا رشتہ ڈھونڈتی پھر رہی ہیں۔'' الماس بیگم بولیں نہیں بلکہ زہریلے لہجے میں پھنکاریں۔

''تو اس کے ساتھ نویرہ کا کیا تعلق بنتا ہے؟'' ان کی آنکھوں میں ایک فطری استعجاب کی لہر دوڑی۔

''ابراہیم صاحب مانا کہ اللہ نے آپ کو اولادِ نرینہ سے نہیں نوازا لیکن یہ تینوں بیٹیاں تو مجھ سے زیادہ آپ کے قریب تھیں کیا آپ اتنے ہی لاعلم ہیں یا صرف میرے سامنے ہی ڈرامے کرتے ہیں۔'' الماس بیگم نے ہمیشہ کی طرح بہت جلد ضبط کا دامن ہاتھ سے چھوڑا۔

''آپ کا دماغ ٹھیک ہے؟'' ابراہیم صاحب کو بھی غصہ آ گیا۔ ''مجھے کیا ضرورت پڑی ہے ڈرامے کرنے کی۔ ہمارے گھر میں جب بھی آسکر ایوارڈ آئے گا تو اس کے لیے بہترین اور مضبوط امیدوار صرف آپ ہی ہوں گی۔ دیکھ لیجیے گا۔'' انہوں نے بھی موقع پر ہی حساب برابر کیا۔ کمرے میں ایک دم گھٹی سی خاموشی پھیلی۔

''کیا آپ لوگ آرام سے بات نہیں کر سکتے؟'' عمیرہ نے انتہائی سنجیدگی سے اپنے والدین کے غصے سے لال چہرے دیکھے۔

''یہ بات آپ اپنی ماما کو سمجھائیں تو زیادہ بہتر ہے۔'' ابراہیم صاحب نے اٹھتے ہوئے طنزیہ انداز میں بیٹی کو مشورہ دیا۔

''ہاں، اس سے پہلے عابی اپنے باپ کو بتا دینا کہ ان کی صاحبزادی کا موڈ آج کل ارسلان کی وجہ سے خراب ہے، اس بے وقوف لڑکی کو سمجھ نہیں آ رہی کہ کس طرح اپنی عطیہ چچی کی آنکھوں کے چشمے کا نمبر بدلوا دے تاکہ انہیں اس گھر میں ہی ایک رشتہ نظر آ جائے۔'' الماس بیگم اپنے میاں کا سکون غارت کر کے اپنے بیڈ روم کی طرف بڑھ گئیں جبکہ ابراہیم صاحب جو باہر جانے کے لیے کھڑے تھے۔ وہ دھڑام سے صوفے پر دوبارہ آن بیٹھے۔ انہیں اب

اس بات کی سمجھ آئی تھی۔ وہ سخت بے یقینی، رنج اور صدمے کا شکار لگ رہے تھے۔

☆☆☆

''یہ تمہارا مزاج کیوں برہم ہے، پیپر اچھا نہیں ہوا یا دماغ کو گرمی لگ رہی ہے؟'' امتحان کے کمرے سے باہر نکلتے ہی شرزمہ نے نوریہ کو آڑے ہاتھوں لیا۔ جو ہال میں بھی گم صم انداز میں بیٹھی تھی۔ اپنا پیپر کرتے ہوئے بھی بار بار وہ نوریہ کے لیے ہی پریشان ہوتی رہی۔

''مزاج خراب نہیں، قسمت خراب ہے۔'' اس نے باہر کاریڈور میں آتے ہی راستے میں پڑے ایک چھوٹے سے پتھر کو پاؤں کی ٹھوکر سے سائڈ پر کیا۔

''ہوں، اس کا مطلب ہے کہ ماما کے ساتھ ایک اور جنگ بپا ہوگئی ہے۔'' شرزمہ نے فوراً اندازہ لگایا۔

''نہیں آج کل میں ان سے ایسے ہی کترا رہی ہوں جیسے لوگ گھر سے نکلتے ہوئے کالی بلی سے کتراتے ہیں۔''

''مائی گاڈ! تم اپنی ماما کے لیے کیسے، کیسے جملے استعمال کرتی ہو۔'' نوریہ کی بات پر اسے ہنسی آگئی۔

''میں ان کے لیے اس سے بھی زیادہ ''سنگین'' جملے استعمال کرسکتی ہوں لیکن کیا کروں نہ مذہب، نہ اخلاقیات اور نہ ہی میرا ضمیر اس چیز کی اجازت دیتا ہے۔'' نوریہ کے حد درجہ سنجیدہ انداز پر وہ چونکی۔

''ایسا کیا کردیا ہے انہوں نے جو تم ہاتھ منہ دھو کر ان کے پیچھے پڑی رہتی ہو۔'' وہ چلتے چلتے رکی اور اس کا سپاٹ چہرہ دیکھنے لگی۔

''بہت سی باتیں اور چیزیں اتنی بدصورت، گھناؤنی اور مکروہ ہوتی ہیں کہ انسان اپنی ذات کے ساتھ بھی شیئر نہیں کرسکتا۔'' وہ عجیب سے لہجے میں ہنسی اور تیز تیز چلتے ہوئے ڈیپارٹمنٹ کی سیڑھیوں پر بیٹھ گئی۔

''اچھا یہ چاکلیٹ کھاؤ اور اپنا موڈ فریش کرو۔'' شرزمہ نے اس کے پاس بیٹھ کر اپنے بیگ سے ایک چاکلیٹ نکالی اور اس کی جانب بڑھا دی۔

''تمہارا پیپر کیسا ہوا؟'' شرزمہ نے فکرمندی سے اس کا رنجیدہ چہرہ دیکھا۔

''بہت برا اور بکواس!'' نوریہ نے صاف گوئی سے کہا تو اس نے سوالیہ نظروں سے اس کی جانب دیکھا۔ ''پچھلے تین دن سے ایک لفظ بھی نہیں پڑھ پائی، دماغ ماؤف سا ہو کر رہ گیا ہے۔''

''وہ کیوں؟'' شرزمہ نے چاکلیٹ کا ریپر انگلی پر لپیٹتے ہوئے اب اسے غور سے دیکھا۔

''گھر میں آج کل اسٹار پلس کا ایک نیا ڈراما شروع ہوگیا ہے جس نے کسی اور کی تو پتا نہیں لیکن میری نیندیں حرام کر رکھی ہیں۔'' نوریہ نے زہرخند لہجے میں اطلاع دی۔

''اسٹار پلس کا کون سا ڈراما؟'' شرزمہ بے تابی سے بولی۔

''میری عطیہ چچی صاحبہ آج کل اپنے بیٹے ارسلان کے لیے بڑے زور شور سے رشتہ ڈھونڈنا شروع کیے ہوئے ہیں۔'' نوریہ کی اطلاع پر شرزمہ کی سانس حلق میں اٹکی۔

''یہ ارسلان تمہارا وہی کزن ہے ناں، جس کی باتیں سنا سنا کر تم نے میرا دماغ کھا لیا تھا۔''

''ہاں وہی ہے۔'' نوریہ چاکلیٹ کھانا بھول کر تلخی سے مسکرانے لگی۔

''لیکن وہ اور تم تو ایک دوسرے کو پسند کرتے ہو یار۔'' شرزمہ نے اسے یاد دلایا تو وہ استہزائیہ انداز میں ہنس کر چپ ہوگئی۔

''تم اس کو کہو ناں کہ اپنی ماما سے بات کرے۔'' شرزمہ نے آسان سا حل بتایا۔

''کاش یہ اتنا ہی آسان ہوتا جتنی آسانی سے تم نے کہہ دیا ہے۔'' نوریہ نے رنجیدہ انداز میں آنکھیں بند کرکے سر اپنے گھٹنوں میں دے دیا۔

''اس میں کیا پرابلم ہے وہ اچھا خاصا پڑھا لکھا





اپنے پیروں پر کھڑا مرد ہے اور مردوں کے لیے کسی بھی چیز کو ہینڈل کرنا کون سا مشکل کام ہے۔'' شرزمہ کو سمجھ نہیں آرہی تھی کہ وہ اتنی سی بات پر اتنی پریشان کیوں ہے۔

''تمہیں پتا ہے شرزمہ ہمارے گھر کا بڑا عجیب سا مسئلہ ہے؟'' نوریہ کی آنکھیں ضبط کی کوشش میں سرخ ہوگئیں۔ شرزمہ نے سوالیہ انداز میں اسے دیکھا جو انتہائی طنزیہ لہجے میں گویا تھی۔

''ہر وہ گھر جہاں عورتوں کی حکمرانی ہوتی ہے اور مردوں کو پس پشت رکھا جاتا ہے۔ وہاں کے مرد آہستہ آہستہ انتہائی بزدل، قوتِ فیصلہ سے عاری اور عجیب سی شخصیت کے حامل بن جاتے ہیں۔ ان گھروں میں مرد حالات سے فرار حاصل کرنے کے لیے بعض دفعہ بڑے مضحکہ خیز طریقے ڈھونڈ لیتے ہیں۔ جن میں کمال درجے کی بے حسی کی چادر اوڑھ لینا یا خاموشی کا پیراہن زیب تن کرکے مکمل ہتھیار ڈال دینا شامل ہے۔''

''کیا مطلب؟'' شرزمہ کو اس کی بات پر جھٹکا لگا۔ ''یہ تو بہت عجیب سچویشن ہے یار۔''

''ہمارے گھر کے مردوں میں اتنی ہمت نہیں کہ گھریلو سیاست سے نبرد آزما ہوسکیں۔ وہ حالات سے فرار حاصل کرنے کے لیے یا تو گھر سے بھاگ جاتے ہیں یا بھیگی بلی بن کر ایک کونے میں بیٹھ جاتے ہیں۔'' نوریہ نے استہزائیہ انداز میں کھل کر مذاق اڑایا۔

''یہ کیا بات ہوئی بھلا؟'' شرزمہ کو سن کر انتہائی ملال ہوا۔ ''تم ارسلان سے کھل کر بات کرو۔'' اس نے ذرا سے خفگی سے مشورہ دیا۔

''وہ اپنی ماما کے آگے کبھی بھی نہیں بولے گا، اس میں اتنی ہمت نہیں ہے۔'' نوریہ بے بسی کی انتہا پر تھی۔

''اتنی ہمت اور حوصلہ نہیں تو آرمی کیسے جوائن کرلی ہے۔'' شرزمہ نے ناک چڑھا کر دلیل دی۔

''وہاں کون سا گندی گھریلو سیاست ہوتی ہے وہ تو خود کہتا ہے کہ ''دشمن ملک کی سرحدوں پر لڑنا آسان جبکہ گھر میں ہونے والی گھٹیا مورچہ بندی اور فضول لفظوں کی بمباری سے لڑنا دنیا کا مشکل ترین کام ہے۔ جہاں جذبات کے ڈیزی کٹر بم چلائے جاتے ہیں۔ منافقت کی فائرنگ اور نفرت کے تیروں کی بوچھاڑ ہوتی ہے۔ بندہ ان گھریلو محاذوں پر کہاں، کہاں لڑے تھک ہار کر میدانِ جنگ سے اپنا دامن چرا کر بھاگ جانا ہی دانشمندی ہے۔''

''یہ تو انتہائی بزدلانہ تھیوری ہے اس کی۔'' شرزمہ کو غصہ آیا۔ ''تمہیں بھی کیا محبت کرنے کے لیے اپنے ہی خاندان کا بزدل بندہ ملا تھا۔'' اس نے فوراً طعنہ دیا۔

''ہاں تو جنہوں نے اس روایت سے بغاوت کی اُن کو کون سا پھولوں کے ہار ڈالے گئے ہیں۔'' نوریہ نے زہرخند انداز میں کہا۔

''کس نے بغاوت کی؟'' شرزمہ حیران ہوئی۔ اسے یقین نہیں آرہا تھا کہ نوریہ کے خاندان میں بھی کوئی ایسا جی دار ہوسکتا ہے۔

''پہلے میرے ایک چچا نے اور پھر میری جیا آپی نے۔'' نوریہ کا لہجہ پست ہوا۔

''کیا بنا اُن کا؟'' شرزمہ نے عجلت میں بات کاٹی۔

''کیا بننا تھا ان کا!'' ایک تلخ مسکراہٹ اس کے چہرے پر ٹھہر سی گئی۔ ''ہمارے ہاں ایسی باغی محبتوں کے بس مقبرے ہی بنتے ہیں۔ جہاں جذبات کے ہاتھوں شکست خوردہ مردہ جسموں کو دفن کردیا جاتا ہے۔ جہاں بغاوت کا انجام بھی مایوسی اور ناکامی ہی ہے۔ محبتوں میں کامیابی اور خوش قسمتی کا سنہری تاج ہر ایک کو تھوڑی ملتا ہے۔'' نوریہ کے لہجے اور لفظوں میں دکھ ہی دکھ تھا۔ اس کی آنکھوں میں اس قدر ویرانی تھی کہ اگلے کئی لمحوں تک شرزمہ کچھ بول ہی نہ پائی۔

''تمہارے تو اپنی چچی سے اچھے تعلقات نہیں تھے بھلا؟'' شرزمہ کی سوئی اسی کے مسئلے میں اٹکی ہوئی تھی۔

''مفادات کی جنگ میں ہر بندہ صرف اپنا فائدہ دیکھتا ہے تعلق یا واسطہ نہیں۔'' نویرہ نے چاکلیٹ سامنے لگے ڈسٹ بن میں ڈال دی۔

''میری ماما اور عطیہ آنٹی میں ساری زندگی ایک دوسرے کو نیچا دکھانے کی دوڑ لگی رہی، اب ایسا موقع وہ کیوں ہاتھ سے جانے دیتیں۔''

''وہ کیسے؟'' شرزمہ چونکی۔

''ماما کا تعلق انتہائی غریب خاندان سے تھا اور اُن کا واحد ہتھیار ان کی ڈگری اور گورنمنٹ کی جاب تھی جبکہ میٹرک پاس عطیہ چچی کا تعلق ٹھیک ٹھاک خاندان سے اور اُن کا ہتھیار ان کے میکے کا پیسہ تھا۔ دونوں خواتین کھل کر میدان میں اتر آئیں، خاندان کے بزرگ تو یہی بتاتے ہیں کہ اس سے پہلے ارجمند خاتون جو میری دادو ہیں اُن کا اپنے سارے خاندان پر رعب تھا آگے سے جو بڑی بہو میری ماما آئیں ان کے ساتھ جہیز میں ان کے کافی سارے کمپلیکسز بھی آگئے۔ انہوں نے دادو کو پہلی ہی بال پر آؤٹ کر کے نکڑ پر بٹھا دیا۔'' نویرہ یوں بتا رہی تھی جیسے کسی ڈائجسٹ کی کہانی سنا رہی ہو۔

''اس کے بعد ماما نے گھر کے ایک، ایک فرد کو اپنے حُسن، ذہانت اور سرکاری گریڈوں کی مار مارنا شروع کر دی۔ ان کو نہ جانے کیسا خوف تھا کہ کہیں اس گھر کی کوئی نئی بہو پورے گھر پر حاوی نہ ہو جائے۔ انہوں نے پہلے پاپا کے چھوٹے بھائی فہیم ۔۔۔ سے اپنی اکلوتی بہن کی شادی کی کوشش کی لیکن دادو کو ماما کے ہاتھ لگ چکے تھے وہ ان سے مقابلے کے لیے اس دفعہ بڑے گھر کی لڑکی لے آئیں اور اس کے بعد ان دونوں کے درمیان نہ ختم ہونے والے محاذ کھل گئے۔ اوپر سے ہم تین بہنیں تھیں اور عطیہ چچی کو اللہ نے دو بیٹے دے دیے۔ ماما اور زیادہ گھبرا گئیں اور سوچا کہ کہیں تیسری دیورانی بھی آکر عطیہ چچی کے ساتھ نہ مل جائے۔'' نویرہ کہانی سناتے سناتے رکی۔

''پھر کیا ہوا؟'' شرزمہ کی سخت حیرت سے پوری آنکھیں کھل گئیں۔

''پھر میرے رضا چچا کی شامت آگئی جو سب سے چھوٹے تھے۔ ماما اور عطیہ چچی دونوں اپنی اپنی بہنوں کے رشتے لے کر میدان میں اتر آئیں۔ غضب کا گھمسان رن پڑا۔ ماما جو کہ میری نانو کی وفات کے بعد میری روی خالہ کو پہلے ہی سسرال میں لے آئی تھیں انہوں نے ایسا ڈراما کیا کہ چچا کو اُن سے شادی کرنا ہی پڑی یہ اور بات کہ وہ اس کے کچھ عرصے کے بعد جو بھاگے تو دوبارہ لوٹ کر نہیں آئے اور ان کے انتقال کی خبر ہی آئی۔'' نویرہ کی بات پر شرزمہ کا دماغ گھوم گیا۔

''مائی گاڈ، تمہاری ماما کیسے اتنے محاذوں پر اکیلے لڑ لیتی ہیں، تمہارے پاپا ان کو کچھ نہیں کہتے؟''

''وہ بیچارے شریف مرد ہیں اور ہمارے ہاں شریف مردوں کی سب سے بڑی خوبی یہ ہوتی ہے کہ وہ بیوی کی ہر جائز اور ناجائز بات مانتے جائیں۔'' نویرہ کے دل کا بوجھ ہلکا ہو چکا تھا اس لیے اس نے خوشگوار انداز میں کہا۔

''تھینکس گاڈ...... تمہارے چہرے پر بھی مسکراہٹ آئی۔'' شرزمہ نے دونوں ہاتھ دعائیہ انداز سے منہ پر پھیر کر شکر ادا کیا تو وہ ہنسنے لگی۔

''اب ایسی صورتِ حال میں، میں تمہارے لیے کیا کر سکتی ہوں؟'' شرزمہ نے خلوصِ دل سے اپنی دوست کو کہا۔

''یار تم اپنے پروفیسر آفاق سے کہہ کر مجھے اس پیپر میں پاس کروا دو پلیز۔'' اس کی عجیب و غریب سی فرمائش سن کر وہ ہکا بکا رہ گئی۔ نویرہ بڑی آس اور امید کے ساتھ اس کی طرف دیکھ رہی تھی۔ جبکہ شرزمہ حیرانی سے سوچ رہی تھی کہ وہ یہ کام کیسے کر سکتی ہے۔

☆☆☆





''میری بات مانو روی تم انعم کی شادی کر دو۔'' الماس بیگم جو آج کالج سے جلدی گھر آگئی تھیں کھانے کی میز پر اپنی بہن کے ساتھ نسبتاً بہتر موڈ میں گفتگو کرتے ہوئے اچانک بولیں۔

''الماس آپی، کون کرے گا اس بیچاری سے شادی؟'' رومیصہ کے لیے نوالہ توڑنا دشوار ہو گیا۔ وہ حیرت سے اپنی بڑی بہن کا چہرہ دیکھنے لگیں جنہیں آج بیٹھے بٹھائے نہ جانے کہاں سے انعم کی شادی کا خیال آگیا تھا۔

''کیوں، کیا ہوا ہے انعم کو، چلو اور کچھ نہیں ایف اے تو کر رکھا ہے ناں اس نے چاہے علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی سے ہی۔'' الماس بیگم نے رائتہ اٹھاتے ہوئے یاد دلایا۔

''لیکن اس کی ذہنی حالت؟'' رومیصہ تذبذب کا شکار ہوئیں۔

''کچھ نہیں ہوا اس کی ذہنی حالت کو، تم لوگوں نے بیمار کہہ کہہ کر اسے بیمار بنا رکھا ہے۔'' وہ ذرا تیز لہجے میں بولیں۔

''پھر بھی آپی سب کو پتا ہے۔'' رومیصہ خود بھی دل سے چاہتی تھیں کہ اُن کی بیٹی کا گھر بس جائے لیکن اس کی حالت کے پیشِ نظر مصلحتاً خاموش رہتیں۔

''کیا پتا ہے؟'' انہوں نے طنزیہ نظروں سے اپنی بے وقوف بہن کا متذبذب چہرہ دیکھا جو کھانا چھوڑ کر اب کسی سوچ کا شکار تھی۔

''اچھی خاصی شکل صورت کی لڑکی ہے انعم، جب شفق آپا کی عام سی شکل صورت کی حرا کا رشتہ ہو سکتا ہے تو انعم کا کیوں نہیں۔'' ان کے لہجے میں اپنی اکلوتی نند اور اس کی بیٹی کے لیے ہمیشہ زہر بھرا ہوتا تھا۔ اس کی ایک بڑی وجہ ان کی دیورانی عطیہ اور نند شفق کے بہترین تعلقات تھے۔ حرا اور احمر کے رشتے کا بم بھی اچانک ہی ان کے سر پر پھوڑا گیا تھا جس کی وجہ سے الماس بیگم کو اپنے سسرالی اور زیادہ برے لگنے لگے۔

''آپی حرا کا رشتہ تو گھر میں ہی ہو گیا شفق آپا کو اس کے لیے باہر ڈھونڈنے کی ضرورت ہی نہیں پڑی۔'' رومیصہ نے رنجیدہ لہجے میں کہا۔

''جب حرا کا رشتہ گھر میں ہو سکتا ہے تو انعم میں کون سے کانٹے لگے ہوئے ہیں۔'' سیدھی طرح سے بات کرنا تو شاید الماس بیگم نے سیکھا ہی نہیں تھا۔ ڈائننگ روم میں تیزی سے اندر داخل ہوتی نویرہ پردے کے پیچھے ہی رکی۔

''گھر میں کون سا رشتہ ہے، میں سمجھی نہیں؟'' رومیصہ نے حیرت سے اپنی بڑی بہن کا چہرہ دیکھا جس پر ایک پُراسراری مسکراہٹ تھی۔

''ارسلان کا، اور کس کا؟'' الماس بیگم نے کمرے میں بم ہی تو پھوڑا تھا۔ پردے کے پیچھے کھڑی نویرہ کا چہرہ زرد ہوا۔ رومیصہ نے عجلت میں ان کی بات کاٹی۔

''کمال کرتی ہیں آپ بھی آپی۔'' ان کے چہرے پر ناگواری کا عنصر نمایاں ہوا۔ ''آپ کو اچھی طرح پتا ہے کہ ارسلان اور نویرہ ایک دوسرے کو پسند کرتے ہیں۔ میں بیچ میں کیوں اپنی بیٹی کی بیخ ڈال دوں، مجھے جیسے انعم عزیز ہے اس سے زیادہ نویرہ پیاری ہے۔'' انہیں ٹھیک ٹھاک قسم کا غصہ آیا۔

''نویرہ تو بے وقوف ہے۔'' وہ بھڑکیں۔ ''ارسلان محض اس کے ساتھ فلرٹ کرتا پھر رہا ہے محض مجھے نیچا دکھانے کے لیے، میں اس خاندان کی ساری گندی سیاست کو تم سب لوگوں سے زیادہ سمجھتی ہوں۔ عطیہ کی اولاد کبھی میری اولاد کا اچھا سوچ ہی نہیں سکتی۔'' وہ بدگمانی کی انتہا پر تھیں۔

''خیر آپی اب ایسی بھی کوئی بات نہیں، عطیہ بھابی کے جتنے بھی آپ کے ساتھ مسئلے مسائل ہوں، احمر اور ارسلان نے کبھی بدتمیزی نہیں کی اور نہ ہی کبھی آگے سے پلٹ کر آپ کو جواب دیا۔'' رومیصہ

کی طرفداری پر الماس بھڑک اٹھیں۔

"یہی تو تم لوگوں کی سب سے بڑی بھول ہے۔" انہوں نے بھویں اچکا کر اپنی بہن کو دیکھا جس کی بے وقوفی پر انہیں کسی بھی دور میں شبہ نہیں رہا تھا۔ "اگر ارسلان کو اتنا نویرہ سے لگاؤ ہے تو کرے ناں پھر اپنی ماں کے ساتھ بات، وہ کیوں ہر روز ہار سنگار کرکے لوگوں کی لڑکیوں کے پوسٹ مارٹم کرنے نکل جاتی ہے۔" ان کی آنکھوں سے شعلے نکلے۔

"تم آج لکھ لو میری بات روی اگر نویرہ اس کے پاؤں بھی پڑ جائے تو وہ اس کے لیے کبھی بھی اپنی ماں کے آگے کھڑا نہیں ہوسکتا۔" انہوں نے سیدھا سادہ چیلنج کیا تو ایک لمحے کو رومیصہ اور باہر کھڑی نویرہ کا دل بھی ڈوب سا گیا۔

"عطیہ کے دماغ میں بیٹوں کی ماں ہونے کا غرور ایسے ہی نہیں بھرا ہوا۔ کبھی تم نے دیکھا ہے کہ اس کے دونوں بیٹوں میں سے کوئی ایک بھی آنکھ اٹھا کر اپنی ماں کی طرف دیکھتا ہو۔" الماس آپی کی اس بات پر تو رومیصہ کو نہ چاہتے ہوئے بھی اقرار میں سر ہلانا پڑا۔

"اِدھر میری اولاد ہے، پہلے بڑی والی نے مجھے دن میں تارے دکھائے اور اب چھوٹی والی آسمان کو تاکیاں لگاتی پھر رہی ہے۔" الماس بیگم کو اپنی بیٹیوں سے بھی سخت شکایتیں تھیں۔

"عطیہ نے ایک دفعہ احمر کو حکم دیا کہ بس حرا سے شادی کرنی ہے اور احمر جو اپنی کسی کلاس فیلو کو پسند کرتا تھا۔ اس نے فرمانبرداری کی انتہا کردی اور اُف تک نہ کی۔ ورنہ کہاں احمر اور کہاں وہ کالی کلوٹی چھپکلی سی حرا۔" الماس بیگم کو خاندان کے سارے چیدہ چیدہ واقعات انگلیوں پر ازبر تھے۔

"دفع کریں، آپ ان سب باتوں کو۔" رومیصہ بیزار ہوئیں۔

"تم دوٹوک انداز میں اماں سے بات کرو، انعم اور ارسلان کے رشتے کی۔" انہوں نے دوبارہ اپنی بہن کو اکسایا۔

"سوری آپی، مجھے یہ کسی طرح بھی مناسب نہیں لگتا۔" روی نے بھی بغیر لگی لپٹی صاف گوئی کی انتہا کردی۔

"ٹھیک ہے پھر تم شفق آپا سے کہو کہ احتشام یا فرزام کے لیے انعم کا رشتہ لے لیں۔" انہوں نے نیا شوشا چھوڑا جو روی کو پہلے مشورے کی نسبت کچھ بہتر لگا۔ باہر کھڑی نویرہ نے بھی کچھ سکون کی سانس لی جبکہ رومیصہ کے چہرے پر بھی ایک سوچ نے احاطہ کیا۔ جوں جوں وہ سوچ رہی تھیں انہیں الماس آپی کا یہ مشورہ اب اتنا بھی غیر مناسب نہیں لگ رہا تھا۔

☆☆☆

"ہنی آپ، مجھ سے ناراض ہیں کیا؟" شرزمہ جو پچھلے دو دن سے دیکھ رہی تھی کہ ہانیہ خاصی سنجیدہ، سنجیدہ سی تھیں اور گھر میں ہونے کے باوجود شرزمہ سے کوئی خاص بات چیت بھی نہیں کر رہی تھیں۔ اپنے کپڑے پریس کرتے ہوئے شرزمہ نے اچانک ہی انہیں مخاطب کیا۔

"میں اور ناراض؟ مجھے کیا ضرورت پڑی ہے۔" اجنبیت سے بھرپور لہجہ شرزمہ کی آنکھوں میں آنسو لانے کا باعث بنا۔

"آئی ایم سوری ہنی، میں نے اس دن کے ایف سی فون کرکے ڈیل منگوائی تھی وہ اسود زبردستی ساتھ منتھی ہوگیا کہ میں بھی آپ کے ساتھ شیئر کروں گا۔ یقین کریں، میں نے اسے نہیں بلایا تھا۔" شرزمہ نے پریشانی سے صفائی دینے کی کوشش کی لیکن ہنی نے ہاتھ کے اشارے سے روک دیا۔

"دیکھو شیری میں نے تم سے کوئی وضاحت نہیں مانگی، میرا کام تمہیں سمجھانا تھا، سو وہ میں نے کر دیا، باقی ہر شخص کو اپنی زندگی گزارنے کا حق حاصل ہے۔" ہنی کا لہجہ اب بھی بیگانیت کا تاثر لیے ہوئے تھا اور یہ چیز شرزمہ کی روح فنا کرنے کو کافی تھی۔





"میری زندگی پر ہنی آپ کو ہر طرح سے حق ہے، آپ مجھے روک سکتی ہیں، ٹوک سکتی ہیں، میں نے کبھی بھی اس چیز پر مائنڈ نہیں کیا۔" شرزمہ کی آنکھوں سے بھل بھل آنسو بہنے لگے۔

"بھئی یہاں کون سا اسٹار پلس کا ڈراما چل رہا ہے۔" اسود اچانک ہی ہلکا سا دروازہ ناک کرکے اندر داخل ہوا۔ شرزمہ نے بوکھلا کر اپنے بازو کی پشت سے چہرہ صاف کیا۔ ایک لمحے کو تو ہانیہ بھی ہڑبڑا گئیں۔

"تم کیا ملک الموت کی طرح ہر جگہ ٹپک پڑتے ہو۔" ہنی نے کچھ سنبھل کر اس پر طنز کیا۔ جو سارا دن کسی بے چین روح کی طرح اوپر نیچے گھومتا رہتا تھا۔

"ظاہر ہے ملک الموت اچانک ہی ٹپکے گا، اب باجے گاجے بجا کر تو آنے سے رہا۔" وہ کون سا کسی سے کم تھا۔ اس نے کھوجتی نظروں سے شرزمہ کی روئی روئی آنکھیں دیکھیں۔

"یہ ان بی بی کو کیا ہوا؟" اسود نے ہاتھ کے اشارے سے پوچھا۔ "کہیں اس دن والا دکھ تو نہیں یاد آگیا، جب میں ان کی "کے ایف سی" والی ڈیل کا زبردستی مہمان بن گیا تھا۔" اس کا انداز غیر سنجیدہ تھا لیکن اس کی بات پر ہنی اور شرزمہ دونوں نے ہی چونک کر ایک دوسرے کا چہرہ دیکھا۔

"تم تو صدیوں سے بھوکے ہو۔ یہی حال رہا تو مجھے ڈر ہے کہ کہیں آدم خور ہی نہ بن جاؤ۔" ہنی نے بد مزہ منہ بنایا۔ جبکہ شرزمہ کو اس کی بے موقع محل آمد پہلی دفعہ اچھی لگی کیونکہ اس سے کم از کم اس کی پوزیشن ہنی کے سامنے کافی کلیئر ہوگئی تھی۔

"جس دن آدم خور بنا تو یقین کریں میرا پہلا شکار آپ ہوں گی۔" وہ بڑی بے تکلفی سے لاؤنج میں رکھے صوفے پر بیٹھ چکا تھا۔ اب شرزمہ کی طرف دیکھنے لگا جو فریج کھول کر اللہ جانے اس میں سے کیا تلاش کر رہی تھی۔

"اے نیک دل کنجوس لڑکی، الائچی والی چائے کا گرما گرم ایک کپ ملے گا۔" اس کی فرمائش پر شرزمہ نے مڑ کر اسے دیکھا جس کی شوخ آنکھوں میں ستارے دمک رہے تھے۔

"شیری ایک کپ میرے لیے بھی۔" ہنی نے بھی خوشگوار لہجے میں فرمائش کی تو شرزمہ نے سکون کی سانس لی۔

"قسم سے ہنی، ان محترمہ نے تو اس دن بڑی کوشش کی کہ کسی طرح مجھے ٹرخا ہی دیں لیکن انہیں اندازہ نہیں تھا کہ میں ایک ٹھیک ٹھاک قسم کا تجربہ کار بندہ ہوں، کھانے پینے والی دعوتوں میں اپنی جگہ بنانا میرے بائیں ہاتھ کا کام ہے۔" وہ ایک دفعہ پھر شروع ہوچکا تھا۔ جبکہ سامنے امریکن کچن میں کام کرتی شرزمہ نے اس گفتگو میں کوئی حصہ نہیں لیا۔ وہ خاموشی سے اپنے کام میں مگن رہی۔

"یہی بات تو میں شرزمہ کو سمجھانے کی کوشش کرتی ہوں کہ تم جیسے عیار اور مکار لوگوں سے بچ کر ہی رہے لیکن اس کی سمجھ میں یہ بات آتی ہی نہیں۔" ہانیہ نے ہنستے ہنستے شرزمہ پر چوٹ کی۔ پتی کے جار کی طرف بڑھتا شرزمہ کا ہاتھ خلا میں معلق ہوا اس نے چونک کر اسود کا سادہ اور بے ریا سا چہرہ دیکھا جو ہنی کے اس مذاق پر کھلے دل سے ہنس رہا تھا۔ جبکہ یہ تو صرف شرزمہ ہی جان سکتی تھی کہ ہنی کی اس سنجیدہ بات میں مزاح نام کی کسی چیز کا کوئی وجود نہیں۔

"ویسے ہنی کہتے ہیں کہ چور کو ہر بندہ، چور ہی لگتا ہے، کیا یہ بات درست ہے؟" وہ بھی ہنستے ہوئے ان پر جوابی حملہ کرچکا تھا۔

"یہ تو چور کو ہی پتا ہوگا۔ اپنی طرف تو سارے معاملات صاف شفاف ہوتے ہیں۔" وہ تھوڑی سنجیدہ ہوئیں۔ شرزمہ نے ان کو گفتگو میں مگن دیکھ کر دم پر رکھی چائے کپوں میں انڈیلی۔

"ہاں بھئی آپ کی طرف بڑا اداسی والا موسم

چل رہا ہے، خیر ہے ناں؟" وہ غضب کا چہرہ شناس تھا۔ شرزمہ گڑبڑا سی گئی۔

"نہیں ایسی تو کوئی بات نہیں۔" وہ اپنا چائے کا کپ لے کر باہر نکل آئی۔ اسے شام کی چائے لان میں بیٹھ کر پینا ہمیشہ سے ہی اچھا لگتا تھا۔

"پتا نہیں، ہنی کو پاکستان میں آ کر کیا ہو گیا ہے، وہ اتنی تیرد مائنڈڈ تو کبھی بھی نہیں تھیں۔" مختلف سوچوں میں الجھی وہ سیڑھیاں اتر کر لان میں نکل آئی جہاں رنگ برنگے پھولوں کی بہار آ چکی تھی۔ لان کا حلیہ بہت بہتر ہو گیا تھا۔ سامنے پروفیسر صاحب کی بنٹی اسے نظر آ گئی۔ اس سفید رنگ کی بلی سے اسے خصوصی انسیت ہو گئی تھی۔

"بنٹی تم کہاں چھپ جاتی ہو؟" اس نے اپنا چائے کا کپ میز پر رکھ کر بلی کو بے اختیار بانہوں میں بھرا۔ اس کی کرنجی آنکھوں میں بھی ایک چمک سی آ گئی۔

"کیا تم بھی آج میری طرح اداس ہو؟" بلی کو اپنی گود میں بٹھا کر وہ اس کا جسم سہلانے لگی۔

"بنٹی جب اداس ہوتی ہے تو یہ گیٹ کے ساتھ والی دیوار پر چڑھ کر بیٹھ جاتی ہے اور آتے جاتے لوگوں کو چپ کر کے دیکھتی رہتی ہے۔" سفید کرتے شلوار میں پروفیسر آفاق اس کے بالکل سامنے آ کر بولے۔ ان کے بولنے پر وہ زبردست چونکی اور خفت سے اس کا چہرہ لال ہوا۔ ایک دم ہی اسے ہنی کا خیال آیا تو وہ ڈر کر اٹھ کھڑی ہوئی۔

"آپ اتنی جلدی خوفزدہ کیوں ہو جاتی ہیں؟" پروفیسر آفاق کی زیرک نگاہوں سے اس کے تاثرات کبھی بھی نہیں چھپ سکتے تھے یا پھر اس کا چہرہ ہی کھلی کتاب کی طرح تھا جس پر ہر چیز فوراً ہی عیاں ہو جاتی۔

"جی نہیں، ایسی تو کوئی بات نہیں۔" اس نے کن انکھیوں سے ٹیرس کی طرف دیکھتے ہوئے صاف انکار کیا۔ یہ اور بات کہ اس کا کھوکھلا لہجہ اس کی جھوٹ کی صفائی دے رہا تھا۔ اوپر ہنی اور اسود کسی لمبی بحث میں مصروف ہو گئے تھے۔

"شرزمہ، مجھے آپ سے ایک بہت ضروری اور خاص بات کرنی ہے، کیا آپ کل میرے آفس میں مجھ سے مل سکتی ہیں؟" پروفیسر صاحب کا سنجیدہ انداز شرزمہ کو تعجب میں مبتلا کر گیا۔

"یونیورسٹی میں؟" اس کی آنکھوں میں استعجاب سمٹ آیا۔

"جی یونیورسٹی میں، آپ کل کسی بھی وقت مجھے مل لیں اور مناسب سمجھیں تو اس کا تذکرہ ہانیہ سے مت کیجیے گا۔" ان کی اگلی بات نے اسے مزید تحیر میں مبتلا کیا۔ اپنی بات کا جواب سننے کے لیے وہ رکے نہیں، جبکہ وہ اپنے چائے کے کپ پر جمی گہری بھوری سی ملائی کی تہ کو دیکھتے ہوئے کسی گہری سوچ میں گم ہوئی۔

☆☆☆

موسم کافی حد تک بدل گیا تھا۔ فضا میں موجود تپش پر اب ہلکی ہلکی سی خنکی غالب آنے لگی تھی۔ اسلام آباد میں تو ویسے بھی موسم زیادہ تر خوشگوار ہی رہتا تھا۔ اس دن وہ یونیورسٹی آئی تو نویرہ کو نہ پا کر اسے سخت کوفت ہوئی۔ اس کا خیال تھا کہ وہ اس کے ساتھ جا کر پروفیسر آفاق سے مل آئے گی۔ رات بھر مختلف سوچوں نے ذہن میں اودھم مچائے رکھا۔ رتجگے کی وجہ سے ہونے والے ہلکے سے گلابی پن نے اس کی آنکھوں کو مزید دلکش بنا دیا تھا۔

"تم آج کیمپس آؤ گی کہ نہیں؟" شرزمہ نے نویرہ کے سیل پر ٹیکسٹ کر کے پوچھا۔

"نہیں۔" دوسری جانب سے فٹ جواب آیا۔

"دفع ہو جاؤ۔" اس نے غصے میں اسے جوابی ٹیکسٹ ہواؤں کے دوش پر ارسال کیا۔ سمسٹر کے اختتام پر آج کل کیمپس میں اسٹوڈنٹس کی تعداد کم ہونے کے برابر ہی تھی۔ آج تو وہ اسود بھی کہیں نظر نہیں آ رہا تھا ورنہ اکثر وہ اسٹوڈنٹس کے گھیرے میں





نظر آ ہی جاتا تھا۔ اس کی سنجیدگی ڈیپارٹمنٹ میں عروج پر ہوتی، وہ نظر کا چشمہ لگائے لائبریری میں اپنے پی ایچ ڈی کے تھیسس پر کام کرتا کہیں نہ کہیں نظر آ ہی جاتا تھا۔

شرزمہ اپنی غیر ہموار سانسوں کے تسلسل پر قابو پا کر پروفیسر آفاق صاحب کے آفس میں آ ہی گئی۔ وہ گرے پینٹ کوٹ میں بڑے پُروقار انداز میں سامنے ہی بیٹھے تھے۔ اسے دیکھ کر وہ مسکرائے اور اسے سامنے بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ اس کا حال احوال پوچھنے کے بعد انہوں نے اچانک پوچھا۔

"آپ کو پتا ہے شرزمہ دنیا کا مشکل ترین کام کیا ہے؟" ان کے لہجے کی غیر معمولی سنجیدگی پر شرزمہ کے دل کی دھڑکنیں بے ربط ہوئیں۔ اسے آج احساس ہوا کہ کسی کی گہری نظروں کے حصار میں بیٹھنا دنیا کا مشکل ترین کام ہوتا ہے۔ ان کے سوال کے جواب میں شرزمہ نے نفی میں سر ہلایا۔

"دنیا کا سب سے مشکل کام اپنے کردار کی گواہی دینا ہے۔" ان کی بات پر شرزمہ نے چونک کر دیکھا۔

"آپ کہنا، کیا چاہتے ہیں؟"

"میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ کردار ایک ایسی چیز ہے کہ جس پر ہم دنیا جہان کے پردے بھی ڈال لیں وہ کسی نہ کسی چیز سے جھلک کر سامنے آ ہی جاتا ہے۔ انسان اپنے وجود کی عمارت کے گرد جتنی بھی فالتو اینٹیں لگا لے کہیں نہ کہیں کوئی روشندان کھلا رہ ہی جاتا ہے۔ جس سے انسان کی شخصیت کے پوشیدہ گوشے عیاں ہو جاتے ہیں۔" ان کی بات پر شرزمہ کچھ الجھن کا شکار ہوئی۔ اسے سمجھ نہیں آ رہی تھی کہ وہ کس بات کے لیے تمہید باندھ رہے ہیں۔

"آپ کو ایک اور بات بتاؤں شرزمہ؟" پروفیسر صاحب کے لہجے میں کچھ تھا کہ اس کے دل کی دھڑکنوں میں ارتعاش سا برپا ہوا۔

"جی۔" اس نے سوالیہ نگاہ سے انہیں دیکھا۔

"عورت پر اللہ تعالیٰ کا خاص کرم ہے۔ اس کو اللہ نے بڑے جدید قسم کے سیکورٹی سسٹم سے نوازا ہے۔ جو اس کے دماغ میں فٹ ہوتا ہے وہ اپنی طرف اٹھتی ہر نظر کو پہچانتی ہے۔ ایک سرسری سی غلط نگاہ بھی اس کے اندر کے سیکورٹی سسٹم میں لگے سارے الارم جگا دیتی ہے۔ اس لیے اسے دھوکا دینا آسان نہیں، وہ جان بوجھ کر دھوکا کھا جائے تو یہ اور بات ہے۔" ان کی بات پر شرزمہ نے جھنجلا کر انہیں دیکھا۔

"جان بوجھ کر کون دھوکا کھاتا ہے؟"

"بہت سے لوگ دنیا میں جان بوجھ کر دھوکا کھاتے ہیں۔ انہیں معلوم ہوتا ہے کہ ہم جس بندے پر اپنے خالص جذبات کا خزانہ لٹا رہے ہیں وہ اس قابل نہیں ہے۔ اس کے باوجود انسان بڑا خوش فہم واقع ہوا ہے۔ وہ ایک ذرا سی امید اور خوش گمانی کے چکر میں اپنی محبت کے مدار کے اردگرد چکر لگاتا رہتا ہے کہ شاید کہیں کوئی اندر جانے کا راستہ مل جائے۔ ایسے لوگ جان بوجھ کر اپنے دل کے کہنے پر سرابوں کے پیچھے بھاگتے ہیں اور آخر کار تھک ہار کر گر جاتے ہیں۔"

"آپ پلیز مجھ سے وہ بات کریں جس کے لیے آپ نے مجھے بلایا ہے۔" وہ جھنجلاہٹ کا شکار ہوئی۔

"جی، میں اسی بات کی طرف آ رہا ہوں۔ آپ کی ہانیہ کی فلاسفی ہے ناں کہ مرد قابلِ اعتبار نہیں ہوتا۔" پروفیسر صاحب کی بات پر وہ ایک لمحے کو گڑبڑا سی گئی۔

"یہ بالکل غلط بات ہے کہ مرد قابلِ اعتبار نہیں ہوتا۔ میرے خیال میں یہ محض صنفی تعصب کے سوا کچھ نہیں۔ بات عورت یا مرد کی نہیں ہوتی، بات انسانوں کی ہوتی ہے۔ انہیں صنفی خصوصیات کے حوالے سے صنف کی اقسام میں بانٹ دینا میرے خیال سے یہ انسانیت کے ساتھ زیادتی ہے۔" انہوں نے بہت

سنجیدگی سے شرزمہ کا ہراساں چہرہ دیکھا۔

"آپ کہنا کیا چاہتے ہیں؟" شرزمہ نے اٹک اٹک کر کہا..... اتنا تو اسے بھی اندازہ ہو گیا تھا کہ بات کچھ سنجیدہ نوعیت کی ہے۔

"میں صرف آپ سے اتنا کہنا چاہتا ہوں کہ آپ دنیا کو اپنی آنکھوں سے دیکھیں، اپنے کانوں سے سنیں۔ اپنے پیاروں پر اعتبار اچھی بات سہی لیکن بعض دفعہ اندھا اعتماد ہمیں واقعی "اندھا" بنا دیتا ہے۔ ہم ساری زندگی دوسروں کی لاٹھی کو پکڑ کر چلنے کی کوشش کرتے ہیں یہ کوشش کبھی کبھی مہنگی بھی پڑ سکتی ہے کیونکہ اگلا بندہ کسی بھی لمحے وہ لاٹھی چھین کر آپ کو ناوانستگی میں گرا بھی سکتا ہے۔" ان کے لہجے میں طنز کی چبھن اتر آئی۔

"آپ نے جو کہنا ہے کھل کر کہیں، مجھے یہ پہیلیاں سمجھ نہیں آتیں۔" شرزمہ کو اُن کی الجھی باتوں سے کوفت ہوئی۔

"کھل کر صرف اتنا کہنا ہے کہ آپ لوگ فاروق صاحب کے ریفرنس سے میرے پاس آئے ہیں۔ آپ سے پہلے ان کی بڑی بیٹی اور مسز بھی ایک مہینہ یہاں قیام کر کے گئی تھیں جب اُن کی بیٹی کا کوئی ایگزام تھا۔ اگر کوئی شخص آپ کو ایسی جگہ پر بھیج رہا ہے جہاں اس کی فیملی کے لوگ بھی بے تکلفی سے آتے ہوں وایسے شخص کے خلوص پر شک کرنا کسی طور بھی مناسب نہیں۔" وہ پیشانی کو ہاتھ سے مسلتے ہوئے بہت ٹھہر ٹھہر کر بولے۔

"تو اُن کے خلوص پر کس نے شک کیا ہے؟" شرزمہ کو فطری سی پریشانی نے گھیرا۔

"آپ کی ہنی نے!" ان کے جواب پر اسے دھچکا سا لگا۔

"آپ سے کس نے کہا؟" شرزمہ کو اپنی آواز کسی پاتال سے آتی ہوئی محسوس ہوئی۔

"میں سنی سنائی باتوں پر یقین نہیں کرتا، الحمدللہ میری سماعتیں بالکل درست حالت میں کام کر رہی ہیں۔" وہ بے تکلفی سے بولے۔ "میں تو کچھ دن پہلے خیر سگالی کے جذبات کے ساتھ اوپر والے پورشن میں آیا تھا۔ سوچا کہ آپ کو کچھ ادبی کتابیں بھی پڑھنے کو دے آؤں گا اور دوسرے ہانیہ جب بھی آتی ہیں تو شکوہ کرتی ہیں کہ میں نے ایک دفعہ بھی اوپر کا چکر نہیں لگایا لیکن پہلی دفعہ جانا ہی میرے لیے اعصاب شکن ثابت ہوا۔" ان کی وضاحت پر شرزمہ کے چہرے کا رنگ اڑا۔ اسے پتا چل گیا کہ انہوں نے ہانیہ کی گفتگو سن لی ہے جو وہ اس دن اسے سمجھانے کی غرض سے کر رہی تھیں۔

"ایک تو ویسے بھی آپ لوگ جس بیڈ روم میں تھے اس کی کھڑکیاں سیڑھیوں کی جانب کھلتی ہیں۔ اس لیے اس بیڈ روم میں کھڑکیوں کے پاس رکھے صوفے پر بیٹھ کر کوئی گفتگو کرے تو باہر سے گزرتا ہوا بندہ ساری گفتگو آرام سے سن سکتا ہے لیکن بخدا میں نے دانستہ ایسا نہیں کیا۔" انہوں نے بڑی سرعت سے صفائی دی۔

"ہانیہ کی آواز کا والیوم اتنا زیادہ تھا کہ ساری بات بغیر کسی کوشش کے آرام سے سیڑھیوں تک آ رہی تھی، یقین مانیں کہ میری اوپر آنے کی ہمت نہیں ہوئی۔" اپنی پیشانی کو مسلتے ہوئے وہ شرزمہ کو ڈھیروں خفت میں مبتلا کیے جا رہے تھے۔ شرزمہ کو بے تحاشا خفت نے آن گھیرا۔ اس دن ہنی کی گفتگو بھی تو خاصی تلخ تھی۔

"میری ساری زندگی کی کمائی میرا کردار اور وہ عزت ہے جو میں نے اس ادارے سے کمائی ہے۔ میری زندگی میں بس ایک لڑکی آئی اور اسے میں نے خلوصِ دل سے اپنانے کی کوشش کی لیکن میری قسمت نے وفا نہ کی۔ اس کے بعد میں نے کسی کو دانستہ نظر اٹھا کر نہیں دیکھا۔" انہوں نے سرگوشی کے انداز میں اپنی صفائی دی۔ جبکہ شرزمہ کا بس نہیں چل رہا تھا کہ زمین پھٹے اور وہ اس میں سما جائے۔

"آپ میرے ڈیپارٹمنٹ میں کسی سے بھی میرے بارے میں پوچھ لیں۔ مجھے دعویٰ تو نہیں لیکن الحمدللہ اس اوپر والی ذات نے بہت عزت دی ہے، اس میں میرا کوئی کمال نہیں۔" وہ سر جھکائے بہت سنجیدگی سے کہہ رہے تھے۔ شرزمہ کی پیشانی ننھے ننھے پسینے کے قطروں سے بھر گئی۔

"ہاں جہاں تک بات اسود کی ہے تو وہ شوخ و شرارتی، ہنس مکھ اور ایک زندہ دل انسان ضرور ہے لیکن کمزور کردار کا حامل نہیں۔ اس کی شرارتیں صرف چند لوگوں کی کمپنی تک محدود ہوتی ہیں۔ کیمپس میں وہ بہت سنجیدہ اور محتاط ہوتا ہے۔ اس چیز کا اندازہ تو آپ کو بھی ہو گیا ہوگا۔" انہوں نے گہری سانس لے کر اپنے سامنے بیٹھی سادہ سی لڑکی کو دیکھا۔ جو شرمندگی سے سر جھکائے اپنے ہاتھوں کی انگلیوں کو مسل رہی تھی۔ جس کے چہرے پر شرمندگی کے سائے اتنے گہرے تھے کہ پروفیسر آفاق خود بھی خفت کا شکار ہو گئے۔

"آئی ایم سوری سر، میرا نہیں خیال کہ ہنی نے آپ لوگوں کے کردار پر کوئی شک کیا ہے۔" شرزمہ کچھ سوچ کر بولی تو وہ زیرِ لب مسکرا دیے۔

"اصل میں وہ میرے معاملے میں ضرورت سے زیادہ حساس ہیں۔ اس حساسیت کی وجہ سے وہ کچھ جذباتی ہو گئی تھیں ورنہ ایسی کوئی بات نہیں تھی۔" شرزمہ نے محتاط انداز میں گفتگو کا آغاز کیا۔

"یہی بات تو میں آپ کو سمجھانا چاہ رہا ہوں کہ آپ دنیا کو خود اپنی آنکھوں سے دیکھنے اور جج کرنے کی کوشش کیوں نہیں کرتیں۔" وہ اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سادہ سے انداز میں بولے۔

"میرے اندر یہ صلاحیت نہیں ہے۔" اس نے سر جھکا کر شرمندگی سے اعتراف کیا۔

"غلط کہہ رہی ہیں آپ!" انہوں نے فوراً ہی اس کی بات قطع کی، شرزمہ کی بھوری آنکھوں میں دنیا جہان کا تحیر سمٹ آیا۔

"میرے خیال میں آپ ہانیہ مصطفیٰ سے زیادہ اچھا دنیا کو جج کر سکتی ہیں، ان کا تجزیہ کر سکتی ہیں۔ آپ نے خواہ مخواہ خود کو ہانیہ کے پیچھے چھپا رکھا ہے۔"

"آپ یہ کیسے کہہ سکتے ہیں؟" شرزمہ متجسس ہوئی۔

"جو لوگ کم گو اور اچھے سامع ہوتے ہیں وہ اپنے اردگرد کے ماحول کو ان لوگوں سے زیادہ اچھے طریقے سے سمجھ سکتے ہیں جن کی ساری توجہ اپنی باتوں سے دنیا کو متاثر کرنے پر لگی ہوتی ہے۔" ان کا تبصرہ خاصا بے لاگ بلکہ بے رحمانہ تھا۔ وہ مسکرا دی۔

"آپ پلیز اپنا دل ہانیہ کی طرف سے صاف کر لیں۔ ان کا مقصد بالکل بھی غلط نہیں تھا۔" اس نے ایک دفعہ پھر صفائی دینے... کی کوشش کی۔

"میرا دل ان کی طرف سے صاف ہی ہے اور مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ ہانیہ کا دل بھی ہماری طرف سے شفاف ہی ہوگا، بس آپ کے دل کے آئینے پر دھند آ گئی ہوگی۔ اس لیے میں نے سوچا کہ آپ کو کچھ چیزیں کلیئر کر دوں۔" انہوں نے بڑے پُروقار انداز میں جواب دیا تو وہ ہنس دی۔

"میں اتنی جلدی بدگمان نہیں ہوتی۔"

"اچھا کرتی ہیں ورنہ یہ جلد بدگمان ہونے والے لوگ بھی زندگی میں بہت بڑا امتحان ہوتے ہیں۔ ایسا امتحان جن میں وہ اپنے پیاروں کو ہر تیسرے دن کوئی نہ کوئی "سلپ" پکڑا دیتے ہیں۔ کسی محبت کرنے والے کو شک کی عینک سے دیکھ کر فوراً عدالت کے کٹہرے میں کھڑا کرنا ان کے بائیں ہاتھ کا کمال ہوتا ہے حالانکہ سچائی زیادہ دیر تک چھپ نہیں سکتی کبھی نہ کبھی زندگی میں آئینہ بن کر آپ کے سامنے کھڑی ہو ہی جاتی ہے۔" ان کے لہجے میں کوئی گہرا تجربہ بول رہا تھا۔ شرزمہ نے ان کی بات پر کوئی تبصرہ نہیں کیا۔ وہ اب اس سے اسٹڈی کے

متعلق پوچھ رہے تھے۔

"تو کیا میں یہ سمجھوں کہ آج کی یہ گفتگو، آپ کے اور میرے درمیان ہی رہے گی ناں؟" وہ جانے کے لیے کھڑی ہوئی تو پروفیسر صاحب کی آخری بات نے اسے حیران کیا۔

"کیا آپ کو یہ کہنے کی ضرورت تھی؟" شرزمہ کی بات نے پروفیسر صاحب کو لاجواب کیا۔ وہ کافی دیر تک مسکرا کر اسے دیکھتے رہے۔

"آپ کے بارے میں ایک اندازہ تو میرا غلط ثابت ہوا۔" شرزمہ نے سوالیہ نظروں سے انہیں دیکھا۔

"میرا خیال تھا کہ آپ کی ہر سوچ، ہر احساس اور ہر جذبے پر شاید ہانیہ نام کی ایک چیک پوسٹ ہے۔ جس سے گزر کر ہی آپ کی زندگی کے سارے مرحلے شروع اور ختم ہوتے ہیں۔" ان کی بات پر شرزمہ کھل کر مسکرائی۔ اس نے ان کی اس بات پر کوئی تبصرہ نہیں کیا اور کمرے سے نکل گئی۔

☆☆☆

سورج نے چہرے سے رات کا نقاب الٹ دیا۔ اب آسمان پر چمکنے والا چاند معدوم ہو گیا تھا۔ روشنی نے جیسے ہی زمین کا احاطہ کیا زمین پر ہلچل شروع ہو گئی۔ ارجمند ولا میں بھی زندگی کے آثار نظر آنے لگے۔

"تم رات اپنے کمرے میں نہیں سوئی ہو۔" الماس بیگم بادامی رنگ کے بریزے چکن کے سوٹ میں بالکل تیار اپنے کالج کے لیے نکل رہی تھیں جب انہوں نے ٹی وی لاؤنج کے صوفے پر سر جھاڑ منہ پھاڑ لیٹی نویرہ کو دیکھا۔ رات جب وہ اپنے کمرے میں سونے کے لیے جا رہی تھیں تب بھی نویرہ اسی انداز میں آڑی ترچھی لیٹی ہوئی تھی۔ انہیں پہلی دفعہ احساس ہوا کہ اس کے انداز کچھ عجیب سے ہیں۔ ورنہ وہ اپنی بے چین طبیعت کی وجہ سے زیادہ دیر تک کسی ایک جگہ ٹک کر نہیں بیٹھ سکتی تھی۔

"کیوں، یہاں لیٹنا منع ہے کیا؟" اس کی آنکھوں میں عجیب سا تاثر نمودار ہوا۔ اس سے بھی زیادہ سرعت سے الماس بیگم کے اندر اشتعال کی ایک لہر ابھری لیکن انہوں نے مصلحتاً تحمل کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑا۔ انہیں نہ جانے کیوں نویرہ کو ایسے رنجیدہ اور افسردہ لیٹے دیکھنا اچھا نہیں لگا۔

"تمہاری طبیعت ٹھیک ہے؟" کچھ بھی تھا وہ ان کی اولاد تھی۔ اس لیے فکرمند ہونا ایک فطری امر تھا۔

"ہاں ٹھیک ہوں۔" اس نے بیزاری سے جواب دے کر کشن اپنے چہرے پر رکھا۔ جو اس بات کا اشارہ تھا کہ وہ مزید بات کرنا نہیں چاہ رہی۔

"یونیورسٹی نہیں جانا کیا؟" الماس بیگم کے دل میں بہت سے چھوٹے بڑے وسوسے پانی کے بلبلوں کی طرح بنے۔

"نہیں۔" اس نے کشن کے اندر سے ہی جواب دیا۔

"کیوں؟" وہ اب بالکل اس کے سر پر آن کھڑی ہوئیں۔

"سمسٹر ختم ہوا ہے ابھی اور کلاسز نیکسٹ ویک سے شروع ہوں گی۔" اس نے بھی خلافِ عادت بڑے تحمل سے جواب دیا۔ جسے سننے کے بعد تو الماس بیگم کو یقین ہو گیا کہ وہ واقعی ٹھیک نہیں ہے کیونکہ اس طرح کے سوال جواب سے تو وہ فوراً ہی بھڑک اٹھتی تھی۔ ان کے اور نویرہ کے تعلقات ایک دوسرے سے کبھی بھی خوشگوار نہیں تھے لیکن دونوں پھر بھی ایک دوسرے کے آنکھ کے اشاروں کو بھی سمجھتی تھیں۔ الماس بیگم شروع سے اپنی درمیان والی بیٹی عبیرہ کے زیادہ قریب تھیں۔ جو عادتاً، مزاجاً اور فطرتاً بالکل الماس بیگم کا پرتو تھی۔

"روبی، نویرہ کے لیے ناشتا بنوا دو، میٹھا ملائی والا پراٹھا اور چائے۔" الماس بیگم کے نئے حکم پر صوفے پر لیٹی نویرہ نے بے چینی سے پہلو بدلا۔ اسے اس وقت تنہائی کے علاوہ کسی چیز کی طلب نہیں تھی۔ الماس





بیگم کچھ دیر وہیں کھڑی اس کے ردِعمل کا انتظار کرتی رہیں لیکن نویرہ نے بھی شاید آج خاموش رہ کر اپنی ماں کو حیران کرنے کی قسم کھا رکھی تھی۔ وہ کچھ منٹ انتظار کے بعد اکتا کر کالج کے لیے نکل پڑیں۔

"روبی خالہ مجھے کوئی ناشتا نہیں کرنا، پلیز اب سوال، جواب کر کے مجھے تنگ مت کیجیے گا۔" باہر گاڑی کے اسٹارٹ ہونے کی آواز سنتے ہی نویرہ نے کشن منہ سے ہٹایا اور کچن کے دروازے میں حیران کھڑی روبی خالہ کو بیزاری سے کہا اور دوبارہ کشن منہ پر رکھ لیا۔ وہ کندھے اچکا کر رہ گئیں۔

"سنو پوتی لڑکی!" شامی بڑی تیزی سے لاؤنج کی سیڑھیاں اتر کر نیچے آیا۔ "میرے ساتھ فیض آباد تک چلو گی، ارسلان آ رہا ہے اسے وہاں سے پک کرنا ہے۔" شامی کی فرمائش پر نویرہ نے اپنے دل میں مچلتے جذبات کو تھپکی دے کر سلایا۔

"شامی بھائی میرے سر میں درد ہے، آپ پلیز ڈرائیور کو ساتھ لے جائیں۔" اس نے صاف انکار کیا۔

"ڈرائیور تو الماس ممانی کو کالج چھوڑنے گیا ہے۔" انہوں نے کھوجتی نگاہوں سے اس کا چہرہ جانچا۔ "ویسے تمہیں ہوا کیا ہے؟ کوئی میڈیسن لی؟"

"ویسے ہی طبیعت بیزار سی ہو رہی ہے۔" اس نے سستی سے جواب دیا۔

"آ رہا ہے ارسلان، آ کر ساری طبیعت کی بیزاری دور کر دے گا۔" شامی نے اسے چھیڑا۔ اسے معلوم تھا کہ دونوں کی نوک جھونک خوب چلتی تھی۔

"مجھے کسی کے آنے یا جانے سے کوئی فرق نہیں پڑتا، وہ جس مقصد کے لیے آ رہا ہے اسے خوشدلی سے پورا کرنے دیں۔" وہ اس قدر تلخی سے بولی کہ اپنی جگہ کھڑا شامی ہکا بکا رہ گیا۔ وہ سامنے لیٹی نویرہ کو یوں بے یقینی سے دیکھ رہا تھا جیسے کوئی بھوت دیکھ لیا ہو۔

☆☆☆

## میرا پاکستان

میری عزت میری آن ہے پاکستان
میرا دل اور میری جان ہے پاکستان

جس میں میرا بنیادی کردار رہا
اس افسانے کا عنوان ہے پاکستان

آج میں اس کے دم سے ہوں جو کچھ بھی ہوں
میری شہرت میری شان ہے پاکستان

اس کے نام سے سر اونچا کرتی ہوں میں
مجھ کو فخر ہے میرا مان ہے پاکستان

جس میں پھول محبت کے کھلتے ہیں سدا
ایسا پیارا نخلستان ہے پاکستان

تمثیلہ آزاد فضا میں ہوں جو میں
ہم پر قائد کا احسان ہے پاکستان

شاعرہ: تمثیلہ لطیف...... جودھالہ

ایک تو چودھویں کی سحر انگیز رات اور اوپر سے بھید بھری خاموشی میں بجنے والا ستار، شرزمہ خود کو باہر نکلنے سے نہیں روک پائی، ننگے پاؤں وہ ٹیرس کا دروازہ کھول کر باہر آئی ٹھنڈی ہوا کے دلفریب جھونکے نے اس کا استقبال کیا۔ فضا میں ایک خوبصورت غزل کی دُھن نے سماں باندھ رکھا تھا۔

وشتِ تنہائی میں اے جانِ جہاں لرزاں ہیں
تیری آواز کے سائے، تیرے ہونٹوں کے سراب

گہرے سرمئی رنگ کے آسمان پر ٹمٹماتے ستاروں کے درمیان مغرور سا چاند اپنی پوری آب و تاب کے ساتھ انگڑائیاں لے رہا تھا۔ اس کی چاندنی سفید پریوں کی طرح زمین پر اترتی محسوس ہو رہی تھی۔ نیچے لان میں پروفیسر صاحب کرسی پر اس طرح بیٹھے تھے کہ ان کی ٹانگیں بے تکلفی سے سامنے رکھی کرسی پر تھیں۔ ستار ان کی گود میں تھا اور اس کے

تاروں کو بڑی مہارت کے ساتھ چھوتی انگلیاں فضا میں گویا کوئی جادوئی سامنتر گھول رہی تھیں۔

دشتِ تنہائی میں دوری کے خس و خاک تلے
کھل رہے ہیں تیرے پہلو کے سمن اور گلاب

وہ نہ جانے کس دُھن میں سیڑھیاں اتر آئی۔ اس کے قدم آہستہ آہستہ لان کی طرف بڑھ رہے تھے۔ چاند کے گرد ہالے میں موجود اداسی نے اچانک ہی رقص شروع کر دیا۔ فضا میں عجیب سا سحر طاری ہوگیا تھا وہ خاموشی سے ان کے بالکل سامنے آ کر بیٹھ گئی اور دونوں پاؤں بھی لاشعوری طور پر اس نے کرسی پر رکھ لیے تھے۔ پروفیسر صاحب کو آنکھیں بند کیے اچانک ہی کسی کی موجودگی کا احساس ہوا۔ ستار پر چلتی ان کی انگلیاں تھم گئیں، یوں لگا جیسے ہر چیز ساکت ہوگئی ہو۔

''سنائیں ناں، رک کیوں گئے؟'' شرزمہ کی آواز پر انہیں دھچکا ہی تو لگا۔ انہوں نے ناگواری سے اپنے سامنے بیٹھی شرزمہ کو دیکھا جو نہ جانے کب رات کے اس پہر اوپر والے پورشن سے لان میں آگئی تھی۔ اپنے تخلیے میں اس کی موجودگی ان کو اچھی نہیں لگی۔

''آپ اس وقت نیچے کیوں آگئیں؟'' ان کے لہجے میں کوفت بھری جھنجلاہٹ تھی۔

''اس خوب صورت دھن کو سنتے ہوئے مجھے پتا ہی نہیں چلا۔'' اس کے معصومیت بھرے انداز پر انہوں نے ستار ایک سائڈ پر رکھا اور کھڑے ہوگئے۔

''آپ اوپر جائیں، یہ مناسب نہیں لگتا کہ رات کے اس پہر ہم لوگ اکٹھے یہاں بیٹھیں، ہم صبح بات کریں گے۔'' ان کے روکھے انداز پر شرزمہ ہکا بکا رہ گئی۔ بے عزتی کے گہرے احساس کی وجہ سے اس کی بھوری آنکھیں پانیوں سے بھر گئیں۔ چاند کی روشنی میں وہ اجلی لڑکی پروفیسر صاحب کے کئی زخموں کے ٹانکے ادھیڑنے کا باعث بنی تھی۔ وہ بے عزتی کے گہرے احساس کے ساتھ تیزی سے اٹھی اور برق رفتاری سے سیڑھیاں چڑھتی اوپر چلی گئی۔ آنکھیں آنسوؤں سے لبریز اور دل ایک بے نام سے دکھ کے حصار میں آگیا۔ رات کی خاموشی اور سناٹے میں ستار کے تاروں میں پروفیسر صاحب کے پتا نہیں کون کون سے دکھ بین کرتے رہے۔ صبح چار بجے کے قریب اس کی آنکھ لگی اور سات بجے وہ اٹھی تو آنکھیں رتجگے کی عکاسی کر رہی تھیں اور سر بہت بھاری سا تھا۔ بہت بے دلی سے وہ کیمپس جانے کے لیے تیار ہوئی۔ وہ بیزاری سے پوائنٹ کے اسٹاپ کی طرف جا رہی تھی جب اسے ایک گاڑی بالکل اپنے پاس رکتی ہوئی محسوس ہوئی۔

''ہم یونیورسٹی جا رہے ہیں اگر مناسب سمجھیں تو ہمارے ساتھ ہی چلیں۔'' پروفیسر صاحب کی گاڑی میں ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا اسود بڑی گہری نگاہوں سے اسے دیکھ رہا تھا۔ شرزمہ نے چونک کر دونوں کو دیکھا۔ ذہن کے پردے پر رات کا منظر پوری قوت سے بیدار ہوا۔ غصے کی ایک لہر اسے اپنے پورے وجود میں پھیلتی محسوس ہوئی۔

''سوری، میں اسے مناسب نہیں سمجھتی۔'' اس نے اپنی چھوٹی سی تیکھی ناک چڑھا کر سپاٹ لہجے میں کہا اور آگے بڑھ گئی۔

''ہائیں...... انہیں کیا ہوا؟'' اسود اس کے ردعمل پر ہکا بکا اسے دیکھتا رہ گیا جس کی پشت پر لمبے بالوں کی چوٹی کسی ناگن کی طرح لہرا رہی تھی۔ اس کی برابر والی سیٹ پر بالکل فریش بیٹھے پروفیسر صاحب زیرِلب مسکرائے انہیں اندازہ تھا کہ یہ کس چیز کا شدید ردعمل ہے۔

وہ یونیورسٹی پہنچی تو سامنے ہی اداس اور رنجیدہ سی نورے کو دیکھ کر اس نے سکون کی سانس لی۔

''تھینکس گاڈ، اگر تم آج بھی نہ آتیں تو میں نے سوچ رکھا تھا کہ گھر جا کر تمہیں شوٹ کر کے آؤں گی۔'' اس نے نورے کے پاس سیڑھیوں پر بیٹھتے ہی اپنے غصے کا اظہار کیا۔ جبکہ اپنے ہاتھ میں پکڑے پیپل کے پتے کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے زمین پر پھینکتی نورے کے چہرے پر ایک تلخ سی مسکراہٹ ٹھہر گئی۔

''کاش کہ تم مجھے شوٹ کر ہی دو تو اچھا ہے سب سے جان چھوٹ جائے گی۔'' اس کی بات پر شرزمہ ٹھٹکی اور غور سے اسے دیکھا جو حد درجہ ذہنی پراگندگی کا شکار لگ رہی تھی۔

''اوئے خیر ہے ناں، یہ تم اٹھارویں صدی کی ہیروئن کی طرح غم کا اشتہار کیوں بنی ہوئی ہو؟'' شرزمہ نے ہلکے پھلکے انداز میں سوال کیا تو وہ خاموش رہی اور کچھ توقف کے بعد بولی۔

''میرے جیسے لوگ صرف غم کا اشتہار ہی بن سکتے ہیں۔''

''پھر تم کیوں نہیں اس غم سے نکلنے کی کوشش کرتیں۔'' شرزمہ نے اسے سمجھایا۔

''کاش میں بھی جیا آپی کی طرح بہادر ہوتی۔'' اس نے ایک لمبی آہ بھر کر ہاتھ میں پکڑا پتا زمین پر پھینک دیا۔ وہ اس کھیل سے اکتا گئی تھی۔

''انہوں نے کیا، کیا تھا؟'' شرزمہ نے تجسس سے پوچھا۔

''محبت۔'' نورے نے اپنا چہرہ گود میں چھپا لیا۔ وہ آج کیمپس آنا نہیں چاہتی تھی لیکن پھر بھی آگئی تھی۔

''کس سے؟'' شرزمہ نے عجلت بھرے انداز میں دریافت کیا۔ اس سے پہلے کہ نورے کوئی جواب دیتی۔ فائنل ائیر کی ایک اسٹوڈنٹ ان کے پاس آن رکی۔

''ایکسکیوزمی، آپ میں سے شرزمہ کون ہیں؟'' اس کے سوال پر وہ دونوں ہی چونکیں۔

''جی میں ہوں، خیریت؟'' شرزمہ نے فوراً ہی جواب دیا۔

''آپ کو پروفیسر آفاق صاحب اپنے آفس



میں بلا رہے ہیں، میں اپنی اسائنمنٹ جمع کروانے گئی تھی تو انہوں نے آپ کا نام بتا کر کہا تھا کہ آپ کو بھیجوں، آپ کی کلاس میٹس نے بتایا کہ آپ یہاں ہیں۔'' اس نے بہت شائستگی سے وضاحت دی۔

''شرزمہ کو......؟'' نورے نے چونک کر شرزمہ کا سپاٹ چہرہ دیکھا جس کے اعصاب تن سے گئے تھے۔

''اکس، اوکے، میں چلی جاؤں گی، تھینکس۔'' شرزمہ نے اس لڑکی کو صاف ٹرخایا۔

''یہ پروفیسر آفاق نے تمہیں کیوں بلایا ہے؟'' نورے نے اس لڑکی کے جاتے ہی اس سے حیرانی سے دریافت کیا۔

''دفع کرو، پھر کبھی مل لوں گی، چلو اٹھو یہاں سے، کوئی اور دعوت نامہ نہ آجائے۔'' وہ بے پروائی سے کہہ کر اٹھ کھڑی ہوئی۔ اس کے موڈ سے نورے کو اندازہ ہوا کہ وہ وہاں نہیں جائے گی۔

''لیکن شرزمہ، وہ ہمارے استاد ہیں، بے شک ہمیں ابھی نہیں پڑھاتے لیکن تمہیں ان کی بات سننی چاہیے۔'' نورے نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔

''زیادہ اماں نہ بنو، جب میرا دل کرے گا تو مل آؤں گی۔'' اس کے شانِ بے نیازی سے جواب دینے پر نورے ایک دفعہ پھر حیران ہوگئی۔

''تمہارا میرے پیچھے دماغ تو خراب نہیں ہوگیا کیا؟'' اسے واقعی اس کے پُراسرار سے رویے کی سمجھ نہیں آرہی تھی۔

''ہاں ہوگیا ہے۔'' وہ چڑی۔ ''اگر اسی طرح سوال جواب کرتی رہو گی تو تمہارا بھی ہو جائے گا۔ اٹھو، مجھے ناشتا کرنا ہے۔'' اس نے عجیب ڈھٹائی والا انداز اختیار کیا۔

''کیوں، گھر میں کیا کھانے پینے کی ہڑتال چل رہی ہے۔'' نورے کو اس کی حرکتیں کوفت میں مبتلا کر گئیں۔ ''بندہ کم از کم ناشتا تو اپنے گھر سے کر کے آتا ہے۔''

''آج کل کے اینکرز کی طرح بے تکا بول بول کر میرا سر نہ کھاؤ۔'' وہ چل پڑی تھی نویرہ نے اس کی پیروی کی۔ ''ایک تو تمہارے ان پروفیسر صاحب کے ستار نے ساری رات سونے نہیں دیا۔ عین لان میں میرے کمرے کی کھڑکی کے نیچے بیٹھ کر پتا نہیں کون کون سے راگ اپنے ستار پر بجاتے رہے، قسم سے ابھی تک سر پھٹ رہا ہے۔'' شرزمہ غصے سے اصل بات اگل ہی گئی۔

''پروفیسر صاحب کو ستار بجانا آتا ہے۔'' نویرہ حیرت اور جوش سے ذرا اونچا ہی بول گئی۔

''کیوں، تم نے ان سے ستار سیکھنے کی کلاسز لینی ہیں کیا؟'' شرزمہ کے لہجے میں طنز کی آمیزش تھی۔ جبکہ نویرہ کو اس کی بات پر صدمہ ہوا۔

''کتنی بدذوق ہو تم، لوگ کسی کی لائیو پرفارمنس کو سننے کے لیے ترستے ہیں اور ادھر دیکھو، چراغ تلے اندھیرا۔''

''تم اپنی چونچ بند ہی رکھو، ابھی کچھ دیر پہلے تو ملکۂ غم بنی بیٹھی تھیں، اب دیکھو کیسے زبان چل رہی ہے۔'' شرزمہ کے طنزیہ انداز پر وہ استہزائیہ انداز میں ہنسی۔

''یہ کتابیں، رسالے، یونیورسٹی، کلاسز سب کچھ مجھے کچھ دیر کے لیے ہی سہی لیکن بہت سی چیزوں کو بھلانے میں مدد دے دیتے ہیں لیکن آج تو لگتا ہے کہ تم بھی ان سب کے ساتھ مل کر میرے زخموں پر نمک پاشی کرنے بیٹھ گئی ہو۔'' وہ کینٹین کے پاس آکر رکی۔ شرزمہ نے اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔

''اُف لگتا ہے کہ ساری ہی عوام گھروں سے بھوکی اٹھ کر آ گئی ہے، دیکھو ذرا پہلی کلاس ہی بنک کر کے اسٹوڈنٹس کیسے یہاں ڈیرا ڈالے بیٹھے ہیں۔'' شرزمہ کو رش دیکھ کر کوفت ہوئی۔

''ہماری عوام کا سب سے بڑا مسئلہ ہی روٹی ہے۔'' نویرہ نے بھی تلخ لہجے میں کہا اور بیزاری سے چاروں طرف دیکھنے لگی۔ شرزمہ اتنے رش میں بھی کچھ نہ کچھ کھانے کو لے ہی آئی۔

''ہاں اب بتاؤ کہ تمہارے ساتھ مسئلہ کیا ہے؟ یہ چہرے کے سارے بلب فیوز کیوں ہیں؟'' شرزمہ نے چاول چھولے کھاتے ہوئے ہلکا پھلکا انداز اپنایا۔

''جیسے ہماری عوام کا آج کل سب سے بڑا مسئلہ لوڈشیڈنگ ہے۔ اسی طرح میرے جیسے جذباتی لوگوں کے بھی زیادہ تر مسئلے، مسائل محبت کی برقی توانائی سے ہی وابستہ ہوتے ہیں۔ جب تک دل کی طرف جانے والی لائنوں کی وائرنگ ٹھیک رہے مسئلہ ٹھیک رہتا ہے۔ جیسے ہی اس میں کوئی گڑبڑ ہوتی ہے تو جسم و جاں کا رشتہ برقرار رکھنے والی خواہش کا فیوز اڑ جاتا ہے۔ محبت کے نظام کا بریک ڈاؤن... ہوتے ہی زندگی میں بس تیرگی اور مایوسی کا ہی احساس باقی رہ جاتا ہے۔'' اس کے فلسفیانہ انداز پر شرزمہ اتنی حیران ہوئی کہ چمچ منہ میں لے جانا بھول کر تعجب سے اسے دیکھنے لگی جو خود بھی ایک کونے پر نظریں جمائے بیٹھی تھی۔

☆☆☆

''ہنی ہم لوگ کہیں اور گھر نہیں لے سکتے؟'' اس دن کیمپس سے آتے ہی اس کی عجیب سی خواہش سن کر ہانیہ حیران رہ گئیں۔ وہ ایپرن باندھے خلافِ معمول کچن میں کچھ مصروف دکھائی دے رہی تھیں حالانکہ انہیں کچن کے کاموں سے سخت الرجی تھی۔

''خیریت ڈارلنگ، کیا ہوا؟'' ہنی نے میکرونیز کا پیکٹ شیلف پر رکھ کر اس کا بیزار چہرہ دیکھا۔

''بھئی عجیب گھر ہے یہ، نہ بندہ سکون سے سانس لے سکتا ہے، نہ گھوم پھر سکتا ہے اور نہ سو سکتا ہے۔'' اس نے بیگ اور فائل سائڈ میز پر رکھی اور ٹانگیں پھیلا لیں۔ جبکہ ہنی اپنا کام چھوڑ کر اس کے پاس آن کھڑی ہوئیں۔

''تو اس میں کیا مسئلہ ہے، کس نے منع کیا؟'' وہ اب کھوجتی نگاہ سے اس کا چہرہ پڑھنے کی کوشش کر رہی تھیں۔ وہ چہرہ جو انہیں سب سے زیادہ پیارا تھا۔

''منع تو کسی نے نہیں کیا، یہ جو نیچے دو دو باڈی گارڈز گھوم رہے ہیں۔ مجھے ان سے کوفت ہوتی ہے۔'' اس کا اشارہ سمجھ کر ہنی کھلکھلا کر ہنس پڑیں۔

''وہ بیچارے تمہیں کیا کہتے ہیں؟''

''آپ بھی ناں ہنی عجیب خاتون ہیں، ابھی کچھ دن پہلے مجھے مردوں کے بارے میں اپنی خوفناک قسم کی تھیوریاں پڑھا رہی تھیں اور اب کچھ ہی دن کے بعد وہ آپ کو بیچارے لگنے لگے ہیں۔'' شرزمہ کو ٹھیک ٹھاک غصہ آ گیا۔

''لو میں نے ان دونوں کا نام تھوڑی لیا تھا، میں تو جنرل بات کر رہی تھی۔'' وہ صاف مکر گئیں۔

''اُف ہنی۔'' شرزمہ نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔ ''کیا چیز ہیں آپ، پل میں تولہ، پل میں ماشہ۔''

''بس میری جان، مجھے تھوڑی سی غلط فہمی ہو گئی تھی لیکن اب ایسی کوئی بات نہیں تم آرام سے گھومو، پھرو، کوئی مسئلہ نہیں۔'' وہ بے پروائی سے گویا ہوئیں۔

''دھینکس، مجھے کوئی ضرورت نہیں ایسے وژے کی، جو کبھی مسترد کر دیا جائے تو کبھی اس پر قبولیت کی مہر لگا دی جائے۔'' شرزمہ ناگواری سے کہہ کر اپنے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

''یہ شیری پاکستان آکر کچھ تیز نہیں ہو گئی، پہلے تو چپ چاپ ہر بات مان لیتی تھی لیکن اب اس نے مجھ سے بڑی مزاحمت دکھانا شروع کر دی ہے۔'' ہانیہ نے گرم پانی میں میکرونیز ڈالتے ہوئے غوری طور پر سوچا۔

''یہ ہنی بھی پاکستان آکر کچھ عجیب ہی ہو گئی ہیں۔'' شرزمہ نے اپنے کمرے میں آتے ہوئے سوچا۔ ''اور میں اس سے بھی زیادہ عجیب۔'' ایک اور سوچ نے اس کے ذہن کا احاطہ کیا۔ ''میں نے بھی آج بدتمیزی کی انتہا کر دی۔'' اسے کیمپس میں کی گئی اپنی حرکت یاد آئی تو اب افسوس ہونے لگا۔ وہ پروفیسر صاحب کے بلانے پر اُن کے آفس نہیں گئی بلکہ ڈھٹائی سے اُدھر ہی گھومتی رہی۔ اب اسے اپنی حرکت کا احساس ہوا تو ساتھ ہی دل میں شرمندگی کے کئی پودے لہلہانے لگے۔

''میں سوچ رہی ہوں شیری کہ مجھے اب اپنی زندگی کے بارے میں کچھ سنجیدہ ہو کر سوچنا چاہیے۔'' ہنی چکن میکرونیز اور کیچپ کی بوتل ٹرے میں رکھے اندر داخل ہوئیں۔

''کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے۔'' شرزمہ کے منہ سے بے ساختہ نکلا۔ وہ حیرانی سے ہنی کو دیکھنے لگی جو اسے بھی کھانے کا اشارہ کر رہی تھیں۔

''نہیں ہنی، آج کیمپس میں نویرہ کے ساتھ کینٹین میں ہی بہت کچھ کھا لیا تھا۔'' اس نے نفی میں سر ہلاتے ہوئے وضاحت کی۔

''یہ تم اپنی نویرہ کو کسی دن بلاؤ ناں گھر، صبح شام اس کی باتیں کرتی ہو اور ایک دفعہ بھی مجھ سے نہیں ملوایا۔'' ہنی نے پلیٹ میں ڈھیر سارا کیچپ انڈیلا۔

''ہاں بلاؤں گی کسی دن۔'' اس نے اثبات میں سر ہلایا۔ ''ویسے بائی داوے آپ نے اپنے بارے میں سنجیدہ ہو کر کب سے سوچنا شروع کیا۔'' شرزمہ کو اچانک یاد آیا۔

''بس سوچ تو میں تب سے رہی ہوں، جب سے پاکستان آئی ہوں۔'' انہوں نے بے پروائی سے کہا۔ ''لیکن ذرا سنجیدگی سے اب سوچنے لگی ہوں جب سے مجھ پر پروفیسر صاحب نے زور ڈالا ہے۔'' ہنی کی بات پر وہ زبردست انداز سے چونکی۔

''ان کا اپنے بارے میں کیا خیال ہے آخر کب تک وہ اس لڑکی کی بے وفائی کا سوگ مناتے رہیں گے۔'' شرزمہ نے الماری سے اپنا سوٹ نکالتے

ہوئے کہا۔

''یار سچ پوچھو تو وہ اس موضوع پر بات کرنا ہی پسند نہیں کرتے، اس لیے میں نے بھی دوبارہ اصرار نہیں کیا۔'' شرزمہ کو ان سے اس قدر عقلمندی کی توقع نہیں تھی اس لیے حیران ہوئی۔

''اچھا کیا جو نہیں پوچھا، ہمیں کیا ضرورت ہے۔'' شرزمہ کو پہننے کے لیے ایک سوٹ مل ہی گیا۔

''یہ تم کیوں اداس اداس سی ہو، خیریت ہے ناں؟'' انہوں نے فکرمندی سے پوچھا۔

''ہوں...... اداس تو ہوں۔'' وہ فوراً متفق ہوئی۔ ''ویسے ہنی کتنا اچھا ہوتا کہ ہم اپنے بارسلونا میں ہی ہوتے، میں قسم سے اسپین کو بہت مس کرتی ہوں۔'' شرزمہ نے ان کے پاس بیٹھتے ہوئے ایک اور عجیب سی بات کی۔

''یہ آج تمہیں ہوا کیا ہے۔ ایک دم سے ہی بات کرتے کرتے کوئی اور موضوع چھیڑ دیتی ہو۔'' ہنی نے تعجب سے اس کا اداس چہرہ دیکھا۔

''پتا نہیں کیوں ہنی کل سے مجھے اپنا وہاں والا گھر، ماما، پاپا، وہاں کے فرینڈز اور کالج وغیرہ بہت یاد آرہے ہیں۔'' شرزمہ زبردستی مسکرائی۔

''میرا تو مکمل ارادہ ہے کہ تمہاری شادی کر کے میں خود بارسلونا واپس چلی جاؤں گی۔'' ہنی کی بات پر اسے کرنٹ لگا۔

''یہ کیا بات ہوئی، ابھی آپ اپنے بارے میں سوچ رہی تھیں اب ایک دم میری شادی کہاں سے درمیان میں آگئی۔'' اسے ہنی کی بات بالکل اچھی نہیں لگی۔

''بے وقوف تمہاری شادی کر کے ہی تو کچھ اپنے بارے میں سوچوں گی کہ مجھے کیا کرنا ہے۔'' ہنی نے اسے چھیڑا۔

''جی نہیں، آپ مجھ سے بڑی ہیں، پہلے اپنے بارے میں کچھ سوچیں، مجھے ابھی بہت سارا پڑھنا ہے۔'' شرزمہ نے صاف انکار کیا تو وہ ہنس دیں۔

''تمہاری موجودگی میں میرا تو کچھ نہیں ہو سکتا۔ اب تمہیں کیا میں جہیز میں لے کر ادھر ادھر پھروں گی۔'' ہنی کی مذاق میں کہی ہوئی بات اسے تیر کی طرح لگی۔

''میرا کوئی مسئلہ نہیں، میں یونیورسٹی کے ہاسٹل میں رہ لوں گی۔'' اس کا لہجہ بھیگ سا گیا۔

''جس دن میں مر جاؤں تو، اس دن بے شک تم ہاسٹلوں میں رہ لینا، میری زندگی میں تو ایسا بالکل ممکن نہیں۔'' ہنی نہ جانے کیوں سنجیدہ سی ہو گئیں۔ شرزمہ نے تڑپ کر ان کی طرف دیکھا۔

''کیسی باتیں کرتی ہیں ہنی، مریں آپ کے دشمن۔'' اس نے فوراً اٹھ کر بانہیں ان کے گلے میں ڈالیں اور چٹاچٹ پیار کرنے لگی۔

''جتنا مرضی مسکا لگا لو لیکن میں نے اب سوچ لیا ہے کہ تمہیں بس اپنے گھر بار کا کرنا ہے۔'' ہنی نہ جانے دل میں کیا ٹھان کر بیٹھ گئی تھیں۔ شرزمہ نے بھی ایک کان سے سن کر دوسرے کان سے اڑا دیا۔ پتا تھا کہ وہ زیادہ دیر تک کسی چیز کو اپنے دماغ پر حاوی نہیں کرتیں۔ اسے یقین تھا کہ صبح تک وہ اس بات کو بھول بھال جائیں گی۔

☆☆☆

''آج اوپر بڑی رونقیں لگی ہیں خیر ہے؟'' الماس بیگم نے رومیصہ کو دیکھتے ہی طنزاً پوچھا۔ آج روی کافی مصروف تھیں۔

''ہاں آپی، آج ارسلان کو دیکھنے آرہے ہیں کچھ لوگ۔'' انہوں نے نویرہ کو ٹی وی میں مصروف دیکھ کر ذرا دھیمے لہجے میں کہا لیکن نویرہ کی تو آج کل حساسیت عروج پر تھی۔

''بھابی تو پسند کر آئی ہیں لڑکی۔'' رومیصہ نے ذرا دھیمے انداز میں مزید بتایا۔

''ہونہہ ہماری بلا سے۔'' انہوں نے سلگ کر کہا جس کے ہر انداز سے لاتعلقی نمایاں تھی۔

''آپی، وہ بڑی اماں کہہ رہی تھیں کہ جب مہمان آجائیں تو آپ کچھ دیر کے لیے اوپر آجائیے گا، مہمانوں کو آپ سے ملوانا ہے۔'' رومیصہ نے کچھ جھجک کر کہا۔

''کیوں؟'' وہ زہرخند لہجے میں بولیں۔ ''میں کوئی فالتو ہوں جسے عین وقت پر صرف کارروائی پوری کرنے کے لیے بلایا جارہا ہے۔''

''آپی مجھے تو اماں نے کہا تھا کہ آپ سے کہہ دوں، میں کیا کہہ سکتی ہوں۔'' روی خالہ نے بے چارگی سے اپنی صفائی دی۔

''تم بھی آرام اور سکون سے بیٹھ جاؤ، کوئی ضرورت نہیں بھاگ بھاگ کر خدمتیں کرنے کی، نوکرانی نہیں ہو تم اس گھر کی، ہزار دفعہ دن میں تمہیں یاد دلانا پڑتا ہے۔'' ان کا نخوت زدہ لہجہ پورے کمرے میں گونجا اور اندر آتے ہوئے ارجمند خاتون نے بھی اچھی طرح سن لیا۔

''السلام علیکم!'' اپنی ساس کو پیچھے دیکھ کر الماس خاتون کی پیشانی پر ان گنت لکیریں ابھر آئیں اور غنیمت رہی کہ انہوں نے مزید کچھ نہیں کہا۔

''بہو، مجھے تم سے کچھ مشورہ کرنا تھا۔'' ارجمند خاتون نے اندر آتے ہی بغیر کوئی تمہید باندھے کہا جبکہ الماس بیگم کے اعصاب تناؤ کا شکار ہوئے۔

''جی فرمائیے، کیسے یاد آگئی میری؟'' الماس بیگم کا لفظ لفظ زہر میں ڈوبا ہوا تھا۔

''بھئی گھر کی بڑی بہو ہو تم، کیسے بھول سکتے ہیں تمہیں۔'' انہوں نے دانستہ ہلکا پھلکا انداز اپنایا۔ جبکہ الماس بیگم کو بھی شاید ان کے سارے ہی انداز ازبر تھے۔ اس لیے ان کے چہرے پر پھیلی ہوئی طنزیہ مسکراہٹ اور گہری ہوئی۔

''آج ارسلان کو دیکھنے کچھ لوگ آرہے ہیں۔ تم بھی اس موقع پر موجود رہنا، آخر کو بڑی بہو ہو اس گھر کی۔'' انہوں نے بہت سنبھل کر محتاط لفظوں کا انتخاب کیا لیکن شاید انہیں بھول گیا تھا کہ الماس بیگم کو اگلے بندے کے سر ہونے کے لیے کسی خاص وجہ کی ضرورت نہیں ہوتی۔

''بڑی جلدی آپ کو خیال آگیا کہ میں اس گھر کی بڑی بہو ہوں۔'' انہوں نے ایک، ایک لفظ چبا کر ادا کیا۔

''مجھے ہمیشہ یاد رہتا ہے، اس میں بھولنے والی کون سی بات ہے۔'' ارجمند خاتون بھی کون سا کسی سے کم تھیں۔

''ہاں تبھی گھر کے ہر اچھے رشتے کے لیے آپ کو میری بیٹیوں کے نام یاد نہیں رہتے۔ مجھ سے تو چلو کوئی کدورت سہی۔ یہ نویرہ تو بڑی لاڈلی تھی آپ کی۔'' ان کے لبوں پر بڑی تمسخرانہ سی مسکراہٹ نمودار ہوئی۔ نویرہ کے ساتھ رومیصہ کو بھی جھٹکا لگا اور اتنے دوٹوک انداز میں بات سننے کی ارجمند خاتون کو بھی کہاں توقع تھی تبھی وہ گڑبڑا سی گئیں۔

''میں نے کب کہا کہ نویرہ میری لاڈلی نہیں۔'' انہوں نے بوکھلا کر نویرہ کو دیکھا جو بڑے ہی عجیب انداز میں اپنی دادو کا چہرہ دیکھ رہی تھی۔ زندگی میں پہلی دفعہ اسے اپنی ماں کی بات بری نہیں لگی۔

''دیکھو الماس، احمر، ارسلان دونوں عطیہ کے بیٹے ہیں جس طرح عبیرہ اور نویرہ تمہاری بیٹیاں ہیں۔ ہر ماں باپ کو اپنے بچوں کے لیے اپنی خواہش کے مطابق فیصلہ کرنے کا اختیار ہوتا ہے۔'' انہوں نے بڑے تحمل بھرے انداز میں گفتگو کو آگے بڑھایا۔ ''میری تو اس میں کوئی مرضی نہیں۔'' انہوں نے اپنی پوزیشن کلیئر کرنے کی کوشش کی۔

''رہنے دیں اماں۔'' انہوں نے بیزاری سے ناک سے مکھی اڑائی۔ ''جب حرا کے معاملے میں آپ اپنی مرضی چلا سکتی ہیں تو نویرہ میں کون سے کانٹے لگے ہوئے تھے۔'' ان کی آنکھوں سے شعلے

نکلے۔ گفتگو اتنے براہِ راست انداز سے شروع ہو جائے گی اس کا کسی کو بھی گمان نہیں تھا۔ نویرہ اور رومیصہ دونوں کے چہرے کی ہوائیاں اڑیں۔ جبکہ ارجمند خاتون خود ہکا بکا تھیں کہ الماس، نویرہ کی موجودگی میں کیسے اتنے کھلے ڈلے انداز میں اس موضوع پر بات کر سکتی ہیں۔

نویرہ کو ابھی تک اپنی سماعتوں پر یقین نہیں آرہا تھا کہ ماما اس کی خاطر دادو کے سامنے ڈٹ سکتی ہیں۔ دوسری جانب الماس بیگم نے بھی کوئی کچی گولیاں نہیں کھیلیں تھیں انہوں نے محض نویرہ کے دل میں آئی اپنی طرف سے بدگمانی کو دور کرنے کے لیے عین ٹائم پر یہ کھیل کھیلا تھا۔ نویرہ نے سخت تاسف بھرے انداز میں اپنی دادو کو دیکھا اور احتجاجاً کمرے سے نکل گئی۔

''دیکھو بہو۔'' ارجمند خاتون نے سنجیدگی سے کہا۔

''میں نویرہ کے لیے عطیہ سے بالکل کہہ سکتی تھی لیکن میں نے محض اس لیے نہیں کہا کہ تمہارے مزاج کا کوئی پتا نہیں کہ انکار کر دو اور میں اپنی بات کہہ کر گنوا بیٹھوں۔'' انہوں نے صاف گوئی سے کہا۔

''خیر اب تو یہ آپ محض گونگلوؤں سے مٹی جھاڑ رہی ہیں۔'' الماس بیگم تلملا کر بولیں اُن کی اس بات پر ارجمند خاتون کو بھی غصہ آیا۔

''بہو، گونگلوؤں سے مٹی میں نہیں، تم جھاڑ رہی ہو۔ جب تم جیا اور شانی کے رشتے کے لیے سارا خاندان اکٹھا کر سکتی تھیں تو نویرہ بھی تو تمہاری ہی بیٹی تھی۔ اصل مسئلہ تو یہ ہے کہ تمہاری ابھی پہلے رشتے والی ہی خفت ختم نہیں ہوئی تھی اس لیے تم دوسری دفعہ کیسے کہتیں۔'' ان کی بات پر وہ چاروں شانے بری طرح سے چت ہوئیں۔ جبکہ ارجمند خاتون کے لبوں پر دل جلاتی مسکراہٹ ٹھہر گئی۔

''مجھے کیا ضرورت پڑی ہے کہ میں اپنی خفت مٹاتی پھروں، جیا کے انداز تو کسبھی کے سامنے

تھے۔ وہ اس رشتے کے لیے مشکل مانی تھی [illegible] بات بھی آپ سب کو ہی پتا تھی لیکن نویرہ کو تو ابراہیم [illegible] دن دیہاڑے سہانے خواب دکھاتا رہا ہے۔ محض مجھے نیچا دکھانے کے لیے۔'' وہ آگ بگولہ ہوئیں۔

''اے لو الماس یہ تم نے دنیا سے نرالی بات کر دی، عطیہ نے اپنے بچوں کی ایسی تربیت نہیں کی کہ وہ گھر کی لڑکیوں کو خراب کرتے پھریں۔'' ارجمند خاتون نے خود کو سنبھالتے ہوئے کہا اور پھر انہوں نے لاؤنج میں داخل ہوتے ہوئے ابراہیم صاحب کو دیکھ لیا تھا۔

''اگر عطیہ نے اپنے بچوں کی ایسی تربیت نہیں کی۔ تو کیا میں نے اپنی بیٹیوں کو دوسروں کے لڑکے تاڑنے کے ڈپلومے کروا رکھے ہیں؟'' انہوں نے سنگ گراں کی بات قطع کی۔

''کیا ہو گیا ہے بھئی!'' ابراہیم صاحب کو اندر داخل ہوتے ہی ماحول کی سنگینی کا احساس ہوا۔ الماس بیگم کے تو پیروں سے لگی اور سر پر بجھی۔

''دماغ خراب ہو گیا ہے اس گھر کے سب لوگوں کا، خدا خوفی تو نام کی نہیں رہی، قبر میں ٹانگیں ہیں اور ان سب کے ڈرامے ہی ختم نہیں ہوتے۔'' الماس بیگم کے اشتعال میں اضافہ ہوا۔ ان کے چہرے پر تلخی اور لہجے میں اس قدر تنفر تھا کہ ایک لمحے کو تو ارجمند خاتون کے ساتھ ساتھ ابراہیم صاحب کو بھی سانپ سونگھ گیا۔

''میری بیٹیوں کے ساتھ اللہ جانے کون سا بیر باندھ رکھا ہے سارے جہان نے، چلو ماں تو زہر لگتی ہے لیکن بچیوں کے ساتھ تو خون کا رشتہ ہے ناں۔'' انہوں نے جتلاتی ہوئی نگاہ اپنے میاں پر ڈالی اور پاؤں پٹختی ہوئی کمرے سے نکل گئیں۔ ارجمند خاتون کو اپنی پوزیشن بہت آکورڈ سی محسوس ہوئی۔ الماس بیگم آج بھی انہیں ناکوں چنے چبوانے کی بھرپور صلاحیت رکھتی تھیں۔



''کوئی ضرورت نہیں ہے تم دونوں کو اوپر جانے کی، غضب خدا کا بڑھیا کی اس عمر میں بھی چالاکیاں ختم نہیں ہوتیں۔'' ڈائننگ روم میں جاتے ہی ان کی سانس پھول سی گئی اور آنکھوں سے شرارے نکلنے لگے۔ سامنے ہی عبیرہ اور نویرہ بیٹھیں تھیں۔

''آپ کو ضرورت کیا تھی دادو کے منہ لگنے کی، سارے فساد کی جڑ ہی وہ ہیں۔'' نویرہ نے اُن کے پاس بیٹھتے ہوئے انتہائی غیر متوقع بات کی۔ ایک لمحے کو تو الماس بیگم کو اپنی سماعتوں پر شک ہوا جبکہ سلاد کے لیے کھیرے کاٹتی عبیرہ نے بھی سخت حیرت سے اپنی بہن کا چہرہ دیکھا۔ جو ہمیشہ اوپر والوں کی طرفداری کے لیے ان کے سامنے تن کر کھڑی ہو جاتی تھی۔

''یہی چیز میں تمہیں ساری زندگی سمجھانے کی کوشش کرتی رہی لیکن تم نے ہمیشہ ماں کو غلط اور اپنی چچی اور دادی کو درست سمجھا۔ دیکھ لیا ناں آج اپنی آنکھوں سے۔'' الماس بیگم نے اپنے اشتعال پر قابو پا کر زرا دھیمے لہجے میں جو بولنا شروع کیا تو پھر اگلے دو گھنٹے تک بولتی ہی گئیں۔

☆☆☆

''زندگی میں گلے شکوے، ناراضیاں سب بجا سہی لیکن اپنے پیاروں کو ایک دفعہ تو ضرور صفائی کا موقع دینا چاہیے۔'' اس دن وہ چمپا کے پھولوں کی مہک کو محسوس کرتے ہوئے بلّی کو پیار کر رہی تھی جب پروفیسر صاحب نے اسے اچانک پکارا۔ شرزمہ کے ملیح چہرے پر شرمندگی کی دھنک بکھری۔

''آئی ایم سوری۔'' اس نے بہت آہستگی سے کہا تو وہ مسکرا دیے۔

''آپ سوری کیوں کر رہی ہیں، معذرت تو مجھے کرنی چاہیے، آپ اس دن مجھ سے خفا جو ہو گئی تھیں۔'' متانت بھرے انداز میں انہوں نے اپنے سامنے کھڑی لڑکی کو توصیفی نگاہوں سے دیکھا جو سفید

چوڑی دار پاجامے کے ساتھ بے بی پنک کلر کی لمبی قمیص پہنے ہوئے تھی جبکہ اس کے بال آج چوٹی میں گندھے ہوئے تھے۔

''انکچولی، اس سے اگلے دن میں نے بھی تو بدتمیزی کی انتہا کر دی اور آپ کے بلانے پر نہیں گئی۔'' اس نے اپنی بڑی بڑی بھوری آنکھیں اٹھا کر دیکھا تو پروفیسر صاحب کے دل کی دنیا میں ایک طوفان سا برپا ہو گیا۔ انہوں نے سر جھٹک کر خود پر قابو پایا۔

''چلیں آپ میرے ساتھ اندر چلیں، میں آپ کو کافی بنا کر پلاتا ہوں اس کے بعد آپ کی فرمائش پر ستار پر دھنیں سنائی جائیں گی۔'' انہوں نے فوراً ہی کھڑے کھڑے پروگرام مرتب کیا۔

''نو، نو اٹس او کے!'' شرزمہ نے بوکھلا کر نفی میں سر ہلایا۔ اسے معلوم تھا کہ وہ صرف اور صرف اس کی ناراضی دور کرنے کے لیے ایسا کہہ رہے ہیں۔

''شرزمہ مجھے بہت اچھا لگے گا۔ یقین کریں پورے پانچ سال، سات ماہ اور آٹھ دن کے بعد میں کسی کو اس کی فرمائش پر کچھ سناؤں گا۔'' ان کے ٹھہرے ہوئے لہجے اور بولتی نگاہوں میں کچھ تھا کہ شرزمہ خود کو روک نہیں پائی۔

''آئی ایم سوری اس دن میں کچھ آپ سے زیادہ ہی روڈ ہو گیا۔'' وہ پندرہ منٹ بعد کافی کا مگ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے بولے۔ دونوں ٹی وی لاؤنج میں تھے سامنے فضلو کی اماں پالک کے پتوں میں ابھی اپنے کام میں مگن تھیں۔

''ایک تو وہ وقت بہت نامناسب سا تھا، اسودیا ہانیہ میں سے کوئی اٹھ کر آجاتا تو آپ کی پوزیشن عجیب ہو جاتی اور میں اپنے سے وابستہ رشتوں کی عزت کے معاملے میں بہت حساس ہوں۔'' انہوں نے مزید صفائی دی تو شرزمہ پر شرمندگی کا بھرپور حملہ ہوا۔

''اٹس او کے سر، مجھے خود بھی بعد میں احساس ہو گیا تھا کہ میرا رویّہ بہت بچکانہ تھا۔'' شرزمہ نے سر

جھکا کر اعتراف کیا۔

”اوں ہوں۔“ انہوں نے ٹوکا۔ ”غلطیاں انسانی فطرت کا حصہ ہیں اور ان کا اعتراف آپ کی شخصیت اور آپ کے عمدہ کردار کی عکاسی کرتا ہے۔ بشرطیکہ آپ اسے سدھارنے کا جذبہ رکھتے ہوں۔“ ان کے متانت بھرے انداز پر شرزمہ متاثر ہوئی۔

”لیکن آپ اس رات اتنا زیادہ رُوڈ کیوں ہوئے تھے؟“ اس نے حیرت سے پوچھا۔

”اس دن میرے تلخ ہو جانے کی ایک وجہ اور بھی تھی۔“ اپنے بالوں میں انگلیوں سے کنگھی کرتے ہوئے انہوں نے غور سے دیکھا۔ کچھ توقف کے بعد وہ گویا ہوئے۔

”مجھے ایک لمحے کو لگا جیسے اجالا میرے سامنے آ گئی ہو۔“

”اجالا؟“ شرزمہ چونکی۔ اس نے نگاہ اٹھا کر اپنے سامنے کافی کے مگ کی سطح پر انگلی پھیرتے شخص کو دیکھا جس کے ہر انداز سے شکستگی نمایاں تھی۔

”وہ بالکل آپ کے جیسی تھی۔ معصوم، کم گو، ذہین اور خوب صورت، اس کی آنکھوں کا رنگ بھی آپ کی آنکھوں کی طرح گہرا بھورا تھا۔“ شرزمہ نے ان کی بات پر انہیں بے یقینی سے دیکھا۔

”اسے بھی بارشوں، رنگوں، خوشبوؤں، تتلیوں اور جگنوؤں سے عشق تھا۔ اسے بھی دنیا کے سارے ہی لوگ سادہ اور دل کے سچے لگتے تھے۔ وہ دنیا کے مکر و فریب سے دور اپنی جنت بنانا چاہتی تھی۔ اس نے میرے سنگ رہنے والے اگلے کئی سالوں کی پلاننگ کر لی تھی۔ میرے گھر کے گیٹ پر لگی الجنت کی تختی اسی نے آویزاں کی تھی۔“ وہ بولتے بولتے رکے تو شرزمہ کی سانسیں کہیں حلق میں ہی اٹک گئیں۔

”لیکن وہ بہت جلد باز، بے صبری اور جذباتی تھی۔“ انہوں نے مزید کہا۔ دکھ اور اداسی ان کے انگ انگ سے عیاں تھی۔

”اسے مجھ سے محبت ہوئی تو اس نے اگلے ہی دن اسے اظہار کا پیراہن دے کر مجھے حیران کر دیا۔ میری زندگی میں سارے گلابی اور کاسنی زاویے اسی کے دم سے تھے۔ میں کلاس میں لیکچر دیتے ہوئے اگر ایک پل کو اس کی بھوری آنکھوں میں جھانک لیتا تو سارے لفظ میرے ذہن سے بھک کر کے اُڑ جاتے۔ وہ ان لمحوں میں اپنے گلابی ہونٹوں میں بال پوائنٹ دبائے سارے جہاں کی شرارت اپنی آنکھوں میں سمو کر میری طرف دیکھتی تو مجھے لگتا جیسے زمین گردش کرنا بھول گئی ہے۔“ کسی خوب صورت یاد نے ان کے چہرے پر بڑے انوکھے سے رنگ بکھیرے۔

”اس کا کہنا تھا کہ ہمیں کہیں دور جگنوؤں کے دیس میں اپنا گھر بنانا چاہیے۔ جہاں تتلیاں ہوا کے خوشبودار جھونکوں کے ساتھ رقص کرتی ہوں۔ جہاں محبتوں کی دھوپ اور چاہتوں کے سارے موسم ہوں۔ وہ خوابوں میں رہنے والی لڑکی بھی اچانک ہی ایک دن خواب ہو گئی۔“ بڑے دلگرفتہ انداز میں انہوں نے شرزمہ کو دیکھا جو یہ ساری داستان سانس روکے سن رہی تھی۔

”اسود کے علاوہ اگر میں نے کبھی کسی سے یہ بات شیئر کی ہے تو وہ آپ ہیں۔ میں نے اپنی زندگی کا یہ باب بالکل ہی بند کر دیا ہے۔“ انہوں نے آہستگی سے ادھوری داستان سنائی۔

”کہاں گئی وہ؟“ شرزمہ کے حلق سے لفظ بمشکل نکلے۔

”وہ مجھے چھوڑ کر انجان سفروں پر نکل گئی۔“ انہوں نے اپنے ہاتھوں کی انگلیوں سے اپنی آنکھوں کو دباتے ہوئے رنجیدہ لہجے میں کہا۔

”کیا مطلب......؟ اس نے آپ کو چھوڑ دیا کیا؟“ شرزمہ ابھی تک بے یقینی کی کیفیت میں تھی۔

”ہاں“ انہوں نے اپنا سر یوں جھکایا جیسے کوئی





مجرم اعترافِ جرم کے بعد جھکاتا ہے۔ وہ آنکھیں بھینچ کر یوں بیٹھے تھے جیسے اپنے سینے میں مچلتی سسکیوں کو دبا رہے ہوں۔

”جس دن اس کی یاد میرا دامن پکڑ لیتی ہے تو میں وہ سارے کام کرنے لگتا ہوں، جو اسے اچھے لگتے تھے۔ اسے ستار پسند تھا۔ میں کئی کئی گھنٹوں اس کی پسندیدہ غزلیں گنگناتا ہوں۔ اسے مزاروں پر دیوانہ وار رقص کرتے قلندر بھاتے تھے، میں سارا سارا دن مختلف مزاروں کی خاک چھانتا ہوں۔ اسے پرندے اچھے لگتے تھے۔ میں باجرہ اپنی مٹھیوں میں بھر کر لان میں اچھال دیتا ہوں اور پھر اس کی یاد کے پرندوں کو اڑتے دیکھتا ہوں۔ یہ جو لاؤنج میں پیانو پڑا ہے یہ ہم دونوں مل کر اس کی سالگرہ والے دن ڈھونڈ کر لائے تھے۔“ وہ آنکھیں بند کیے کسی اور ہی جہاں میں پہنچے ہوئے تھے۔

”لیکن وہ آپ کو چھوڑ کر کیوں چلی گئی؟“ شرزمہ کو اس ان دیکھی لڑکی پر بے تحاشا غصہ آیا۔

”جلد باز اور عجلت پسند تھی ناں......اس لیے۔“ پروفیسر صاحب نے آنکھیں کھولیں تو اُن میں وحشت کے رنگ اتنے نمایاں تھے کہ شرزمہ کو اپنی ریڑھ کی ہڈی میں سنسناہٹ سی محسوس ہوئی۔

”یہ جو جلد باز، جذباتی اور عجلت پسند لوگ ہوتے ہیں ناں، ان کے ساتھ رہنے والے لوگوں کے حصے میں اکثر دھوپ کے موسم ہی آتے ہیں۔ یہ اپنے بے صبرے پن سے کئی دفعہ خود چھاؤں کے موسم گنوا بیٹھتے ہیں اور پھر ساری زندگی اس کا ذمے دار کبھی خود کو تو کبھی دوسروں کو ٹھہراتے ہیں۔“ وہ بولے تو اُن کے لہجے میں صدیوں کی تھکن تھی۔

”ہاں ٹھیک کہتے ہیں آپ۔“ شرزمہ فوراً ہی ان سے متفق ہوئی۔ اسے اب اس کمرے میں پڑے ستار اور پیانو سے نہ جانے کیوں الجھن سی محسوس ہو رہی تھی۔ اس کا دل کر رہا تھا کہ وہ ان دونوں چیزوں کو کہیں دور پھینک آئے۔

☆☆☆

”مائی گاڈ نویرہ، یہ تم نے کیا کیا۔“ شرزمہ سخت حیرت سے نویرہ کو دیکھ رہی تھی جو کلاس لینے کے بعد اب کینٹین سے مسالا لگی مولی خرید کر لے آئی تھی اور اسے کھاتے ہوئے بڑے مزے سے اسے کل کا واقعہ سنا رہی تھی۔

”تم نے ارسلان کے متوقع سسرالیوں کو بھگا دیا، یا ئی گاڈ۔“ شرزمہ سخت بے یقینی سے اسے دیکھ رہی تھی جس نے بڑے مزے سے چٹخارہ لیا۔

”ہاں ناں، میرے تو تن بدن میں آگ لگی ہوئی تھی۔“ اس نے مرچوں کی زیادتی سے سرخ ناک کو بازو کی پشت سے رگڑ دیا۔

”ماما تو ساری زندگی بول بال کر بری بنتی رہیں لیکن اس دفعہ تو پنگا انہوں نے نویرہ ابراہیم سے لیا تھا۔“ اس نے مولی کا ایک اور ٹکڑا منہ میں ڈالا۔ ”کھاؤ ناں بڑے مزے کی ہے۔“

”پیچھے ہی رکھو اس مرچوں کے طوفان کو۔“ شرزمہ لاشعوری طور پر ایسے پیچھے ہٹی جیسے وہ زبردستی اس کے منہ میں ڈال دے گی۔

”لیکن یہ تمہارے ذہن میں آیا کیسے؟“ شرزمہ کو ابھی تک یقین نہیں آ رہا تھا۔

”بیٹا جب دل و دماغ میں آگ لگی ہوئی ہو تو انتقام لینے والی حس خود بخود تیز ہو جاتی ہے۔“ اس نے اپنا فلسفہ بیان کیا۔

”جیسے ہی مجھے سارا معاملہ سمجھ میں آیا، میں تو بلی کی طرح اپنے شکار کی تاک میں لان میں جا کر بیٹھ گئی۔“ نویرہ نے بڑے فخریہ لہجے میں اپنا کارنامہ اب ذرا اور تفصیل سے سنایا۔

”پھر؟“ شرزمہ نے بے صبری سے پوچھا۔

”جیسے ہی ارسلان کے مہ ہونے والی سسرالی لوگ اندر داخل ہوئے، میں معصومیت کا اعلیٰ نمونہ بن

کران کے سر پر پہنچ گئی۔'' نویرہ نے ایک لمبا چسکا لیا۔

''جیسے ہی انہوں نے عطیہ آنٹی کا پوچھا تو میں نے اپنا ڈراما شروع کر دیا۔'' نویرہ کی زبان پر مرچوں نے اپنا رنگ دکھا دیا تھا وہ اب باقی ماندہ مولی ٹشو میں لپیٹ کر بیگ میں رکھ رہی تھی تاکہ تھوڑی سی طبیعت جب بحال ہو تو تب کھا سکے۔

''تم نے ان سے کہا کہ ارسلان کا تم سے نکاح ہو چکا ہے۔ جو گھر والوں کے اختلافات کی وجہ سے خطرے میں ہے اور عطیہ آنٹی محض تم لوگوں کو نیچا دکھانے کے لیے اپنے بیٹے کی دوسری جگہ بات پکی کرنا چاہتی ہیں۔'' شرزمہ نے ساری بات دہرائی۔

''ہاں اور میں نے مزید کہا، اس لیے آج جب آپ لوگ بات فائنل کرنے آ رہے ہیں تو میری ماما جو لڑکے کی تائی ہیں وہ احتجاجاً اس پروگرام میں شریک نہیں ہوں گی۔'' نویرہ نے قہقہہ لگا کر باقی ماندہ تفصیل پر روشنی ڈالی۔

''اس کے بعد تم نے ان سے کہا کہ تم اور ارسلان ایک دوسرے کو پسند کرتے ہو لیکن اپنے بڑوں کے اختلافات کی وجہ سے مجبور ہو۔'' شرزمہ کو اس کہانی کا ایک، ایک لفظ ازبر تھا۔ نویرہ نے اپنے نادیدہ کالر کھڑے کرتے ہوئے اسے داد طلب نگاہوں سے دیکھا۔

''جی جناب، اس لیے ان سب لوگوں کا مزاج کچھ اکھڑا اکھڑا رہا، ماما بھی اوپر نہیں گئیں، ان کو اندازہ ہو گیا کہ کچھ نہ کچھ گڑبڑ ہے جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ انہوں نے جواب دے دیا۔'' نویرہ اب اپنے ہاتھ پر ہاتھ مار کر کھلکھلا کر ہنس رہی تھی۔ شرزمہ نے تاسف بھری نگاہوں سے اسے دیکھا۔

''لیکن نویرہ، تم ایسا کب تک کرو گی؟'' شرزمہ نے الجھن بھرے انداز سے سوال کیا۔

''جب تک کر سکتی ہوں، تب تک تو ضرور کروں گی۔'' نویرہ کے جواب نے اسے سخت مایوس کیا۔

''یار تم ارسلان سے صاف صاف بات کر کے اس مسئلے کا حل کیوں نہیں نکالتیں۔''

''کیا حل نکالوں، جب عطیہ آنٹی اور دادو کی ہی مرضی نہیں۔'' نویرہ نے بے پروائی سے کندھے اچکائے۔

''کل تک تو تم کہتی تھیں کہ دادو بیچاری تمہارے حق میں ہیں لیکن عطیہ آنٹی کے سامنے ان کی نہیں چلتی۔'' شرزمہ نے اسے یاد دلایا۔

''یار میری بے وقوفی تھی، میں ساری زندگی ماما کو ہی غلط سمجھتی رہی اور مجھے تو اب پتا چلا ہے کہ محاذ تو دونوں ہی جانب کھلے ہوئے تھے۔'' نویرہ نے برا سا منہ بنایا۔

''مائی ڈیئر، اتنی جلدی اندازے نہیں لگاتے اور جیسی باتیں تم مجھے اپنی دادو کی بتاتی رہی ہو، مجھے لگتا تو نہیں ہے کہ وہ ایسی خاتون ہوں گی۔'' شرزمہ نے غیر جانبداری کا مظاہرہ کیا۔

''میں بھی یہی سمجھتی تھی۔'' نویرہ نے اپنے ہاتھ ٹشو سے صاف کرتے ہوئے کہا۔ ''لیکن مجھے اب سمجھ آئی کہ جب احمر بھائی حرا آپی کے لیے بالکل نہیں مانتے تھے تب تو دادو نے اپنی نواسی کے لیے سارے جہان سے اپنی منوالی تھی۔ میری دفعہ ان کی زبان کیوں نہیں کھلی۔'' وہ ان کی طرف سے اچھی خاصی بدگمان ہو چکی تھی۔

''ہیلو!'' اسود اچانک ہی پیچھے سے آ کر بولا تو وہ دونوں چونک گئیں۔

''شرزمہ یونیورسٹی کی ٹرانسپورٹ نے اچانک ہی ہڑتال کر دی ہے۔ کوئی پوائنٹ نہیں چلے گا۔'' اسود کی اطلاع پر وہ پریشان ہوئی جبکہ نویرہ اپنے سامنے سر اسود کو دیکھ کر خاصے مودبانہ انداز میں کھڑی ہو گئی تھی۔

''میں گھر جا رہا ہوں ہنی سے بات ہو گئی ہے، انہوں نے کہا ہے کہ آپ کو بھی لیتا آؤں۔'' اسود کی سنجیدگی پر اس کے پاس اثبات میں سر ہلانے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں تھا۔





''سر یہ ٹرانسپورٹ والوں کو کیا ہوا؟'' نویرہ نے معلومات میں اضافے کے لیے فوراً پوچھا۔

''شاید ان کا کسی الاؤنس وغیرہ کا ایشو ہے۔ وہ سب لوگ ایڈمن بلاک کے سامنے احتجاج کر رہے ہیں۔'' اسود نے مختصراً بتایا اور شرزمہ کی طرف سوالیہ نظروں سے دیکھا۔

''چلیں؟''

''جی۔'' شرزمہ نے فوراً ہی اختتامی کلمات سے نویرہ کو نوازا اور ساتھ ہی تنبیہی نظروں سے آنکھوں ہی آنکھوں میں سمجھانے کی کوشش کی کہ مزید گھر میں ارسلان کے حوالے سے کوئی ایشو کھڑا کرنے کی کوشش نہ کرے۔

''ہاں ہاں، پتا ہے مزید کچھ نہیں کرتی۔'' نویرہ نے ہنستے ہوئے اسے یقین دہانی کروائی۔ اسود اپنی گاڑی کی طرف بڑھ گیا تھا۔

''یار بندہ ہینڈسم اور اسمارٹ ہے، اگر ارسلان والا چکر نہ ہوتا تو ضرور ٹرائی مارتی۔'' نویرہ نے اس کے کان میں گھس کر شرارت سے سرگوشی کی۔

''ارسلان والے چکر پر مٹی ڈال کر میرا خیال ہے کہ تم اس کے بارے میں ہی سوچ لو۔ اچھا ہے دو شوخے مل جائیں گے۔'' شرزمہ نے جل کر کہا تو نویرہ کھلکھلا کر ہنس دی۔ جبکہ اس کے قہقہے کی آواز اتنی بلند تھی کہ کافی فاصلے پر چلتے اسود نے بھی مڑ کر دیکھ لیا۔ دونوں پر گھڑوں پانی پھر گیا۔

''آپ کی دوست کا والیوم کچھ ضرورت سے زیادہ اونچا نہیں۔'' گاڑی کو مین سڑک کی طرف لاتے ہوئے اسود نے ہلکے پھلکے انداز میں کہا۔

''وہ ایسی ہی ہے شروع سے، زندہ دل اور شوخ۔'' شرزمہ نے فوراً ہی صفائی دی۔

''ان کی بڑی بہن تو ایسی نہیں تھیں وہ تو بہت ریزرو، ڈیسنٹ اور دھیمے سے مزاج کی تھیں۔'' اسود کی بات پر وہ چونکی۔

''آپ اس کی بڑی بہن کو کچھ ضرورت سے زیادہ نہیں جانتے؟'' الجھا الجھا سا ایک سوال شرزمہ کے لبوں پر مچلا۔ اس کی بات پر اسود ہنسا۔

''ہاں، جو برائٹ اسٹوڈنٹس ہوں، وہ یاد رہ جاتے ہیں۔'' اس نے بے پروائی سے کہتے ہوئے گاڑی کی رفتار بڑھائی۔ ''آپ کا اس ناچیز کے بارے میں کیا خیال ہے؟''

''کس ناچیز کے بارے میں؟'' شرزمہ نے الجھ کر اس کا چہرہ دیکھا وہ بڑی پرشوق نگاہوں سے اسے دیکھ رہا تھا۔

''میرے بارے میں جناب!'' اسود کا لہجہ شریر و متبسم تھا۔

''میں کیا کہہ سکتی ہوں، میں کون سا آپ کو جانتی ہوں۔'' اس نے جل کر کہا تو اسود کا قہقہہ زبردست تھا۔

''بھئی آپ کے خیال میں، میں کس قسم کا بندہ ہوں، کچھ تو اندازہ ہوا ہوگا ناں؟'' اسود نہ جانے اس سے کیا پوچھنا چاہ رہا تھا۔ وہ الجھ سی گئی۔

''بھئی میں دوسروں کے بارے میں اندازے نہیں لگاتی، آپ جیسے بھی ہوں مجھے اس چیز سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔''

''اور اگر مستقبل میں اس چیز سے فرق پڑ سکتا ہو، تب آپ کیا کہیں گی؟'' اسود نے گاڑی تیسرے گیئر میں ڈالی۔

''مستقبل کس نے دیکھا ہے۔'' شرزمہ نے سادہ سے لہجے میں کہہ کر اپنی نگاہ باہر کے مناظر پر مرکوز کر لی۔

''ہو سکتا ہے کہ آپ بہت جلد دیکھ لیں۔'' اس کے ذومعنی انداز پر وہ بری طرح جھنجلائی۔

''جب آئے گا تب دیکھ لوں گی، ابھی مجھے وہ دکھائیں جو آپ دکھانا چاہ رہے ہیں۔'' اس کا انداز جتنا سنجیدہ تھا اسود کے حلق سے نکلنے والا قہقہہ اتنا ہی

بے ساختہ تھا۔ اسود کچھ کہتے کہتے رک سا گیا۔

☆☆☆

''دیکھو انعم، زندگی میں حادثے انسانوں کے ساتھ ہی ہوتے ہیں، تم نے کیا حالت بنا رکھی ہے اپنی۔'' شامی آج بڑی مشکلوں سے اسے کمرے سے نکال کر لے آیا تھا وہ کسی روٹھے ہوئے بچے کی طرح دونوں ٹانگیں کرسی پر رکھے بیٹھی تھی۔

''اچھی خاصی شکل صورت ہے تمہاری اور تم نے بیڑا غرق کر کے رکھ دیا ہے۔'' وہ آج اس کی ٹھیک ٹھاک کلاس لے رہا تھا۔ انعم نے اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔

''جب سے میں آیا ہوں تم ایک دن بھی اپنے کمرے سے نہیں نکلیں، کھانا سب کے ساتھ نہیں کھاتیں۔ پڑھائی کا سلسلہ بھی منقطع کر رکھا ہے۔ کیوں رومیصہ ممانی کو تنگ کرتی ہو۔'' شامی نے ناگواری سے اسے دیکھا جو اپنے ہاتھوں کے ناخن چبا رہی تھی۔

''یہ ہاتھ نکالو اپنے منہ سے۔'' شامی کے ذرا تیز انداز میں بولنے پر وہ خوفزدہ ہوئی۔

''کیا تماشا بنا رکھا ہے تم نے، تمہاری وجہ سے رومیصہ ممانی بیچاری نے ساری خوشیاں اپنے اوپر حرام کر رکھی ہیں اور تم کس چیز کی سزا دے رہی ہو انہیں؟'' شامی کے خفگی بھرے انداز پر انعم کا چہرہ خفت سے لال ہو گیا۔ اس نے شرمساری سے نگاہیں جھکا لیں اور اب لان کی گھاس کو دیکھنے لگی۔

''اٹھو، چلو میرے ساتھ!'' وہ ایک دم فیصلہ کن انداز میں کھڑا ہوا۔ انعم کے چہرے پر خوف کے سائے منڈلانے لگے۔

''کھا نہیں جاؤں گا تمہیں۔'' اس نے بازو سے پکڑ کر اسے بے تکلفی سے کھڑا کیا تو وہ دونوں ہتھیلیوں سے اپنا چہرہ ڈھک کر سسکنے لگی۔

''کچھ نہیں کہوں گا تمہیں، شاباش۔'' شامی نے نرمی سے اس کا بازو پکڑا تو وہ بدک کر ایک قدم پیچھے ہٹ گئی۔

''دیکھو انعم، اگر میری بات نہیں مانو گی تو میں بہت برے طریقے سے پیش آؤں گا تم سے۔'' شامی نے انگلی اٹھا کر اسے وارننگ دی تو وہ سہم گئی۔ اتنا تو اسے بھی اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ اس کے غصے سے تھوڑا سا خائف ہو کر بات ماننے پر مجبور ہو جاتی ہے۔

''اندر رومیصہ ممانی کو بتا دیں کہ میں انعم کو لے کر باہر جا رہا ہوں۔'' شامی نے پاس سے گزرتی ملازمہ کو کہا تو انعم کا چہرہ سپید پڑ گیا۔

''میں ماما کے بغیر نہیں جاؤں گی۔'' وہ خوفزدہ ہرنی کی طرح نگاہیں اٹھا کر اسے دیکھنے لگی۔ شامی کا دل ایک انجانی لے پر دھڑکا۔ اتنے میں رومیصہ ممانی پر باہر نکل آئیں۔

''ممانی، چلیں آپ اور انعم میرے ساتھ۔'' اس کی اس اچانک فرمائش پر وہ بوکھلا سی گئیں۔ ویسے بھی جب سے انہیں نویرہ نے بتایا تھا کہ شامی بھائی انعم کو زبردستی کمرے سے نکال کر باہر لان میں لے کر گئے ہیں تب سے ان کے دل کو پنکھے سے لگ گئے تھے۔

''کہاں جانا ہے شامی؟'' انہوں نے گھبراہٹ میں پوچھا۔ انعم بھی ڈر کے ان کا دوپٹا پکڑ کر کھڑی ہو گئی۔

''ممانی آپ کو مجھ پر اعتبار نہیں ہے کیا؟'' وہ دونوں بازو سینے پر باندھے اب انتہائی سنجیدگی سے بولا تو وہ ایک دم گڑبڑا سی گئیں۔

''بیٹا ایسی تو کوئی بات نہیں۔''

''پھر آپ دونوں چلیں میرے ساتھ۔'' اس نے دو ٹوک انداز میں کہا۔

''لیکن یہ انعم کے کپڑے تو تبدیل کروا لوں، تین دن سے ایک ہی جوڑا پہنے گھوم رہی ہے۔'' انہوں نے مزاحمت کی۔

''کوئی ضرورت نہیں ہے، ٹھیک ہے انعم کا حلیہ، آپ لوگ بس چلیں۔'' اپنی بات کہہ کر وہ رکا نہیں





اور پورچ میں کھڑی اپنی گاڑی کی طرف بڑھ گیا۔ دونوں ماں بیٹی بھی مرے مرے انداز میں اس کے پیچھے چلنے لگیں۔

تین گھنٹے کے بعد ان تینوں کی واپسی ہوئی تو رومیصہ خاصی مطمئن اور انعم بھی پُرسکون تھی۔ وہ ان دونوں کو ہی اپنے ایک سائیکاٹرسٹ دوست کے پاس لے کر گیا تھا۔ جس کے پہلے ہی سیشن سے دونوں ماں بیٹی کو کافی افاقہ ہوا تھا۔

''کہاں رہ گئی تھیں تم، مجھے چوکیدار نے بتایا کہ شامی کے ساتھ باہر گئی ہو۔'' گھر آتے ہی الماس بیگم ان کی کلاس لینے کو سامنے کھڑی تھیں۔ رومیصہ کا رنگ زرد ہوا۔ اپنی بڑی بہن کے غصے سے اُن کی جان جاتی تھی اور آج کل تو ویسے بھی اُن کا مزاج سوا نیزے پر رہتا تھا۔

''کیوں، میرے ساتھ جانا منع ہے کیا؟'' وہ ایک دم سے اندر آیا اور ان کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بے خوفی سے بولا۔ الماس بیگم کے غبارے سے ساری ہوا نکل گئی۔ وہ واحد بندہ تھا جس سے وہ کتراتی تھیں اور انہیں اندازہ نہیں تھا کہ وہ بھی انہی کے پیچھے ہی آ رہا ہوگا۔ ورنہ وہ یہ تفتیش کا سیشن بعد میں کر لیتیں۔

''میں نے یہ کب کہا؟'' انہوں نے نظریں چرا کر تحمل بھرے انداز میں کہا اور ساتھ ہی ریموٹ کنٹرول سے ٹی وی آن کیا۔

''میں رومیصہ ممانی اور انعم کو اپنے دوست سائیکاٹرسٹ کے پاس لے کر گیا تھا۔ یہ پتا نہیں کس بیکار خاتون سے انعم کا ٹریٹمنٹ کروا رہی تھیں جس کا کوئی نتیجہ ہی نہیں نکل رہا تھا۔'' اس کے نڈر انداز پر الماس بیگم کو اپنے اعصاب جھنجھناتے ہوئے محسوس ہوئے۔

''دو دن بعد پھر جانا ہے ان کے پاس، ہاں کل میں انعم کو بی اے کی کتابیں بھی لا کر دوں گا، اس کو میں خود پڑھاؤں گا، دیکھوں گا کہ کیسے نہیں

## حکمت اور معرفت کے انمول موتی

☆ ارشادِ رب العزت ہے: اے فرزندِ آدم، روزی کا غم نہ کھا، اس وقت تک جب تک میرا خزانہ بھرا ہوا ہے اور میرا خزانہ کبھی خالی نہیں ہوگا۔

☆ حق تعالیٰ شانہ کا ارشاد ہے ظالم بادشاہ اور امیر کبیر سے مت ڈر، جب تک میری سلطنت ہے اور وہ ہمیشہ کے لیے ہے۔

☆ اے فرزند آدم! میں نے سب چیزیں تیرے لیے بنائی ہیں اور تجھے اپنے لیے، پس تو اپنے آپ کو دوسروں کے دروازے پر رسوا مت کر۔

☆ اے میرے بندے! جس طرح میں تجھ سے کل کا عمل نہیں چاہتا، اسی طرح تو بھی مجھ سے کل کی روزی مت مانگ۔

☆ اے میرے بندے جب میں سات آسمان اور عرش وکرسی اور سات زمینوں کے پیدا کرنے سے عاجز نہیں ہوا، اسی طرح تیرے پیدا کرنے اور روزی دینے سے عاجز نہیں ہوں گا۔

☆ اے فرزندِ آدم! جس قدر میں نے تیری قسمت میں رکھ دیا ہے، اس پر راضی رہ اور نفس وشیطان کی خواہشوں سے دل کو مت بہلا۔

☆ اے ابنِ آدم! میں تیرا دوست ہوں تو بھی میرا دوست بنا رہ اور میری محبت اور عشق کے غم سے خالی نہ ہو۔

☆ اے ابنِ آدم! میرے غصے سے غافل مت ہو، جب تک تو پل صراط سے گزر کر بہشت میں داخل نہ ہو جائے۔

☆ اے ابنِ آدم! تو مجھ پر اپنے نفس کی مصلحت کے باعث غصہ ہوتا ہے اور اپنے نفس پر میری رضامندی کے لیے غصہ نہیں ہوتا۔

☆ اگر تو میری تقسیم پر راضی ہو جائے تو، تو اپنے آپ کو میرے عذاب سے چھڑا لے گا اور اگر تو اس پر راضی نہ ہوا تو نفس کو تجھ پر مقرر کر دوں گا تاکہ تیرا نفس جانوروں کی طرح تجھے جنگلوں میں دوڑاتا پھرے، مجھے قسم ہے اپنی عزت کی کہ تجھے کچھ حاصل نہ ہوگا مگر اسی قدر جو میں نے تیرے لیے مقرر کیا ہے۔

مرسلہ: عقیلہ حق، کراچی

پڑھتی۔'' اس کے پُراعتماد انداز پر انعم سے زیادہ سراسیمگی خود الماس بیگم کے چہرے پر عیاں ہوئی۔

''مجھے نہیں پتا، جو مرضی کرو۔'' زمیصہ کو اس کی باتیں اور پریکٹیکل اپروچ اچھی لگی تھی لیکن الماس آپی کے سامنے اس کی تائید کرنا اپنی شامت آپ لانے کے مترادف تھی اس لیے انہوں نے دانستہ خود کو بے پروا ظاہر کیا۔ شامی نے بھی وہاں کھڑے رہنا مناسب نہیں سمجھا وہ اوپر والے پورشن کی طرف بڑھ گیا۔ جبکہ الماس بیگم کے دماغ پر گویا اس کی باتوں کے ہتھوڑے برس رہے تھے۔

☆☆☆

آسمان پر صبح سے چھرنے والی آوارہ بدلی کے تعاقب میں آنے والے بادل ایک دوسرے کے پیچھے اٹھکیلیاں کرنے کے بعد اب پوری قوت سے برس رہے تھے۔ بوندوں کی روانی میں ایک تسلسل سا تھا۔ شرزمہ نے ان سرمئی بادلوں کو بڑی دلچسپی سے دیکھا۔ وہ فرنچ فرائز کی ایک بڑی پلیٹ اپنے سامنے رکھے ٹیرس پر بیٹھی بارش سے لطف اندوز ہو رہی تھی۔ ہانیہ صبح سے اسود کے ساتھ اپنے بوتیک کے لیے کچھ سامان خریدنے گئی تھیں۔

''ہیلو سر۔'' شرزمہ نے گیٹ کھول کر اندر آتے پروفیسر آفاق صاحب کو دیکھ کر بڑے جوش سے ہاتھ ہلایا۔ انہوں نے سر اٹھا کر دیکھا لیکن بارش میں اس قدر روانی تھی کہ ان کی آنکھوں کے آگے پانی کا ایک پردہ سا تن گیا۔

''سر موسم تبدیل ہو رہا ہے کہیں ٹھنڈ وغیرہ نہ لگ جائے۔'' اس کی زبان پھسلی اور اگلے ہی لمحے اس نے زبان دانتوں تلے داب لی۔ اتنے میں پانی میں بھیگے پروفیسر آفاق سیڑھیاں چڑھ کر اوپر آگئے۔

''جی اب بتائیں کہ آپ کیا کہہ رہی تھیں۔'' ان کا لہجہ پُروقار جبکہ آنکھوں میں ہلکی سی شوخی جھلک رہی تھی۔

''کچھ نہیں سر ایسے ہی مذاق میں کہا تھا۔'' اس نے بوکھلا کر صفائی دی تو وہ زیر لب مسکرادیے۔

''مجھے اچھا لگا تھا اس لیے پوچھ رہا ہوں۔''

''آپ چائے پئیں گے؟'' ان کی آنکھوں سے عیاں ہلکی سی شرارت اب شرزمہ کے ہاتھ پیر پھلا رہی تھی۔ اس لیے وہ بوکھلا کر کھڑی ہوگئی۔ بارش کا جلترنگ نے ایک خوب صورت سا سماں باندھ دیا تھا۔ وہ وہیں ٹیرس پر بیٹھ گئے۔

''بارش اور چائے کے ساتھ ایک اچھا دوست بھی ہو تو موسم کا مزہ دوبالا ہو جاتا ہے۔'' پروفیسر آفاق نے چائے کا کپ اٹھاتے ہوئے ہلکے پھلکے لہجے میں کہا تو وہ مسکرادی۔ عام سے موضوعات سے شروع ہونے والی ان کی گفتگو ایک اچھی خاصی طویل نشست پر مشتمل ہو گئی تھی۔

''اوہ مائی گاڈ، فاروق انکل۔'' پروفیسر آفاق سے بات کرتے کرتے وہ بڑے پُرجوش انداز میں کھڑی ہوئی۔ اس کی نگاہیں کسی مقناطیس کی طرح گیٹ پر جمی ہوئی تھیں جہاں پیلی ٹیکسی سے نکلتے فاروق انکل کو دیکھ کر ایک لمحے کو تو اسے اپنی بصارت پر دھوکا ہوا۔

''سر یہ انکل فاروق ہیں ناں؟'' پروفیسر آفاق نے اس کی نظروں کے تعاقب میں دیکھا تو کھل کر مسکرا اٹھے۔

''ارے یہ تو واقعی فاروق صاحب ہیں۔'' وہ بھی بے تابی سے کھڑے ہوئے۔

''اُف اٹس اے گریٹ سرپرائز، یہ بارش ہمیشہ مجھے کوئی نہ کوئی اچھی خبر ضرور دیتی ہے۔'' اس کے لہجے کی کھنک اس کی اندرونی خوشی کی عکاسی کر رہی تھی۔ وہ بڑے عجلت بھرے انداز میں سیڑھیاں اتر کر گیٹ کی طرف بھاگی۔ اس سے پہلے گیٹ کھولتی کوئی بڑی عجلت میں اندر داخل ہوا۔ بارش کی رم جھم میں وہ اگلے بندے کے ساتھ بری طرح ٹکرائی۔ جس نے اسے اپنی بانہوں کے گھیرے میں لے کر زمین پر



گرنے سے بہ مشکل بچایا۔

''کیا ہو گیا ہے بھئی، یہ آپ مجھے دیکھ کر اتنی جذباتی کیوں ہو رہی ہیں۔'' اسود نے اپنی گہری آنکھوں کے حصار میں اسے لیتے ہوئے ذومعنی انداز میں کہا۔ وہ تڑپ کر اس کے بازوؤں سے نکلی۔ اس کا دل دھک کر کے رہ گیا۔ بے ترتیب دھڑکنوں کے ساتھ اس بارش کی پھوار میں وہ ایک دوسرے کے بالکل سامنے کھڑے تھے۔ شرزمہ کا چہرہ سخت شرمندگی کے گہرے احساس سے سرخ ہو گیا۔ وہ شپٹا کر گیٹ کی طرف دیکھنے لگی جہاں ہانیہ فاروق انکل کو اندر لانے کے بجائے وہیں کھڑی بے تابی سے حال احوال دریافت کر رہی تھیں۔

''بھئی ہانیہ، فاروق صاحب کو اندر تو آنے دیں، کیوں بارش میں بھگو کر بیمار کریں گی۔'' پروفیسر آفاق پورچ میں کھڑے ذرا اونچی آواز میں بولے۔

''ان کو کس نے کہا تھا کہ ہمیں سرپرائز دینے کی غلطی کریں، اس غلطی کی سزا تو ملنی چاہیے ناں۔'' ہنی اب فاروق انکل کو لے اندر آ گئی تھیں۔ وہ بہت پُرجوش انداز میں بڑے جھینپے انداز میں کھڑی شرزمہ سے مل رہے تھے۔

''میری بیٹی نے مجھے مس کیا تھا ناں؟'' انہوں نے شرزمہ کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے شفقت بھرے انداز میں کہا۔

''جی انکل بہت۔'' وہ ان کے شانوں سے لگی اب اپنی بے ربط دھڑکنوں پر قابو پا چکی تھی۔

''اس لیے تو میں آ گیا۔'' وہ ان سب کے ساتھ ہی اندر آ گئے۔

''بھئی کم از کم مجھے تو بتا دیتے، میں ائیرپورٹ پر ڈرائیور کو بھیج دیتا۔'' پروفیسر آفاق کا چہرہ اپنے دوست کو دیکھ کر کھل اٹھا۔

''اگر تمہیں بھی بتا دیتا، تو یہ جو اتنے پیارے اور پُرجوش چہرے اور بے ساختہ محبت کا اظہار دیکھنے کو ملا ہے اس سے محروم ہو جاتا۔'' انہوں نے تولیے سے اپنے بال خشک کرتے ہوئے خوشگوار لہجے میں جواب دیا۔ اسود نے فضلو کے ساتھ کچن میں اپنی ذمے داری سنبھال لی تھی جبکہ ہانیہ وہیں جم کر بیٹھی ان سے بے تابی سے بارسلونا میں مقیم اپنے فیملی فرینڈز کے بارے میں پوچھ رہی تھیں۔ شرزمہ خاموشی سے سب کی گفتگو سن رہی تھی۔

''اُف یہ قرب قیامت کی نشانیاں نہیں تو کیا ہیں فاروق انکل۔'' اسود نے چائے اور بھاری بھرکم لوازمات کی ٹرے ان کے سامنے رکھتے ہوئے مصنوعی لہجے میں صدمے کا اظہار کیا۔

''کون سی نشانیاں برخوردار؟'' فاروق انکل کو اپنے دوست کا یہ خوش مزاج زندہ دل بھانجا بہت اچھا لگتا تھا۔

''یہی کہ دو، دو خواتین کی موجودگی میں ایک جوان جہان لڑکے کو کچن میں کام کرنا پڑ رہا ہے۔'' اس نے دہائی دی۔

''اچھا ہے ناں پریکٹس ہو جائے گی مستقبل میں تمہیں ہی سہولت ہوگی۔'' ہانیہ نے بڑی بے تکلفی سے نگٹس اپنی پلیٹ میں ڈالتے ہوئے اسے چھیڑا۔

''جی نہیں، میں اپنی ہونے والی بیوی کا پہلے ایک کوکنگ ٹیسٹ لوں گا۔'' اسود کی شرارت پر سبھی مسکرائے۔

''پھر ان شاء اللہ تم کنوارے ہی رہو گے۔'' ہانیہ کی برجستگی پر فاروق انکل نے بڑا جاندار سا قہقہہ لگایا جبکہ پروفیسر صاحب بس اپنے مخصوص متانت بھرے انداز میں مسکراتے رہے۔

''اچھی خاصی لیڈی ڈیانا سے ملتی آپ کی شکل ہے لیکن زبان اللہ جانے کس کالے حبشی کی اللہ نے آپ کو لگا دی ہے۔'' اسود جل کر بولا۔

''ہاں تو تم باتیں ہی اتنی بے تکی کرتے ہو۔ انٹرویو اور ٹیسٹ تو ایسے لو گے جیسے خود کسی فائیو اسٹار ہوٹل میں شیف لگے ہوئے ہو ناں۔'' ہانیہ نے اسے مزید چڑایا۔

''آپ ایسا کریں فاروق انکل ان خاتون کو تو آپ پہلی فرصت میں واپس اسپین لے جائیں، ان کا اور ہمارا گزارہ نہیں۔'' اسود خود بھی چائے میں بسکٹ ڈبو ڈبو کر کھانا شروع ہو گیا تھا۔

''کیوں، آپ دونوں کا کیا کوئی پرسنالٹی کلیش ہے؟'' فاروق انکل نے بھی شرارت کی۔

''بس یوں سمجھیں کہ ہر قسم کا ہی کلیش ہے، بس اب گزارہ نہیں۔'' اسود نے شرارتی انداز سے کہا۔

''اور شرزمہ کے بارے میں کیا خیال ہے؟'' فاروق انکل نے یونہی پوچھا۔

''وہ تو سیدھی سادی، بھلی مانس، اللہ میاں کی گائے ہیں، جس بھی کھونٹے پر باندھ دو، وہیں بندھی رہیں گی اور اُف تک نہیں کریں گی۔'' اس کی آنکھیں شرارت سے چمک اٹھیں جبکہ اپنے بارے میں یہ کمنٹس سن کر شرزمہ بلش ہوئی۔

''بس پھر یوں سمجھو کہ میں بھی شرزمہ کے لیے کوئی اچھا سا ''کھونٹا'' ہی ڈھونڈنے آیا ہوں۔'' فاروق انکل نے ایک سنجیدہ بات انتہائی غیر سنجیدہ انداز میں کی۔ کمرے میں موجود باقی چاروں افراد ہی بری طرح چونکے۔ بنی کے چہرے پر ایک گہری سوچ کا تاثر ابھرا۔ جبکہ پروفیسر صاحب نے اپنے دل کی اتھل پتھل ہوتی کیفیت کو بہ مشکل سنبھالا جبکہ اسود تو منہ کھولے بس سبھی کے چہرے پر پھیلے تاثرات کو کھوجتی نگاہوں سے دیکھ رہا تھا۔

☆☆☆

''یہ تم نے پرسوں آنے والے مہمانوں سے کیا کہا تھا؟'' ارسلان دھڑ دھڑ کرتا سیڑھیاں اتر کر بالکل اس کے سامنے آن کھڑا ہوا۔ کسی ڈرامے کی اسٹوری میں محو نویرہ نے چونک کر اسے دیکھا جس کے چہرے پر اس قدر رکھائی اور بیگانہ پن تھا کہ ایک لمحے کو نویرہ کو اپنا دل ہاتھوں سے نکلتا محسوس ہوا۔

''کیا مطلب ہے تمہارا؟'' اتنے دنوں بعد اس دشمنِ جاں کو دیکھ کر نویرہ کا دل بے ہنگم انداز میں دھڑکا۔

''میرا مطلب وہی ہے جو تم اچھی طرح سمجھ رہی ہو۔'' ارسلان نے اپنی آنکھیں اس کی آنکھوں میں گاڑ دیں۔

''مجھے کیا ضرورت پڑی ہے کہ میں کسی سے کچھ کہوں۔'' اس نے خود کو سنبھالتے ہوئے اپنی ازلی بے نیازی سے جواب دیا۔

''جھوٹ مت بولو۔'' اس کے چیخ کر بولنے پر نویرہ نے بے یقینی سے اسے دیکھا۔

''تمہارے سوا اس گھر میں ایسی فضول بات کوئی نہیں کر سکتا، انہوں نے صاف صاف انداز میں کہا ہے کہ اس گھر کی لڑکی نے انہیں ساری باتیں بتائی ہیں۔'' ارسلان کے اندر نہ جانے کون سا الاؤ بھڑک رہا تھا جبکہ اس کے یہ تیور نویرہ کے ہاتھ پیر پھلائے دے رہے تھے۔

''اس گھر میں صرف میں ہی ایک لڑکی تھوڑی ہوں، عمیرہ ہے، انعم ہے اور حرا آپی بھی تو ہیں۔'' اس نے خود کو کور کرنے کی ایک ناکام کوشش کی۔

''جسٹ شٹ اپ نویرہ!'' اس نے انگلی اٹھا کر اسے وارننگ دی۔ ''ایک لفظ بھی مت کہنا۔'' ارسلان کی آنکھوں سے شعلے نکل رہے تھے۔

''قصور تم لوگوں کا نہیں الماس آنٹی کا ہے جنہوں نے تمہاری تربیت کرتے ہوئے جھوٹ اور سچ کا فرق نہیں بتایا، تم لوگوں کے نزدیک ہر وہ بات جس سے اپنا فائدہ نکلے، وہ ٹھیک ہے۔ چاہے اس کے لیے ہزار جھوٹ ہی کیوں نہ بولنے پڑیں اور مجھے جھوٹ سے سخت نفرت ہے۔'' اس کے تلخ لہجے میں اس قدر تنفر تھا کہ نویرہ کی قوتِ گویائی سلب ہو کر رہ گئی۔ وہ پھٹی پھٹی نگاہوں سے اپنے سامنے کھڑے اس شخص کو دیکھتی رہ گئی جس سے اسے دنیا میں سب سے زیادہ محبت تھی۔

(باقی آئندہ)



**منی ناول**

# گمشدہ جنت کے

**صائمہ اکرم**



**چوتھا و آخری حصہ**

وہ تیزی سے بھاگتی ہوئی اپنے کمرے میں آئی اور تکیے میں منہ دے کر بے اختیار رونے لگی۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ ارسلان اس کے لیے اس قسم کے الفاظ استعمال کر سکتا ہے۔ وہ ساری دنیا سے اس بات کی توقع کر سکتی تھی لیکن ارسلان دنیا کا واحد شخص تھا جس سے اسے، اس بات کی توقع نہیں تھی لیکن آج اس نے نوریہ کو اسی کی نظروں میں گرا دیا تھا۔ اسے پتا ہی نہیں چلا کب اور کہاں وہ بدگمانی کی سیڑھیاں

چڑھتے ہوئے اتنی بلندی پر چلا گیا کہ اسے اپنی اور نوریہ کی محبت بھی نظر آنا بند ہوگئی۔

''کیا ہوا نوریہ ایسے کیوں رو رہی ہو، کیا ہوا ہے......؟'' رومی خالہ ابھی ابھی کمرے میں داخل ہوئی تھیں۔ نوریہ کو اس طرح روتے دیکھ کر ایک دم حواس باختہ ہوئیں۔

''کچھ نہیں خالہ، بس ایسے ہی......'' اس نے اپنے ہاتھ کی پشت سے بے دردی سے آنسو پونچھے۔ وہ اٹھ کر بیٹھ گئی۔

''پھر بھی بتاؤ ناں......؟'' انہیں سخت پریشانی ہوئی۔ وہ اب فکرمندی سے اس کا سرخ چہرہ دیکھ رہی تھیں۔

''بس خالہ ایسے ہی ارسلان سے تھوڑی تلخ کلامی ہوگئی تھی اس لیے......'' اس نے بات ادھوری چھوڑی۔ اتنا تو اسے بھی پتا تھا کہ وہ اصل بات کی حقیقت جانے بغیر اس کا پیچھا نہیں چھوڑیں گی۔

''کیا......کیا کہا ہے اس نے......؟'' انہوں نے جانچتی نگاہوں سے اپنی اس بھانجی کے چہرے کا جائزہ لیا۔ جو انہیں ہمیشہ سے بہت عزیز تھی۔

''کچھ نہیں......'' نوریہ نے انہیں ٹالنے کی کوشش کی۔

''تم اگر نہیں بتاؤ گی تو میں خود جا کر ارسلان سے پوچھ لوں گی......'' رومی خالہ کی دھمکی پر اس نے بوکھلا کر انہیں دیکھا۔ ان سے کچھ بعید بھی نہیں تھی ویسے بھی ان کی ارسلان سے خاصی بے تکلفی تھی۔

''ماما کے بارے میں نیگیٹو ریمارکس دے رہا تھا کہ انہوں نے ہماری تربیت اچھی نہیں کی اور وہ صرف اپنا ہی فائدہ سوچتی ہیں......'' نوریہ کی آنکھوں میں آنسو آگئے۔

''ہاں تو اس نے کچھ ایسا غلط بھی نہیں کہا......'' رومی خالہ کی بات نے نوریہ کو حیران کیا۔

''یہ آپ کہہ رہی ہیں خالہ......؟''

''ہاں، میں کہہ رہی ہوں، اس لیے کہ آپی نے اپنے فائدے کے لیے سب سے زیادہ مجھے استعمال کیا لیکن مجھے اس وقت سمجھ آئی جب ساری چیزیں میرے ہاتھ سے نکل چکی تھیں۔'' رومی خالہ آج پہلی دفعہ اس کے سامنے کھلی تھیں۔ نوریہ منہ کھولے ان کی طرف دیکھتی رہ گئی۔

''دیکھو ناں، تمہارے رضا چچا مجھ سے ہرگز شادی کے لیے آمادہ نہیں تھے لیکن آپی نے اس گھر میں اپنی پوزیشن مضبوط کرنے کے لیے مجھے استعمال کیا......'' رومی خالہ نے بیڈ کی پشت سے ٹیک لگا کر انکشاف کیا۔ ان کے چہرے پر دکھ کے سائے ابھرے۔

''لیکن ماما کو ایسا کرنے کی کیا ضرورت تھی بھلا......؟'' نوریہ نے اپنی ماں کی سائڈ لینے کی کوشش کی۔

''انہیں ضرورت تھی ناں......'' وہ افسردہ ہوئیں۔ ''عطیہ بھابی کا تعلق معاشی لحاظ سے ایک مضبوط گھرانے سے تھا، ان کے اس گھر میں آنے کے بعد الماس آپی بہت خوفزدہ ہوگئی تھیں، انہیں لگا کہ وہ اور ان کی ساس مل کر کہیں ان کو کونے کھدرے سے نہ لگادیں......'' رومی خالہ کے لہجے کی سچائی کو کسی گواہ کی ضرورت نہیں تھی۔

''پھر......؟'' اس نے سوالیہ نگاہوں سے ان کا مضطرب چہرہ دیکھا۔

''جب امی کے انتقال کے بعد میں بھی اس گھر میں آگئی تو ان کی پریشانی بڑھ گئی، انہوں نے ایک رات رضا پر شرمناک الزام لگایا کہ وہ بری نیت سے رومیصہ یعنی میرے کمرے میں آیا تھا......'' رومی خالہ کے انکشاف پر وہ ہکا بکا رہ گئی۔ اس نے بے یقینی سے رومی خالہ کو دیکھا جن کے ضبط کا پیمانہ آج چھلک پڑا تھا۔

''گھر میں بے تحاشا ہنگامہ ہوا، رضا نے بہت صفائیاں دینے کی کوشش کی...... کہ وہ میرے کمرے کے شیڈ پر کیبل کی تار ٹھیک کرنے کے لیے چڑھا





تھا......'' رومی خالہ نے آج اسے بالکل ہی عجیب بات بتائی۔

''پھر کیا ہوا خالہ......؟'' نوریہ نے عجلت میں ان کی بات کاٹی۔

''بس کسی نے بھی رضا کی ایک نہ سنی، آپی نے سچویشن ہی ایسی پیدا کر دی تھی کہ سارے بھائی اور تمہاری دادو کوئی بھی رضا کا یقین کرنے کو تیار نہیں تھا اور مجبوراً رضا کو مجھ سے نکاح کرنا پڑا۔ اس کے بعد گھر والوں پر یہ حقیقت جلد ہی آشکار ہوگئی لیکن اس وقت تک بہت دیر ہو چکی تھی۔ آپی کا مقصد پورا ہو چکا تھا۔'' ان کے لہجے میں ٹوٹے ہوئے شیشے کی چبھن تھی۔

''رضا نے مجھ سے نکاح تو کر لیا لیکن مجھے ہمیشہ جوتیوں کی نوک پر رکھا۔ وہ شادی کے بعد ملک سے جو گئے تو پھر دوبارہ کبھی نہیں لوٹے......'' رومی خالہ کی آنکھوں کی نمی نوریہ کو بے چین کر گئی۔ وہ اپنا دکھ بھول کر اب رومی خالہ کی طرف متوجہ ہوگئی۔

''لیکن خالہ، آپ نے رضا چچا سے احتجاج تو کرنا تھا کہ اس میں آپ کا کیا قصور ہے......؟''

''ان کا کیا قصور تھا......؟'' رومی خالہ نے اسے لاجواب کیا۔ ''وہ بیچارے تو ساری زندگی اپنے بھائیوں سے بھی نظر ملانے سے گئے......''

''رہنے دیں خالہ......'' نوریہ نے ناک سے مکھی اڑانے کے اسٹائل میں کہا۔ ''انہوں نے تو باہر جا کر شادی بھی کر لی اور اولاد بھی پیدا کر لی، آپ کے حصے میں کیا آیا......؟'' نوریہ کا لہجہ تلخ ہوا۔

''صحیح کہا ہے تم نے لیکن یہ فصل میری سگی بہن کے ہاتھوں کی بوئی ہوئی تھی۔ مجھے ہی اس کا کڑوا پھل کھانا تھا......'' انہوں نے ہتھیار پھینکنے کے اسٹائل میں کہا۔

''یہ تو پھر آپ کی بزدلی اور کم ہمتی ہوئی ناں......'' اسے ان کی بات بالکل اچھی نہیں لگی۔

''چلو میں تو بزدل اور کم ہمت سہی لیکن تم نے کیوں ارسلان کے معاملے میں ابھی سے ہتھیار پھینک دیے ہیں۔'' رومی خالہ کا لہجہ سادہ تھا لیکن نوریہ کئی لمحوں تک بول ہی نہ سکی۔ وہ پھٹی پھٹی نگاہوں سے انہیں دیکھتے ہوئے بس اتنا ہی بولی۔

''آپ بالکل سچ کہتی ہیں......'' وہ پھیکے سے انداز میں مسکراتے ہوئے مزید گویا ہوئی۔ ''مجھے بھی آپ ہی کی طرح، ماما کی بوئی ہوئی فصل کو کاٹنا ہے۔''

☆☆☆

''دیکھو اسود، میں تمہیں صاف، صاف بتا رہی ہوں مجھے کوئی ضرورت نہیں لگی لپٹی رکھنے کی......'' ہانیہ کی تیز اور تلخ آواز نے شرزمہ کی سماعتوں کا تعاقب کیا۔ وہ جو بڑے عجلت بھرے انداز میں سیڑھیاں چڑھ کر اپنے پورشن کی طرف آرہی تھی...... راستے میں ہی رک گئی۔

''لیکن میں اسے پسند کرتا ہوں ہنی......'' اسود کا لہجہ احتجاجی تھا۔ وہ دونوں سیڑھیوں کے ساتھ والے کمرے میں موجود تھے جس کی کھڑکیاں باہر کی جانب کھلی تھیں۔ اپنا نام سن کر شرزمہ ٹھٹک کر وہیں رک گئی۔ اس کے اندر اتنی ہمت نہیں تھی کہ ایک قدم بھی آگے بڑھا سکے۔

''لیکن وہ تمہیں پسند نہیں کرتی اسود......'' ہانیہ نے ناگواری سے کہا تو اس نے فوراً ہی بات قطع کی۔

''کیوں......؟ کیا کمی ہے مجھ میں......؟'' اس کے انداز میں تلخی اور لہجہ بھی خاصا بلند تھا۔

''دیکھو اسود، تم بہت اچھے اور ڈیسنٹ لڑکے ہو، اس لیے تمہیں کہہ رہی ہوں کہ شرزمہ جیسی لڑکی تمہیں سوٹ نہیں کرتی......'' ہانیہ کے لہجے میں کچھ تھا کہ باہر کھڑی شرزمہ اور اندر بیٹھا اسود دونوں ہی ایک لمحے کو ہکا بکا ہوئے۔

''آپ کہنا کیا چاہتی ہیں ہنی، صاف صاف کہیں......'' اسود کے منہ سے ٹوٹ ٹوٹ کر لفظ نکلے۔

''دیکھو اسود، یہ ٹھیک ہے کہ شرزمہ میری بھانجی

